
بسم اللہ الرحمن الرحیم
حکمران بیوروکریسی اور عوام
شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ
47, 45, 44
0321-2031277
دائرہ نور القرآن
شاپ نمبر 8 وقاص سینٹر 0321-2031277 محمد بن قاسم روڈ نزد اُردو بازار کراچی

نام کتاب: السیاسۃ الشرعیہ حکمران بیوروکریسی اور عوام

مؤلفہ: شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ

اشاعت اوّل: صفر ۱۴۲۸ھ

باہتمام: واجد بن سمیع

قیمت: 150 روپے

ناشر: دار نور القرآن نزد اردو بازار کراچی 0321-2031277 0345-3996121

سرورق: المصور ناظم آباد کراچی 6605151

کمپوزنگ: ابو عبداللہ محمد آصف مغل

اسٹاکسٹ: فضلی بک سپر مارکیٹ اردو بازار کراچی

دیگر ملنے کے پتے

☆ مکتبہ السلفیہ، شیش محل روڈ، لاہور۔ فون 7230271, 7237184۔

☆ مکتبہ قدوسیہ، غزنی اسٹریٹ، اردو بازار، لاہور۔ فون 7351124۔

☆ مکتبہ اسلامیہ، بھوانہ بازار، فیصل آباد۔ فون 631204

☆ تسجیلات طیبہ، کشمیری بازار، راولپنڈی۔ فون 5535168۔

☆ علمی کتاب گھر، مین اردو بازار، کراچی۔ فون 2628939

گذارش

ہماری قارئین سے گذارش ہے کہ ہماری تمام تر کوششوں (اچھی پروف ریڈنگ معیاری پرنٹنگ) کے باوجود اس بات کا امکان ہے کہ کہیں کوئی لفظی غلطی یا کوئی اور خامی رہ گئی ہو تو ہمیں اطلاع دیں تاکہ آئندہ طباعت میں اس غلطی خامی کو دور کیا جا سکے (شکریہ)

ادارہ

# فہرست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض ناشر

لفظ ''سیاست'' عربی لفظ ہے اور حکومت کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ احادیث میں اس کا ذکر موجود ہے۔ زیر نظر کتاب ''السیاسۃ الشرعیہ'' میں ''حکمران، بیوروکریسی اور عوام'' کے باہمی ربط اور حقوق وفرائض پر مفصل روشنی ڈالی گئی ہے۔

عملی سیاست کی تعریف کچھ اس طرح سے کی جاسکتی ہے کہ ''ہر وہ عمل، قول، فعل، معاملہ، سوچ وفکر، تدبر، اشارہ اور کام وغیرہ وغیرہ جو باقی سب کی رائے، قول وعمل پر حاوی ہو جائے اور باقی سب اس کے مطیع ہو جائیں'' عملی سیاست کہلاتی ہے۔ سادہ الفاظ میں کہا جاسکتا ہے کہ ''اپنی بات، کام اور سوچ دوسروں پر غالب کر دینا'' عملی سیاست کہلاتی ہے۔ اس ضمن میں اللہ تعالیٰ کے قرآن کی یہ آیت بطورِ دلیل پیش کی جاسکتی ہے:

هُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ كُلِّهٖ

(اللہ تعالیٰ) وہ ذات ہے جس نے رسول بھیجا ہدایت اور دین حق کے ساتھ تاکہ وہ ''اس کو غالب کردے'' باقی تمام ادیان (زندگی گذارنے کے راستوں اور طریقوں) پر (توبہ:33)

اس آیت کریمہ میں لفظ ''لِیُظْهِرَه'' ''عملی سیاست کا مظہر ہے۔ اور شرعی اصطلاح میں ''السیاسۃ الشرعیہ'' وہ ہے جس کے تحت دین اسلام باقی تمام ادیان (یعنی زندگی گذارنے کے راستوں اور طریقوں) پر غالب کر دیا جائے۔

دین اسلام ہو یا کوئی بھی نظام، اسے دنیا میں نافذ کرنے کے لیے ایک تو قائد/ لیڈر/ امام/ حاکم کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور دوسرے وہ لوگ جن پر نظام نافذ کیا جائے گا۔ یہ دونوں آپس میں لازم وملزوم ہیں۔ اب ان کی کیا کیا صفات ہونی چاہئیں کہ وہ نظام کامیابی سے ہمکنار ہو، وہ مقصد پورا ہو، ذیل میں ہم اسی نقطے پر بحث کریں گے۔

قائد/لیڈر/امام/ حاکم وغیرہ وہ شخصیت ہوتی ہے جو لوگوں کے لیے اپنی اعلیٰ ترین خوبیوں کو بروئے کار لاتے ہوئے ان کی ہر قسم کی رہنمائی کرے، اور انہیں منزل مقصود تک لے کر چلے۔ اس کی شخصیت میں بہت ساری خوبیاں پائی جاتی ہیں جن میں دو کا ذکر اللہ رب العزت نے قرآن مجید میں سورۂ بقرہ میں کچھ اس انداز سے کیا ہے:

وَزَادَهٗ بَسْطَةً فِي الْعِلْمِ وَ الْجِسْمِ

اور اُس (قائد) کو علم وجسم میں زیادتی عطا فرمائی ہے۔(البقرة:247)۔

اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ مسلمانوں کے لیے اگر کسی شخصیت کا بطورِ قائد چناؤ کیا جائے تو یہ دیکھا جائے کہ لوگوں میں سب سے زیادہ علم رکھنے والا کون ہے، پھر ان علم والے لوگوں میں سب سے زیادہ بہادر اور شجاع کون ہے؟ کیونکہ اس آیت کا تقاضہ یہی ہے کہ قائد بنانے سے پہلے، کسی کی بیعت کرنے سے پہلے، اس کے پیچھے چلنے سے پہلے یہ تو دیکھ لیا جائے کہ کیا یہ شخصیت از رُوئے قرآن مجید قائد بننے کے لائق بھی ہے یا نہیں؟

اسی طرح جسمانی طاقت کے معنی قوتِ دل بھی ہو سکتے ہیں۔ کیونکہ ایک تو یہ جسم ہی کا حصہ ہے اور دوسرے یہ کہ بعض اوقات کمزور اور بد دل بڑے جثّے والے لوگ دل ہار جاتے ہیں اور قوی دل والے لوگ ان پر حاوی ہو جاتے ہیں۔

اسی طرح قوتِ ضبط، قوتِ فیصلہ، قوتِ ارادہ، قوتِ دماغ، ثابت قدمی، پھرتی، صحیح نشانہ بازی، تلوار بازی، رعب و دبدبہ، ظالم و جابر حکمران کے سامنے کلمۂ حق کہنے کی جرأت وغیرہ بھی جسمانی قوت وطاقت ہی میں شمار کی جا سکتی ہیں جو کہ ایک ''قائد'' کے اندر لازماً ہونی چاہئیں اور یہ ایسی صفات ہیں کہ ان پر الگ الگ کتاب بھی ترتیب دی جا سکتی ہے لیکن اختصار کی خاطر سب کو جمع کر دیا گیا ہے۔

اسی طرح تدبر، غور وفکر، سوچنے سمجھنے کی صلاحیت، حکمت و دانائی اور سیاست وغیرہ بھی قائد کی شخصیت کو نمایاں کرتی ہیں کہ جس کے لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

يُؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَآءُ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ

یعنی ''وہ اللہ جسے چاہے حکمت اور دانائی دیتا ہے اور جو شخص حکمت اور سمجھ دیا گیا وہ بہت ساری بھلائی دیا گیا اور نصیحت صرف عقلمند ہی حاصل کرتے ہیں''۔(بقرہ:269)۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ کی نصرت و فتح پر یقین کامل اور غیر متزلزل ایمان بھی اسی طاقت کا خاصہ ہیں۔ اور دراصل یہی چیزیں قوموں کے کسی بھی معرکے اور پنجہ آزمائی میں فتح و شکست میں کلیدی کردار ادا کرتی ہیں۔

طاقت کے بعد جو سب سے بڑی خوبی ہونی چاہیئے وہ اخلاص ہے۔ اخلاص، اللہ کے ساتھ اور اللہ کے بندوں کے ساتھ۔ اخلاص ہے تو باقی عمل قابل قبول ہیں۔ اخلاص کی مثال روح کی سی ہے کہ روح ہے تو بدن ''زندگی'' کا حسین نمونہ ہے۔ کلمہء طیبہ کی بنیاد اخلاص پر موقوف ہے۔ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ میں اخلاص کا پیغام اور اقرار ہے۔ اَلَا لِلّٰهِ الدِّیْنُ الْخَالِص، زندگی گزارنے کے طریقے اور راستے یعنی ''دین'' میں اخلاص ہے۔ وَمَا اُمِرُوْا اِلَّا لِیَعْبُدُ اللّٰهَ مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْن اور ربّ کائنات کا حکم بھی ''اخلاص'' ہے۔ مختصر یہ کہ اخلاص ہوگا تو منزل کی جانب بڑھنے کا عمل قابل قبول ہے ورنہ نہیں۔

## قائد کی دو انتہائی اعلیٰ ترین خوبیاں

قائد میں مزید دو خوبیاں ہوتی ہیں جو اُس کی شخصیت کو درجہء کمال تک پہنچاتی ہیں ان میں سے ایک تو یہ کہ تمام لوگ اپنے قائد سے خوف کھاتے ہوں۔ اور دوسری یہ کہ سب لوگ اس سے محبت بھی رکھتے ہوں۔

### 1۔ تمام لوگ اپنے قائد سے خوف کھاتے ہوں۔

اس کا مطلب یہ نہیں کہ قائد خوفناک قسم کی بلا ہو یا اُس کا چہرہ خوفناک ہو تا کہ لوگ اُس سے خوف کھائیں بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ کسی بھی قسم کی کوتاہی، لاپرواہی اور بری بات پر ہر شخص کو اپنے قائد کا خوف ہو کہ وہ کسی بھی صورت معاف نہیں کرے گا۔ اور یہ چیز صرف اسی صورت ممکن ہو سکتی ہے کہ قائد بذاتِ خود اللہ تعالیٰ کی متعین کردہ حدود کے اندر رہ کر عمل کرنے والا ہو اور لوگوں سے بھی عمل کروانے والا ہو۔ جب کبھی کسی کا کوئی بھی عمل اللہ کی حدود سے تجاوز کرے اور شریعت نے اُس حد پر سزا مقرر کر

رکھی ہو تو پھر اس سزا پر بھی پورا پورا عمل کروائے اور اس سزا میں کسی بھی قسم کی لچک یا ہچکچاہٹ کا مظاہرہ نہ کرے۔ اور حدود نافذ کرنے میں کبھی کسی کی سفارش، رشوت، دھونس یا دھمکی حتی کہ پوری دنیا کی طاقت کے سامنے بھی سرنگوں نہ ہو اور کوئی بھی ''سمجھوتہ'' کئے بغیر اس حد کو نافذ کر دے تو پھر ''قائد'' کی شخصیت سے تمام لوگ خوف کھائیں گے اور کسی کو بھی دم مارنے کی جرأت نہیں ہوگی۔ مثلاً رسول اللہ ﷺ نے قریش خاندان کی عورت فاطمہ پر چوری کا الزام ثابت ہونے پر اس کا ہاتھ کاٹنے کا حکم صادر فرمایا تو اُسامہ رضی اللہ عنہ کی سفارش پر اُن کو ڈانٹ دیا اور پوری اُمت کو درسِ عبرت دیا کہ تم سے پہلی قومیں اسی لیے برباد ہو گئیں کہ اُن کا بڑا اگر کوئی گناہ کرتا تو اُس کو چھوڑ دیتے اور اگر کمزور شخص گناہ کرتا تو اُس پر حد جاری کر دیتے۔ چنانچہ یہی وجہ تھی کہ رسول اکرم ﷺ کے سامنے کسی کو بات کرنے کی جرأت نہیں ہوتی تھی۔

اسی طرح سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنی وفات سے پہلے جب مسلمانوں کا ''قائد'' سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو مقرر فرمایا تو لوگوں نے عرض کیا کہ ان میں اور تو کچھ بھی نہیں صرف ''سخت مزاج'' ہیں۔ گویا وہ عمر رضی اللہ عنہ کی شخصیت سے خوف کھاتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ مسلمانوں کے شہروں کے درمیان سفر کرنے والی ایک عورت اپنے پورے زیورات کے ساتھ کئی ہفتوں تک اکیلی سفر کرتی لیکن اُسے کسی چوری اور ڈاکہ زنی کا ڈر یا خوف نہیں ہوتا تھا۔

چنانچہ اسی بات کے متعلق اللہ تعالیٰ نے یہ ارشاد فرمایا ہے:

**وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يٰٓأُولِي الْأَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ (البقرۃ:179)**

اور تمہارے لیے قصاص (یعنی حدود کے نفاذ) میں ہی زندگی (کا راز پوشیدہ) ہے اے عقلمندو۔ تاکہ تم (ناکامی ونامرادی اور معاشرتی بگاڑ سے) بچ جاؤ۔

## 2۔ تمام لوگ اپنے قائد سے محبت کرتے ہوں۔

قائد کی دوسری انتہائی اعلیٰ ترین خوبی یہ ہے کہ لوگ اس سے محبت بھی کرتے ہوں۔ اپنے قائد کی بات کو خوش دلی سے ماننا اور عمل کرنا، قائد کی ہر ادا کو سمجھنا، اس سے بحث وتکرار کئے بغیر اس کے قول و فعل کو اختیار کرنا، اختلاف رائے رکھنے کے باوجود قائد کی بات کو ہی ترجیح دینا اور اپنی ذات پر قائد کو

مقدم جاننا۔ کیونکہ جب تک محبت کا یہ معیار قائم نہیں ہوگا اس وقت تک کوئی بھی کامیابی حاصل نہیں کی جا سکتی۔ قائد کے ایک ایک اشارے پر جان نچھاور کرنے سے ہی اندرونی اور بیرونی سازشوں، بغاوتوں اور یلغاروں کو کامیابی سے ختم کیا جا سکتا ہے اور حملہ آوروں کو واقعی دانداں شکن جواب دیا جا سکتا ہے۔

## لیکن

اگر قائد اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی بات کے خلاف کسی بات کا حکم کرے تو اُس سے انکار کرنا اور اس بات پر عمل نہ کرنا بھی فرضِ عین ہے۔ مثلاً امیر المؤمنین سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بھیجا اور اس پر ایک شخص کو حاکم (امیر) بنایا۔ اُس نے آگ جلائی اور لوگوں سے کہا کہ اس میں داخل ہو جاؤ۔ بعض لوگوں نے چاہا کہ اس میں داخل ہو جائیں اور بعض نے کہا کہ ہم آگ سے بھاگ کر تو مسلمان ہوئے (اور جہنم سے ڈر کر کفر چھوڑا تو اب پھر آگ ہی میں گھسیں تو یہ ہم سے نہ ہوگا)۔ پھر اس کا ذکر رسول اللہ ﷺ سے کیا، تو آپ ﷺ نے ان لوگوں سے جنھوں نے داخل ہونے کا ارادہ کیا تھا یہ فرمایا کہ اگر تم داخل ہو جاتے تو قیامت تک ہمیشہ اسی میں رہتے (کیونکہ یہ خودکشی ہے جو شریعت میں حرام ہے) اور جو لوگ داخل ہونے پر راضی نہ ہوئے، ان کی تعریف کی اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی میں کسی کی اطاعت نہیں ہے بلکہ اطاعت اسی میں ہے جو جائز بات ہے۔

اسی طرح صحیح مسلم کی ایک حدیث میں ہے کہ سیدنا عوف بن مالک رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: تمہارے بہتر حاکم وہ ہیں جن کو تم چاہتے ہو اور وہ تمہیں چاہتے ہیں اور وہ تمہارے لیے دعا کرتے ہیں اور تم اُن کے لیے دعا کرتے ہو۔ اور تمہارے بُرے حاکم وہ ہیں جن کے تم دشمن ہو اور وہ تمہارے دشمن ہیں، تم اُن پر لعنت کرتے ہو اور وہ تم پر لعنت کرتے ہیں۔

## قائد کی وہ خوبیاں جن کی وجہ سے عوام اس سے محبت کریں

اب ہم دیکھتے ہیں کہ وہ کونسے عوامل ہیں کہ لوگ اپنے قائد سے محبت کریں؟ ان میں سب سے پہلی بات یہ ہے کہ ''قائد'' اپنے لوگوں کے مال و دولت پر ''نگاہ'' نہ رکھے بلکہ اپنی ملکیت میں آنے والی

تمام مال و دولت اور دیگر اشیاء، مثلاً خمس اور مالِ غنیمت وغیرہ کا حصہ، اور اپنی جیب سے بھی لوگوں کی تالیف قلب کے لیے خرچ کر دے تو لوگ اپنے قائد سے بے پناہ محبت کرتے ہیں۔ قائد اپنے لوگوں پر ''ٹیکس'' نہ لگائے، مالی بوجھ نہ ڈالے۔ مثلاً امیر المؤمنین ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما اور بنوامیہ کا شہزادہ جناب عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ، یہ سب مسلمانوں کے قائد بنے تو اپنی ساری دولت بیت المال میں جمع کروادی اور بیت المال سے صرف اتنا وظیفہ لیتے کہ گھر میں صرف ضرورت کے مطابق روٹی بنتی اور ایک ایک جوڑا بناتے، جمعہ کے روز اُسی جوڑے کو دھو کر دوبارہ پہنتے حتی کہ پھٹ جاتا۔ اس سے زیادہ کبھی بھی نہیں لیا۔

خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف دیکھ لیجئے کہ خمس کی رقم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اللہ تعالیٰ نے مقرر فرمائی تھی، یعنی مالِ غنیمت میں اگر ایک لاکھ اشرفیاں آتیں تو ان میں سے بیس ہزار اشرفیاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے مخصوص ہوتیں لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی بھی کوئی اشرفی شام تک اپنے پاس نہ چھوڑی بلکہ سب کی سب عوام الناس میں بانٹ دیں۔ یہی وجہ تھی کہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی جان سے زیادہ عزیز جانتے تھے۔

کسی بھی طرح لوگوں کے گھروں، دوکانوں وغیرہ میں جاسوسی نہ کروائے، اُن کی جان کو اپنی جان کی طرح عزیز رکھے، کسی کو اپنے سے حقیر نہ جانے، کالے کو گورے پر ترجیح نہ دے، معاملات میں اپنی برادری کو آگے نہ رکھے، ہمیشہ لوگوں میں سے جو سب سے زیادہ کسی بات کا اہل ہو اُسے آگے لائے، سب لوگوں کو ایک ہی تعلیم دے پھر جو کوئی سب سے بہتر ہو اُسے کسی منصب پر فائز کرے، بھلے وہ کسی مزدور کا بیٹا ہو۔ کیونکہ عام طور پر یہی دیکھا گیا ہے کہ حکمران اپنے ''بیٹوں، بیٹیوں'' اور دیگر رشتہ داروں کو ہی ''اچھی تعلیم'' دلاتے ہیں اور غریب لوگوں کے لیے ''تعلیم'' حاصل کرنے کے تمام راستے بند کر دیتے ہیں تاکہ نہ تو عوام میں سے کوئی تعلیم حاصل کرے اور نہ ہی کبھی کوئی اُن کے سامنے بولنے کی جرأت کر سکے نتیجتاً اُن کی ''حکومت و دولت'' ہمیشہ قائم رہے۔

## قائد کو اللہ کے علاوہ کسی کا خوف یا ڈر نہ ہو

ہر نماز میں جب قائد ''اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ'' کہتا ہو، اپنا رب صرف اللہ ہی کو جانتا ہو،

آئی ایم ایف اور ورلڈ بینک سے بھیک نہ مانگتا ہو، اللہ تعالیٰ کے فرامین کے مقابلہ میں کسی کی ڈکٹیشن قبول نہ کرتا ہو، جان ہتھیلی پر رکھ کر اللہ کے دین کو دنیا میں نافذ کرنے کے لیے جدوجہد کرتے ہوئے شہادت کی موت کا متمنی ہو، حق کو باطل کے ساتھ خلط ملط نہ کرتا ہو، اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی ہدایت کی مکمل پیروی کرتا ہو، نماز اور صبر کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی نصرت و استعانت طلب کرتا ہو، جنت کا حصول اور جہنم کی آگ سے بچاؤ کا تصور ہر وقت اس کے سامنے ہو، اپنی منزل ''اللہ تعالیٰ کے ساتھ سلامتی اور رضا والی ملاقات'' کے لیے بیتاب ہو تو پھر اُسے صرف اللہ ہی کا ڈر ہوتا ہے اور باقی تمام جن و انس کا ڈر خوف اُس کے دل سے نکل جاتا ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِي (تم دنیا والوں میں سے کسی سے بھی مت ڈرو اور صرف اللہ ہی سے ڈرو)۔

## قائد کا ''مشن''

اللہ تعالیٰ نے اس دنیا میں مسلم ''قائد'' کا ایک ہی مشن رکھا ہے اور وہ زمین پر ''توحید'' کا قیام ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے توحید کی بات لوگوں تک پہنچائی، جتنے لوگوں نے مانی انہی کو لے کر شرک والی برائی کو دنیا سے بزورِ شمشیر مٹایا، اور ہر مسلمان کی ڈیوٹی لگائی کہ توحید کی یہ بات دوسرے (غیر مسلم) لوگوں تک پہنچائے۔ جب پوری مسلم قوم نے دوسروں تک یہ بات پہنچائی، اپنے خون سے اس دعوت کی آبیاری کی اور اپنی تلوار سے اس دعوت کی حفاظت کی تو پھر آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے جانشینوں کے ہاتھوں پوری دنیا میں توحید کا نظام نافذ ہو گیا۔ تمام دنیا کی قیادت مسلمانوں کے ہاتھ میں آ گئی، پوری دنیا کی دولت ان کے قدموں میں سمٹ آئی۔

آج بھی جو قائد اس دنیا میں فتح و کامرانی چاہتا ہے اُسے یہی مشن اختیار کرنا پڑے گا کیونکہ صرف اسی ایک ''مشن'' پر اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی، مسلمانوں کے قائد اور مسلمانوں کی مدد کا یقین دلایا ہے، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

قَاتِلُوهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللهُ بِأَيْدِيكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ (التوبہ:14)

کافروں سے (خوب) لڑو، اللہ ان کو تمہارے ہاتھوں سے عذاب دے گا، انہیں رسوا کرے

گا اور تمہیں ان پر غلبہ دے گا اور مومن لوگوں کے سینوں کو شفا بخشے گا۔

اسی طرح فرمایا:

يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنْ تَنْصُرُوا اللَّهَ يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ (سورۂ محمد:7)

اے ایمان والو! اگر تم اللہ (کے دین) کی مدد کرو گے تو وہ بھی تمہاری مدد کرے گا اور تمہیں ثابت قدم رکھے گا۔

## قائد! اپنی پوری قوت سے برائی کو ختم کرے

قائد کے لیے یہ جاننا ضروری ہے کہ غیر مسلم برائی کو مسلمان معاشرے میں پھیلاتے جا رہے ہیں، ایک نارمل مسلمان جب اس برائی کو دیکھتا ہے تو اُس کے خلاف کھڑا ہو جاتا ہے لیکن حکمران اور اُس کی انتظامیہ کے لوگ، عام مسلمان کو برائی کے خلاف بات کرنے اور برائی کو ہاتھ سے روکنے سے منع کرتے ہیں، مولوی حضرات اس برائی کے خلاف فتویٰ نہیں دیتے بلکہ ''حکمت'' سے کام لینے کی تلقین فرماتے ہیں۔ چنانچہ حکمران اور علماء عام مسلمان کو ''عقل سے سوچنے'' کی دعوت دیتے ہیں کہ کیوں اپنی جان کے دشمن بنتے ہو، پولیس ہے، فوج ہے، حکومت ہے وہ یہ کام خود کر لیں گی، تمہارے اوپر فرض نہیں۔ جب تک وہ مسلمان کچھ سوچتا ہے، اُس وقت تک وہ برائی پورے معاشرے کی گھٹی میں پڑ چکی ہوتی ہے، جس کا تدارک ناممکن ہو جاتا ہے۔ حالانکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا: من رأیٰ منکم منکراً ...... کہ جو کوئی تم میں سے برائی کو دیکھے تو اُسے اپنے ہاتھ سے روکے.... لہٰذا قائد کے لیے ضروری ہے کہ وہ فوری طور پر پوری طاقت سے اس ''برائی کے اسباب'' کا سدِ باب عوام الناس کے ہاتھوں سے کروا دے۔ اس سے پہلے کہ غیر مسلم، ان کے کارندے، ''جدید مسلم'' حکومتیں اور ''جدید علماء'' عام مسلمان کو عقل سے سوچنے کی دعوت دیں اور اس کے دینی جذبات کو ٹھنڈا کر دیں۔ جب عام مسلمان عقل سے سوچتا ہے تو اُس کی دینی غیرت میں کمی واقع ہوتی ہے، توکل علی اللہ والی خوبی ماند پڑ جاتی ہے، وہ تذبذب کا شکار ہو جاتا ہے، اللہ تعالیٰ کے احکامات پر آنکھیں بند کر کے عمل کرنے والی اطاعت ختم ہو جاتی ہے اور آہستہ آہستہ اسلام کے لیے جامِ شہادت نوش کرنے کی تمنا بھی دم توڑ جاتی ہے۔

## سیدنا ابراہیم علیہ السلام کا اسوۂ حسنہ

سیدنا ابراہیم علیہ السلام کی زندگی میں بھی مسلمانوں کے لیے بہترین نمونہ ہے کہ جب انہوں نے قوم کے ساتھ میلے میں شرکت نہ کی۔ قوم کو کھیل کود اور تماش بینی میں مشغول دیکھ کر اُن کے عقائد پر ضربِ کاری لگائی اور سوائے ایک کے باقی تمام بتوں کو توڑ دیا جنہیں وہ اللہ کے ہاں اپنا ''سفارشی'' سمجھا کرتے تھے۔

ان چار لائنوں سے کئی سبق ملتے ہیں مثلاً:

1۔ کھیل تماشے کی بجائے اللہ کے دین کو نافذ کرنے کے لیے قدم اٹھانا۔
2۔ لوگوں کی سیاہ کاریوں میں ملوث ہونے سے اپنے آپ کو بچانا۔
3۔ اکیلے آدمی کا لوگوں کے عقائد پر ضربِ کاری لگانا۔ اور انہیں تہس نہس کر دینا۔
4۔ برائی کو جڑ سے اکھاڑنے کے لیے ''بڑی جماعت'' کی ضرورت نہیں بلکہ ایک آدمی جو کچھ بھی کر سکے اُسے کرنا چاہیئے۔
5۔ One man action یعنی ایک ہی آدمی کی کاروائی کا فائدہ۔
6۔ آدمی کے ذہن میں جو پلان ہے وہ اس پر عمل کرنے سے پہلے کسی کو اسکی بھنک بھی نہ آنے دے۔
7۔ اکیلے آدمی (خواہ وہ قائد ہو یا رعایا میں سے عام انسان) کا پلان بنانا اور اکیلے ہی اس پر عمل کرنے سے سیکورٹی کی انتہائی اعلیٰ اقدار حاصل کی جا سکتی ہیں۔

## دلچسپ بات

ہم دیکھتے ہیں کہ ''مسلمان'' اپنے ''داڑھی'' رکھے ہوئے ہر شخص کو (بھلے وہ عالم ہو یا جاہل) ہر لحاظ سے (گناہوں سے بالکل پاک صاف) ''فرشتہ'' دیکھنا چاہتے ہیں، ان میں کسی قسم کی میل کچیل، گناہ یا کسی قسم کی کوئی لغزش دیکھنا پسند ہی نہیں کرتے جبکہ عیسائی لوگ اپنے ''قائد'' کو ہر لحاظ سے (گناہوں سے بالکل پاک صاف) ''فرشتہ'' دیکھنا چاہتے ہیں، اس میں کسی قسم کی میل کچیل، گناہ یا کسی قسم کی کوئی لغزش دیکھنا پسند ہی نہیں کرتے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ عیسائیوں میں ''قائد'' زندہ ہیں جبکہ مسلمانوں میں

ان کا ''دین'' زندہ اور باقی ہے۔ مثال کے طور پر سابقہ امریکی صدر کلنٹن اپنے جنسی اسکینڈل پر پوری قوم سے معافی مانگتا ہے حالانکہ اُس کی پوری قوم ''مادر پدر ننگی تہذیب'' کی ''مشترکہ ماں باپ'' کی پیداوار ہے۔ نہ کسی کو اپنے باپ کا علم ہے اور نہ کسی کو اپنی ماں کا۔ نہ شوہر اپنی بیوی کو اس کے ''بوائے فرینڈ'' کے ساتھ راتیں گزارنے سے روک سکتا ہے اور نہ ہی باپ اپنی بیٹی کو۔ تو پھر یہ کیونکر کہا جا سکتا ہے کہ فلاں فلاں کی بیٹی یا بیٹا ہے۔

یہ اعزاز صرف اور صرف اسلام ہی کو حاصل ہے کہ اس میں نہ صرف خاندان کی روایات زندہ و پائندہ ہیں بلکہ عورتوں کو پردے میں بٹھا کر، غیر محرم مرد وزن کے اختلاط کو روک کر، شادی شدہ اور غیر شادی شدہ مرد وزن کو ''زنا'' سے روک کر، بالغ ہوتے ہی ان کی شادیاں کروا کر، اور زنا ہونے کی صورت میں پتھر مار مار کر ختم کرنے اور غیر شادی شدہ کو 100 کوڑے اور ایک ایک سال کی جلاوطنی دے کر، انہیں دنیا میں سب سے بڑے فتنے (مردوں اور عورتوں کی آوارگی) سے مردوں کو بچا کر اسلامی غیرت وحمیت کا کامیابی سے دفاع کیا گیا ہے۔

## سادگی وغربت والی زندگی اختیار کرنا

آجکل کے نام نہاد ''قائدین'' اور حکمرانوں سمیت کوئی بھی اس بات کا جواب نہیں دے سکتا کہ رسول اللہ ﷺ نے اور آپ کے جانشینوں نے اپنا تمام مال ودولت اللہ کی راہ میں لوگوں میں تقسیم کر کے ''غربت زدہ'' زندگی گزارنے کو کیوں ترجیح دی۔ ہماری نظر میں تو ایک ہی بات ہے کہ نبی کریم ﷺ کی حدیث کے مطابق جب انسان کا پیٹ بھوک سے بیتاب ہو تو انسان اللہ کی یاد سے غافل نہیں ہوتا بلکہ تعلق باللہ مضبوط رہتا ہے اور دوسرا یہ کہ انسان کو تقویٰ بھی حاصل ہوتا ہے۔ وہ رات کو اٹھ کر اللہ کی بارگاہ میں اپنی حاجات اور اپنی رعایا کی بہتری کے لیے دعا گو رہتا ہے۔ اور قیامت کے دن چالیس سال پہلے جنت میں داخل ہو جاتا ہے اور امیروں کی طرح جنت واجب ہونے کے باوجود مال ودولت کا حساب دیتے رہنے سے بھی بچ جاتا ہے۔ نہ کہ آجکل کے امراء کی طرح کہ راتیں شراب وشباب اور رقص وسرود کی محفلوں میں گزاریں اور صبح کو بھی اللہ کی یاد سے غافل ہو کر عوام پر ظلم وستم کے پہاڑ توڑیں۔

چنانچہ جب ''قائد'' اپنی دولت عوام الناس میں تقسیم کر دیتا ہے تو عوام الناس اس سے محبت کرتے ہیں، اس پر جان نچھاور کرتے ہیں، اس کی من وعن اطاعت وفرمانبرداری کرتے ہیں۔ اور جب اس دولت کے بل بوتے پر ''قائد'' اپنی ''اولاد'' کو غیر مسلموں کے اسکولوں، کالجوں اور یونیورسٹیوں میں پڑھنے کے لیے نہیں بھیجتا تو پھر وہ انہی غیر مسلموں کے ہاتھوں ''بلیک میل' ہونے سے بچ جاتا ہے اور اپنی پوری قوم کی خیر خواہی کرتا ہے بصورتِ دیگر ....... اللہ تعالیٰ ہمیں سمجھ عطا فرمائے۔

## قائد کو سیدھا رکھنا

اس سے بڑھ کر یہ کہ قائد کو سیدھا رکھنا بھی عوام ہی کی ذمہ داری ہے۔ کیونکہ صحیح مسلم کی ایک حدیث کے مطابق عیسائی لوگوں میں چار انتہائی اعلیٰ خوبیاں ہیں جن میں سے چوتھی، جو سب سے بڑی خوبی کہی جا سکتی ہے وہ یہ ہے کہ عیسائی لوگ اپنے ''قائدین'' کو سب سے زیادہ سیدھا رکھتے ہیں۔ حالانکہ یہ کام صرف اور صرف مسلمانوں کا ہی تھا۔ مثلاً امیر المؤمنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے کسی مجلس میں حاضرین سے پوچھنے پر ایک بوڑھے نے ننگی تلوار لہرا کر کہا کہ اگر تو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے علاوہ اپنی خواہش کے مطابق حکم دے گا تو میری یہ تلوار تمہاری گردن تن سے جدا کر دے گی۔ اس پر امیر المؤمنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے کہا کہ ابھی عمر کو سیدھا کرنے والے لوگ موجود ہیں۔

اس عہد زریں کے بعد بڑے بڑے ائمہ کرام اور صالحین لوگوں نے اپنے اپنے دور کے ''قائدین'' کو سیدھا رکھنے کی ہر ممکن کوشش کی، خواہ اس مشکل ترین راہ میں اُنہوں نے جان سے ہاتھ دھو لیے یا جوانی اور بڑھاپا جیل کی سلاخوں کے پیچھے گزارا۔ خواہ کوڑے مارنے سے اُن کی پیٹھ ٹیڑھی ہو گئی یا ہاتھ ہمیشہ لٹکے ہی رہے، خواہ اُن کی نعشیں جیل سے برآمد ہوئیں یا بھری محفلوں میں انہیں تہِ تیغ کر دیا گیا، اُنہوں نے اپنے ''قائدین'' کو بہر حال سیدھا رکھا۔ بھلے اپنے ''قائد'' کی صرف ایک ہی غلط بات پر اُسے باز رکھنے کی کوشش کی۔ مثلاً زبردستی طلاق واقع ہونے کی ضد کو امام مالک رحمہ اللہ نے حدیث کی رو سے غلط کہا اور ڈٹ گئے۔ وہ خود تو دنیا کے لیے عبرت کا نشان بن گئے لیکن قائد کی غلط بات کو تسلیم نہ کر کے دین کو ہمیشہ کے لیے زندہ کر گئے۔

اسی طرح امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے بادشاہ کی سوچ ”قرآن مخلوق ہے“ کی مخالفت کی اور قرآن وحدیث سے ایسے دلائل پیش کیے کہ ”قائد“ کی تمام دلیلیں ختم ہوگئیں، چنانچہ اسی سچ کی پاداش میں امام صاحب کو کوڑے لگائے جاتے رہے، پوری جوانی اور بڑھاپا جیل کی سلاخوں کی نذر کر دیا گیا لیکن اپنے چار قائدین کی ایک ہی غلط بات کو کبھی مصلحت کے تحت بھی ”ٹھیک“ نہ کہا جس کا نتیجہ پوری اُمت پر احسان کی صورت میں نکلا کہ قرآن کو مخلوق کہہ کر ختم کرنے کی سازش بھی ختم ہوگئی۔

علیٰ ھذا القیاس جب تک مسلمانوں نے اپنے قائد کو سیدھا رکھا، ان کا دین بھی زندہ رہا اور ان کی حکومت و سیادت بھی۔ ان کی سیاست بھی چلتی رہی اور دنیا پر حکمرانی بھی۔ ان کی تہذیب وتمدن بھی زندہ رہا اور معاشرتی اقدار بھی۔ لیکن جب کبھی بھی یہ چیز ختم ہوئی اور ”یس سر“ (Yes Sir) کہنے والے لوگ قائدین کے گرد رہے، مسلمانوں کو ہمیشہ شکست وریخت کا ہی سامنا رہا۔ جیسا کہ آجکل ہے۔ یہ سب یہودیوں کی ریشہ دوانیاں ہیں کہ ”بیچارہ مسلمان“ ان کے چنگل میں پھنس کر ہمیشہ Yes Sir ہی کہتا ہے۔ ایک فون کی گھنٹی پر ہی سجدہ میں گر جاتا ہے۔

## موازنہ

جیسا کہ اوپر ذکر کیا جا چکا ہے کہ مسلمانوں میں سے چند ایک آدمیوں نے اپنے ”قائدین“ کو سیدھا رکھنے کے لیے اپنی جانی و مالی قربانیاں پیش کیں لیکن اس وقت بھی بہت سے لوگ اپنے انہیں ”قائدین“ کے گن گاتے، کوئی خوشی سے اور کوئی ناخوشی سے۔ کوئی جبر وستم سہنے کے بعد اور کوئی مالی فوائد حاصل کرنے کے بعد۔ علی ھذا القیاس ہم اس کی وجہ دیکھنے کی کوشش کرتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ سطحی نظر سے دیکھنے والوں نے قرآن مجید کی آیت: اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولو الامر منکم کے تحت اپنے قائدین کے سیاہ وسفید کو ”حق“ جانا اور بخوشی قبول کیا لیکن دقیق نظر اہل علم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کے مطابق قائد ایسے منصب کے دفاع کے لیے انتھک کوششیں کیں جن میں کہا گیا ہے کہ ”جب تک حکام دین کو قائم رکھیں ان (حکام) سے عداوت مت رکھو“۔ اسی طرح فرمایا: پسندیدہ اور ناپسند تمام اُمور میں مسلمان امیر کی بات سننا اور اطاعت کرنا ضروری ہے جب تک وہ گناہ کا حکم نہ

کریں اور جب وہ معصیت کا حکم کرے تو نہ اُس کی بات سنی جائے اور نہ اطاعت کی جائے“۔

(مختصر صحیح بخاری کتاب الاحکام:2015)

لہٰذا جن دقیق اہل نظر نے اس حدیث پر عمل کیا اور ان کی بات کو سنا، مانا اور سراہا گیا تو اس وقت تک حاکم/ قائد بھی سیدھے رہے اور ان کی حکومت اور رعایا اور دنیا سیدھی رہی مثلاً سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔ لیکن جب ان اہل نظر کی بات کو ”نہ تو سنا ہی گیا اور نہ ہی مانا“ گیا بلکہ ان پر ظلم وستم روا رکھے جانے شروع ہوئے تو حکمرانوں کی حکومتیں کمزور ہوگئیں۔ دنیا برباد ہوئی اور آخرت میں اللہ ہی اُن کے انجامِ کار سے واقف ہے۔ مثلاً بنوامیہ اور بنوعباس کی حکومتیں۔ پھر جب یہ دور بھی ختم ہوا اور طوائف الملوکی آئی اور دقیق نظر اہل علم کی جگہ مداحوں/ طبلہ نوازوں/ شاعروں اور ناچ گانے والوں نے لے لی اور اہل علم کی آواز اگر کہیں اٹھی بھی تو کبھی ”قائدین“ کے کانوں تک نہ پہنچی اور کبھی پہنچنے نہ دی گئی اور اگر کبھی بادلِ نخواستہ قائدین نے وہ بات سنی تو اس کا الٹ ہی مطلب سمجھا اور جن لوگوں نے درمیانی واسطہ بن کر بات سنائی انہوں نے اور بھی مرچ مصالحہ لگا کر بتائی۔ نتیجتاً قائدین نے اپنے ہاتھوں سے اپنی فوجوں اور سپاہیوں سے اپنے ہی عوام کو جو کہ اسلام نافذ کرنے کا مطالبہ کر رہے تھے، گولیوں کی بارش سے بھون ڈالا اور یہ ”آوازیں“ ہمیشہ کے لیے بند کر دی گئیں۔

## نفاذِ اسلام کی ترتیب باندازِ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ہادیٔ اعظم، رہبر کامل، فخر انسانیت، سید اولادِ آدم احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی پر غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ دین اسلام کے نفاذ کے لئے سات چیزوں کی ضرورت ہے۔ ① تعلیم وتربیت ② میڈیا ③ ہجرت ④ قانون۔ ⑤ سیکورٹی اور انٹیلی جنس ⑥ قوت و جہاد فی سبیل اللہ ⑦ دولت کی تقسیم۔ آج اُن لوگوں کی کمی نہیں جو اسلام نافذ کرنا چاہتے ہیں لیکن اس ترتیب کو ملحوظ نہیں رکھا جاتا۔ مثلاً کوئی جہاد و قتال تو کرتا ہے لیکن اس سے پہلے ترتیب نفاذِ شریعت اسلامیہ کی پانچ چیزوں کو پس پشت ڈال کر کر رہا نتیجہ یہ کہ اُس کی تعلیم ایک ”ہاتھ“ میں ہے تو میڈیا کسی ”دوسرے ہاتھ“ میں۔ قانون ”کسی اور“ کا مانتا ہے جبکہ سیکورٹی اور انٹیلی جنس کی ”ذمہ داری“ کسی دوسرے فریق کے ذمے ہے۔ چنانچہ جب ”چوں چوں کا یہ مربہ“ ہضم کرنے کے بعد جہاد وقتال ہوگا تو ”شریعت اسلامیہ“ کیسے نافذ ہوگی؟ یعنی پانچ

چیزوں کو چھوڑ کر ''ڈائریکٹ'' چھوٹی چیز کو ہاتھ میں لینا اور اسی پر اکتفا کر لینے سے جو نتائج حاصل ہوتے ہیں وہ سب کہنے کی بات نہیں بلکہ سب کو ''نظر'' آ رہے ہیں۔ چنانچہ ہم باری باری ان سات چیزوں کو اختصار کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔

## تعلیم وتربیت

اسلام میں تعلیم کی بنیاد کلمہ توحید پر ہے۔ اور دراصل توحید ہی وہ تعلیم ہے جو انسان کو انسان بناتی ہے، اللہ کا خوف دِل میں بٹھا کر حقوق العباد کو پورا کرنے کی رغبت دلاتی ہے اور معاشرتی ناہمواریاں دُور کرتے ہوئے امن وآشتی کو فروغ دیتی ہے۔ کمزور طبقات کا حق انہیں دِلاتی ہے۔ اور دُنیا و آخرت کی کامیابی و کامرانی کی ضمانت مہیہ کرتی ہے۔ اسی تعلیم کو رسول اللہ ﷺ نے دنیا میں روشناس کروایا اور اسی کے بل بوتے پر دنیا میں اسلام نافذ ہوا۔ توحید ہی کی وجہ سے نظام کائنات مسلسل چل رہا ہے۔ اور جب تک توحید کو ماننے والا ایک بھی شخص زمین کی پشت پر موجود ہے قیامت نہیں آئے گی۔ اور جب وہ شخص بھی اس دنیا سے رخصت ہو گیا تو پھر وہ سب سے بڑا زلزلہ آئے گا جو سب کچھ زیروزبر کر کے رکھ دے گا۔ اللہ کے نبی ﷺ نے پہلے پہل اس تعلیم کو خفیہ انداز سے پھیلایا۔ پھر جب اللہ تعالیٰ کا حکم ہوا تو پیارے نبی محمد رسول اللہ ﷺ نے پورے معاشرے کے سامنے توحید کی تعلیم پیش کی۔ لوگوں کی تربیت اسی تعلیم پر کی اور اپنی زندگی کی آخری سانس تک اس پر خود بھی عمل کیا۔ کیونکہ صرف بتا دینا ہی کافی نہیں ہوتا بلکہ اُس بات کا عملی ثبوت پیش کرنا اور جو شخص اپنی خوشی سے اس راستے پر چلنا چاہے اُس کے لئے تربیت مہیا کرنا، اللہ تعالیٰ کی منشاء کے مطابق اس سے عمل کروانا، عمل کرنے کے دوران اس کی معاونت کرنا ہی دراصل تربیت ہے۔ اسی تربیت کی بدولت آسمانِ دنیا نے ابوبکر و عمر عثمان و علی رضی اللہ عنہم کا نظارہ کیا۔ بقول شاعر۔ ع۔ وہ کیا گردوں تھا جس کا ہے تو اک ٹوٹا ہوا تارہ۔

## میڈیا

وہ طریقہ کار یا کوئی بھی کوشش یا منظم تحریک جسے خاص مقصد کے لئے، خاص قسم کی معلومات پھیلانے کی خاطر حرکت میں لایا جائے یا حتی الامکان زیادہ سے زیادہ لوگوں تک خاص قسم کا نظریہ یا فکر پہنچانے

کے لئے حرکت میں لایا جائے تا کہ ان کے افکار، ان کے جذبات پر اثر انداز ہوا جا سکے اور اس طرح سے اپنا مطلوبہ مقصد اور ہدف حاصل کیا جا سکے۔

یہ فنون راہنمائی میں سے ایک فن ہے جسے انبیاء و رُسل نے دعوتِ دین کے لئے استعمال کیا۔ اور اس طرح استعمال کیا کہ کسی بھی وقت، اور کسی بھی حالت میں اسے اپنے سے علیحدہ نہیں کیا بلکہ مسلسل اس کا استعمال کیا اور جو چیزیں رب العالمین نے ان کے ذمہ لگائیں تھیں اُنہیں ہر پلیٹ فارم پر اور ہر شخص تک پہنچانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ وہ تمام احکامات نرم ہوں یا سخت، خوشخبریاں ہوں یا عذاب کی دھمکیاں، کسی خاص مسئلہ سے متعلق احکامات ہوں یا عمومی مسائل، انفرادی معاملات ہوں یا اجتماعی، غرض ہر طرح سے ہر حالت میں پہنچانا فرض قرار دیا۔ یہ انتہائی سخت ڈیوٹی خود اللہ رب العالمین نے اپنے پیغمبر ﷺ کی لگائی تھی۔ چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَ اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ وَ اللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ (المائدۃ:67)

اے پیغمبر (ﷺ)! جو ارشادات اللہ کی طرف سے آپ (ﷺ) پر نازل ہوئے ہیں وہ سب کے سب لوگوں تک پہنچا دو اور اگر آپ نے ایسا نہ کیا تو گویا آپ نے اللہ کا (کوئی ایک بھی) پیغام (لوگوں تک) نہیں پہنچایا (یعنی پیغمبری کا حق ہی ادا نہ کیا) اور اللہ آپ (ﷺ) کو لوگوں سے بچائے رکھے گا بیشک اللہ منکروں کو ہدایت نہیں دیتا۔

اسی طرح مومنوں کی صفات بیان کرتے ہوئے اللہ رب العزت نے فرمایا:

الَّذِيْنَ يُبَلِّغُوْنَ رِسٰلٰتِ اللّٰهِ وَ يَخْشَوْنَهٗ وَ لَا يَخْشَوْنَ اَحَدًا اِلَّا اللّٰهَ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا (الاحزاب:39)

اور جو لوگ اللہ کے پیغام (جوں کے توں) پہنچاتے اور اسی (اللہ) سے ڈرتے ہیں اور اللہ کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے اور اللہ ہی حساب کرنے کو کافی ہے۔

ذرا غور کریں تو پتہ چلتا ہے کہ شہر مکہ جس کا میڈیا اور میڈیا کی سب کی سب طاقت کافروں کے کنٹرول میں تھی انہیں کے درمیان میں رہتے ہوئے محمد رسول اللہ ﷺ نے ''میڈیہ'' کو اس طرح استعمال کیا کہ

مکی زندگی میں ہی تمام عرب تک بلکہ عرب سے باہر بھی توحید کی دعوت پھیلا دی۔ آج بھی ضرورت ہے کہ وہی اسلوب اختیار کیا جائے جسے رسول اللہ ﷺ نے کبھی اپنے سے الگ نہیں کیا اور اس کی بدولت دنیا میں شمع توحید کی تمام کرنیں منور کر دیں۔ یہ ایک مستقل باب ہے جسے اسوۂ حسنہ سے کھنگالنے کے لیے تحقیق کرنی چاہیے اور اس پر عمل بھی کرنا چاہیے تاکہ اس دنیا میں توحید کو دوبارہ سے نافذ کیا جا سکے۔

آج کے دور میں دنیا کے پاس ایک ایسی قوت ہے جو لوگوں کے ذہنوں میں خیالات پیدا کرتی ہے اور انہیں آگے بڑھاتی ہے، یہ ''میڈیا'' کی قوت ہے۔ میڈیا کا اصل کردار یہ ہے کہ ناگزیر ضروریات کی نشاندہی کرے اور عوام کی شکایات اور تکالیف کو سامنے لائے۔ جبکہ موجودہ میڈیا بے اطمینانی اور بے چینی کی فضاء پیدا کر رہا ہے اور ہر ایک برائی کی تشہیر بھی کیے جا رہا ہے۔

یہ میڈیا ہی تو ہے جس کے ذریعہ آزادئ تقریر کا عملی اظہار ہوتا ہے۔ ''مسلمان'' چونکہ اس طاقتور ترین حربے کے استعمال سے ناآشنا اور بے بہرہ ہیں لہٰذا یہ طاقت کلی طور پر یہودیوں کے ہاتھ میں آ چکی ہے۔ میڈیا ہی کی وجہ سے یہود و نصاریٰ، ہندوؤں اور دیگر غیر مسلموں نے خود کو پس پردہ رکھتے ہوئے ''مسلمانوں'' پر اثر انداز ہوئے ہیں، اسی کے ذریعے انہوں نے سونے جیسی قیمتی دھات اپنے قبضے میں لے لی ہے اور اب ''تیل'' کی طاقت کو ہتھیانے کے چکروں میں ہیں۔

چنانچہ پرنٹ اور الیکٹرانک میڈیا بہت اچھے ہیں اگر ان کے اثرات معاشرے پر اس انداز میں پڑیں کہ یہ میڈیا لوگوں کو دینی اُمور کی ادائیگی اور اپنی ذمہ داریوں سے غافل نہ کر دے، ان کے جذبات کو شیطانی راہوں پر نہ چلا دے، ان کی نسل کشی نہ کر دے، ان کے ذہنوں سے اسلامی تشخص کو محو نہ کر دے، لغویات اور فضولیات کے پردے میں اسلامی تعلیمات کو بھلا نہ دے، عریانی و فحاشی کو فروغ نہ دے، لوگوں کی عزت و آبرو کو دنیا میں نہ اچھالے، لوگوں کو بلیک میل نہ کرے۔ اور لوگوں کو ان کے دین سے بیگانہ نہ کرے۔ میڈیا پردے یا کھلے الفاظ و اشارات یا وعظ و لیکچرز کے ذریعے اسلام کے خلاف شعوری یا غیر شعوری طور پر مسلمانوں کے ذہنوں کو پراگندہ نہ کرے۔

آج ہم دیکھتے ہیں کہ کوئی چھوٹے سے چھوٹا با اختیار حاکم، افسر، سماجی کارکن، این جی او کا سربراہ یا

امداد تقسیم کرنے والے لوگ بھی ''میڈیا'' والوں کا انتظار کرتے ہیں کہ وہ آئیں تو ہم غریب، مسکین، آفت زدہ لوگوں کی ''مدد'' کے لئے ان میں رقوم کے ''چیک'' تقسیم کریں، یا سلائی مشینیں، سائیکل، کمبل، کھانے پینے کی اشیاء، ادویات، وغیرہ تقسیم کریں۔

جب یہ حالت ہو تو للّٰھیت ختم ہو جاتی ہے۔ اور غریب، فاقہ کش اور بیماریوں کے مارے ہوئے لوگ صبح سے شام تک بیٹھے رہتے ہیں اور ''حکام'' کے لئے ''میڈیا ٹیم'' کا انتظار کرتے ہیں کہ کب وہ نازل ہو تو ہمیں چند ٹکڑے مل جائیں۔

دوسرا نقصان یہ ہے کہ اس میں تصویر کشی کی جاتی ہے جس سے اسلام نے سختی سے منع کیا ہے بلکہ تصویر کشی کرنے والے کو جہنم کی وعید سنائی ہے، جس میں وہ ہمیشہ رہے گا۔

غیرت کا جنازہ نکل جاتا ہے کہ جب اخبارات کے رنگین صفحات پر ایک طرف اللہ اور اس کے رسول کے احکامات پر مبنی مواد شائع کیا جاتا ہے تو اسی صفحے کے دوسری طرف بے حیائی کے پرسوز مناظر کی تصویریں اور بیہودہ لچر بازی کا بازار گرم ہوتا ہے۔

ریموٹ ہاتھ میں پکڑ کر ایک طرف بے حیائی کا ''چینل'' ٹیون کر لیا جاتا ہے اور دوسری طرف ''قرآنی'' چینل ٹیون کر لیا جاتا ہے۔ جب کوئی ''بزرگ'' آئے تو قرآنی چینل کا بٹن دبا دیا جاتا ہے اور جب وہ چلا جائے تو بے حیائی کا چینل لگا لیا جاتا ہے۔ اگر یہ مسلمانوں کی غیرت کا جنازہ نہیں تو اور کیا ہے کہ ایک ہی جگہ تم ''بلیو پرنٹ'' دیکھو اور اسی جگہ تمہاری مقدس کتاب ''قرآن'' کے الفاظ بھی دکھائی دیں۔ گویا تم نے قرآن کو کھول کر اسی جگہ رکھ دیا جہاں بے غیرتوں نے زنا کیا۔

میڈیا پر ''انٹرویو'' کی آڑ میں غیر مسلم اقوام مسلمانوں لیڈروں اور عوام الناس کو جمع کر لیتے ہیں اور ان لیڈروں کی غلطیاں، بیوقوفیاں سر بازار لے آتے ہیں چنانچہ ناپختہ ذہن کے لوگوں کے ذہنوں میں اپنے قائدین اور لیڈروں کے خلاف انتقام کے جذبے بھڑک اٹھتے ہیں۔ معاشرے میں ان کی عزت نہیں رہتی، لوگ ان سے متنفر اور بددل ہو جاتے ہیں جو کہ غیر مسلموں کا اصل مقصد ہے۔ چنانچہ وہ تو اس میں کامیاب و کامران ہیں۔ کیونکہ وہ تو ''بی بی سی'' اور ''سی این این'' میں مسلمان قائدین اور حاکموں کو بلوا کر ''ہارڈ ٹاک'' اور ''لوز ٹاک'' (Hard Talk and Loos Talk) کرتے

رہتے ہیں اور ان سے چھپے ہوئے راز بھی اگلوا لیتے ہیں۔ کیا کبھی ''مسلمانوں'' کے کسی بھی میڈیا نے غیر مسلم حکمرانوں کے ساتھ ''ہارڈ ٹا لک'' یا ''لوز ٹا لک'' کی ہے؟ اور کیا کبھی انہوں نے اپنے راز میڈیا پر پیش کیے ہیں؟

اسلام نے ''مسجد'' کو اللہ کا گھر قرار دیا ہے، اس کو وہی لوگ آباد کرتے ہیں جن کے دلوں میں تقویٰ ہوتا ہے، اور اللہ تعالیٰ کو زمین پر سب سے زیادہ پسند جگہ ''مسجد'' ہے۔ لیکن جب مسجد کو مسلمانوں کے خلاف چھپ چھپ کر پروپیگنڈہ کرنے کے لئے منتخب کیا گیا تو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اپنے نبی ﷺ کو حکم دیا کہ اس مسجد کو ہی گرا دیا جائے۔ اور وہ مسجد گرا دی گئی۔ یہ تو اسلام کی غیرت تھی۔ آج کل یہ کام بہت سی جگہوں سے لیا جا رہا ہے جن میں کئی ''مساجد، امام بارگاہ اور مزار'' وغیرہ شامل ہیں لیکن سب سے بڑھ کر تو ''میڈیا'' کی بڑی بڑی خوبصورت اور مرصع بلڈنگ ہیں جن میں اعلانیہ طور پر مسلمانوں کے ذہنوں کو اسلام سے خالی کرنے کا کام لیا جا رہا ہے۔

''چنانچہ آج مسلمانوں کے قائد کی ذمہ داری ہے کہ وہ اس طرح کی ہر بلڈنگ کو زمین بوس کروا دے جس میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف پروپیگنڈہ کیا جا رہا ہے یا لوگوں کے ذہنوں کو اسلام سے خالی کرنے کا کام لیا جا رہا ہے''۔

## ہجرت

رسول اکرم ﷺ نے مکہ میں رہتے ہوئے جب دو چیزیں یعنی تعلیم تربیت اور میڈیا پر سخت محنت کر لی تو اب اللہ تعالیٰ کے حکم سے ہجرت کی اور مدینہ منورہ تشریف لائے۔ اگرچہ آج ہمارے لئے یہ حکم نہیں کہ ہم سب مدینہ میں ہجرت کر جائیں لیکن اپنے مروجہ اعمال سے رسول اللہ ﷺ کے اعمال کی طرف پلٹنا، اپنے طریقے کو چھوڑتے ہوئے رسول اللہ ﷺ کا طریقہ اختیار کرنا، اپنی قوم، قبیلہ اور برادری اور برادری کے رسم و رواج کو چھوڑتے ہوئے ''اسلامی برادری'' اور اسلامی رسم و رواج کی طرف پلٹنا، اور تمام اسلامی برادری کو یکجا کرنا، اُنہیں ایک جگہ رہائش اختیار کروانا وغیرہ یہ سب کام تو آج کے معاشرہ میں اسلام نافذ کرنے کے لئے انتہائی لازمی ہیں۔ مختلف مذاہب کے لوگوں کی کالونیاں بنی ہوئی ہیں جن میں دوسرے مذہب کے افراد کا داخلہ تک ممنوع ہے۔ مختلف قوموں اور برادریوں کی آبادیاں

موجود ہیں، جہاں کسی غیر قوم و برادری کا شخص گھر نہیں بنا سکتا۔ اگر نہیں تو ''اہل حق'' کہلانے والوں کی آج کوئی ''کالونی'' نہیں، کوئی ''آبادی'' نہیں بلکہ یہ مختلف جگہوں پر پھیلے ہوئے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہے کہ ان کے درمیان ہر طرح کے لوگ رہتے ہیں جو اپنی اپنی ''کالونی''، ''آبادی'' والوں کو ان کی خبریں دیتے ہیں، ان میں اپنے اپنے ''رسم و رواج'' کو فروغ دیتے ہیں، اپنی اپنی ''تعلیم'' پھیلاتے ہیں، ان میں اپنی خفیہ انٹیلی جنس کے کارندے بھیج کر انہیں ایک جماعت سے دو، دو سے چار اور پھر تقسیم در تقسیم کرتے چلے جاتے ہیں۔ فاعتبروا یا اُولی الابصار۔ جب تک ''اہل حق'' ایک جگہ اکٹھے نہیں ہوں گے اُس وقت تک دُنیا کو ''نمونہ'' اور ''آئیڈیل'' کیسے دے سکیں گے کہ حق تعالیٰ نے اسلام پر عمل کرنے کے لیے ''اہل حق'' کے لیے یہ پیمانے مقرر کیے ہیں اور اس اس طرح سے ان پر عمل کیا جائے گا۔

## قانون

ہجرت نبوی ﷺ کے بعد مسلمانوں کی آبادی و کالونی میں سب سے پہلا کام جو کرنے کا تھا وہ قانون کا مرحلہ تھا۔ قربان جایئے محمد رسول اللہ ﷺ کی فراست پر کہ آپ ﷺ نے نہ صرف اسلامی قانون مسلمانوں پر نافذ کرنے کی راہ ہموار کی بلکہ یہود و نصاریٰ اور دیگر کافروں سے بھی یہ منوا لیا کہ ''مسلمانوں کی آبادی'' میں رہنے والے تمام لوگ فیصلہ کروائیں گے تو محمد رسول اللہ ﷺ سے اور آپ ﷺ فیصلہ جو فیصلہ کریں گے وہ آسمانی ہدایت یعنی اسلام کے مطابق کریں گے۔ ملاحظہ ہو میثاقِ مدینہ کی آخری شق جس میں تمام کافر اور مسلمان اللہ کے قانون کے پابند بنا دیئے گئے۔ کیا آج ''اہل حق'' نے ایسی کوئی کوشش کی ہے؟ کیا انہوں نے آج اللہ کے قانون کے مطابق فیصلہ کرنا اور کروانا دیگر مذاہب کے لوگوں سے منوا لیا ہے؟ یا کم از کم اپنے تنازعات کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق کروا رہے ہیں؟ جواب نفی میں ہے بلکہ فیصلہ کروانے کے لئے اُن کی طرف رجوع کیا جاتا ہے جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآنِ کریم میں طاغوت کہا ہے۔ اس ضمن میں سورۂ نساء کی آیات 58 تا 60 کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔

# سیکورٹی اور انٹیلی جنس

سیکورٹی اور انٹیلیجنس کی مختلف تعریفات کا لب لباب اور مفہوم یہ ہے کہ سیکورٹی اور انٹیلیجنس ایسے قواعد و ضوابط اور اسالیب کا مجموعہ ہے جو کسی جماعت کے مخفی/ چھپے ہوئے رموز و اسرار، منصوبوں اور عملیات (کاروائیوں) کی دشمن سے حفاظت کی ضامن بن سکیں۔ اور جن کو ملحوظ خاطر رکھنے سے جماعت کے منصوبوں اور کاروائیوں میں نقصان کم سے کم ہو۔

رسول اللہ ﷺ نے جس انداز سے اسلام کو اس دنیا میں نافذ کیا، اس طریقہ کار کی پانچویں چیز سیکورٹی اور انٹیلی جنس ہے۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ کو اچھی طرح علم تھا کہ جس قوم یا تنظیم کی اپنی سیکورٹی اور انٹیلی جنس نہیں ہوتی اس قوم یا تنظیم کو بہت جلد مختلف حصوں میں بڑی آسانی سے توڑا جا سکتا ہے۔ اس کے لوگوں کو منحرف کیا جا سکتا ہے، ان کے اندر ہی سے ان کے قائد/ لیڈر وغیرہ کے مخالف لوگ تیار کیے جا سکتے ہیں جو آگے چل کر اس کام کرنے والے شخص کے ''ہاتھ پاؤں'' کاٹ ڈالتے ہیں۔ اور مقصد ادھورے کا ادھورہ رہ جاتا ہے۔ آج جہاد کا کام کرنی والی جماعتوں کی سب سے بڑی غلطی ہی یہ ہے کہ انہوں نے نعرۂ اسلام کو بلند کرتے ہوئے مسلمانوں کے قیمتی خون کو مختلف جگہوں پر شہادت کے نام پر بہا تو دیا لیکن رسول اللہ ﷺ کی اختیار کی ہوئی حکمت عملی کو اختیار نہ کیا حتی کہ سیکورٹی اور انٹیلی جنس کا شعبہ بھی ''ان دیکھے ہاتھوں'' میں دے رکھا ہے۔ جب صورتِ حال ایسی ہو تو لاکھوں ''شہادتیں'' حاصل کرنے کے بعد بھی ''اسلام'' بلند نہیں ہوا کرتا۔ اسی لئے تو رسول اکرم ﷺ نے اپنی سیکورٹی اور انٹیلی جنس بنائی۔

رسول اللہ ﷺ مدینہ کی مسجد میں بیٹھے ہوئے ہیں لیکن باخبر ہیں کہ مکہ سے شام جانے والے قافلے اس وقت کہاں کہاں سے گذر رہے ہیں؟ قافلوں میں کتنے افراد ہیں؟ کتنی سواریاں ہیں؟ حفاظت کے کیا کیا سامان ہیں؟ ان کا لیڈر کون ہے؟ کیا کیا مال و دولت ان کے پاس ہے؟ واپس کب آنا ہے؟ کس راستے سے آنا ہے؟ کیا کیا چیزیں لے کر واپس آنا ہے؟ اسی طرح مکہ اور طائف کے درمیان میں کیا کیا نقل وحمل ہے؟ کیا کیا معاہدات ہو رہے ہیں؟ کیا کیا چیزیں رسد کے طور پر پہنچائی جا رہی ہیں؟

اور جب مکہ والوں نے یہ دونوں راستے غیر محفوظ سمجھ کر اپنے قافلے شام پہنچانے کے لیے ''شام براستہ عراق'' کا سفر اختیار کیا تو وہاں بھی رسول اللہ ﷺ کی سیکورٹی اور انٹیلی جنس حرکت میں تھی۔

یہ سیکورٹی اور انٹیلی جنس ہی کا کمال تھا کہ پورا عرب لاکھوں کروڑوں کی آبادی مل کر بھی ''ریاست مدینہ'' کی چھوٹی سی آبادی پر شب خون مار کر اسے تاخت و تاراج نہیں کر سکی۔ حالانکہ یہ ریاست اندرونی سازشوں سے بھی گھری ہوئی تھی۔ کیا آج اہل حق کسی تنظیم، جماعت یا قوم میں اسلامی طرزِ سیکورٹی اور انٹیلی جنس موجود ہے؟

**یاد رکھیے! جو قوم اپنی سیکورٹی اور انٹیلی جنس قائم کر لیتی ہے در حقیقت وہ اپنی ''حکومت'' کی بنیاد رکھ دیتی ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار**

اہل حق کے ''اہل علم'' جب تک رسول اللہ ﷺ کے اُسوۂ حسنہ سے سیکورٹی اور انٹیلی جنس کا مطالعہ کر کے اس پر عمل نہیں کریں گے، ''حق'' اس دنیا میں بیان بھی نہیں کر سکیں گے۔

جن لوگوں کو ''کافر'' کہا جاتا ہے، یا جنہیں ''کافر'' قرار دلوانے کے لئے منظم تحریک چلائی گئی اور قانوناً انہیں ''کافر'' قرار دلوایا گیا، آج تمام کی تمام سیکورٹی اور انٹیلی جنس کے مالک یہی لوگ ہیں۔ ایک طرف حال یہ ہے کہ ہر ''کافر'' سیکورٹی اور انٹیلی جنس کی خدمات انجام دے رہا ہے جبکہ دوسری طرف ''اہل حق'' سیکورٹی اور انٹیلی جنس کے اداروں مثلاً پولیس، فوج وغیرہ وغیرہ کی نوکری ہی کے مخالف ہیں۔ اور جو لوگ اتفاقاً ایسے اداروں میں موجود ہیں اُنہیں اپنے آپ کو ''اہل حق'' کہلوانا بھی کسی اذیت سے کم نہیں، نہ تو وہ ''بیچارے'' اپنے پلیٹ فارم پر حق بات کہہ سکتے ہیں اور نہ ہی کسی ''اہل حق'' کی مدد کر سکتے ہیں۔

کیا آج کوئی اہل حق ''اہل علم'' ایسا کام کرنے کے لئے تیار ہے؟ اگر نہیں اور یقیناً نہیں تو پھر انتظار کیجئے کہ چند اسلامی آداب پر عمل کرنے سے بھی عنقریب آپ کو روک دیا جائے گا۔

## قوت و جہاد فی سبیل اللہ

رسول اکرم ﷺ نے چھٹی نمبر پر جو چیز حاصل کی تھی وہ ''قوت اور جہاد فی سبیل اللہ'' تھی۔ اپنی بنائی ہوئی

''قوت''، ہی ''قوت'' ہوتی ہے، مستعار لی ہوئی ''قوت'' قوت نہیں ہوا کرتی۔ مثلاً اگر کوئی شخص اپنے ہاتھ میں کلاشنکوف رکھتا ہے تو بہت سے لوگ اس سے اُس وقت تک خوف کھاتے رہیں گے جب تک اُس کے ہاتھ میں کلاشنکوف کے اندر گولی موجود ہے۔ لیکن جونہی اُس کی کلاشنکوف کی گولیاں ختم ہوئیں، اُس کی ساری کی ساری ''قوت'' ختم ہوگئی۔ بس یہی نقطہ اللہ رب العزت نے کچھ یوں سمجھایا ہے:

وَ اَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّ مِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَ عَدُوَّكُمْ وَ اٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ (الانفال:60)

اور جہاں تک ہو سکے قوت (ونشانہ بازی) سے اور گھوڑوں کے تیار رکھنے سے اُن کے (مقابلے کے) لئے مستعدر ہو کہ اس سے اللہ کے دشمنوں اور تمہارے دشمنوں اور ان کے سوا اور لوگوں پر جن کو تم نہیں جانتے اور اللہ جانتا ہے ہیبت بیٹھی رہے گی۔

یعنی جتنی بھی زیادہ سے زیادہ تم اپنی قوت وطاقت تیار کر سکتے ہو وہ ضرور کرو۔ کیونکہ مستعار لی ہوئی قوت ''قوت'' نہیں ہوا کرتی۔

اگر ''اہل حق'' کا ہر شخص دوپہر کا کھانا نہ کھائے اور یہی پیسہ ''قوت'' کے حصول اور تیاری میں صرف کر دے تو اللہ رحمٰن ورحیم چند ہی دنوں میں انہیں اس قابل بنادے گا کہ یہ دنیا میں اسلام نافذ کر سکیں۔ کیا آج اہل حق اس کام کے لئے تیار ہیں؟ اگر تیار ہیں تو پھر دیر کس بات کی؟ اللہ پر بھروسہ کریں۔ کیونکہ جو شخص اور قوم اللہ پر بھروسہ کرتی ہے، اللہ تعالیٰ اُسے بہت پسند کرتا ہے۔ اور اُس کی ہر حاجت پوری فرما دیتا ہے۔

اب جب اپنی قوت بنالی جائے تو اُسے اللہ کے دین کے نفاذ کے لیے استعمال کرنا ہی دراصل ''جہاد فی سبیل اللہ'' ہے۔ اور جس قوم کی اپنی بنائی ہوئی ''قوت'' موجود نہیں ہوتی تو ازروئے قرآن وہ قوم ذلت اور معاشی تنگدستی میں گھر جایا کرتی ہے۔ اور اپنی شناخت بھی کھو دیتی ہے۔

## دولت کی منصفانہ تقسیم

اب ساتویں چیز جو کہ اَمارتِ اسلامیہ قائم ہونے کے بعد سب سے زیادہ توجہ کی مستحق ہے وہ دولت کی

منصفانہ تقسیم ہے۔اس کے متعلق شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے اپنی اسی کتاب میں بہت ہی عمدہ اور مفصل بحث کی ہے۔

چنانچہ اسی پر اکتفا کرتے ہوئے ہم اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ وہ مالک الملک، ذوالجلال والاکرام ہماری اس سعی کو مقبول ومنظور فرمائے اور اسے ہر خاص و عام کے لیے نفع منداور توشہء آخرت بنائے آمین۔اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی دعا ہے کہ اللہ احکم الحاکمین اس کتاب کو میٹرک و کالج کے طلبہ و طالبات کے نصاب میں شامل کروادے تاکہ اُن کی ذہنی صلاحیتوں کو جلا مل سکے اور اُن کی تمام تر سعی و کوشش اِسلام کو دُنیا میں نافذ کرنے میں صرف ہو سکے۔اُن کے ہر اُٹھنے والے قدم سے دین اسلام دنیا میں مضبوط ہو اور کفر نیچا ہو جائے۔ہم یہ بھی دُعا کرتے ہیں کہ اے حیات وموت کے پیدا کرنے والے! تو ہمیں اُس وقت تک ''شہادت'' کی بھی موت نہ دے جب تک تیرا دین ہمارے ہاتھوں تیری دُنیا میں نافذ نہ ہو جائے۔اور جب دین نافذ ہو جائے تو ہمیں اس دُنیا میں رہنے کی کوئی خواہش نہیں۔ بس اُسی لمحے ''شہادتِ حمزہ رضی اللہ عنہ'' جیسی شہادت کی موت عطا فرمادے۔آمین یارب العالمین۔

ابن ابراہیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ از مصنف

ہمارے شیخ ہمارے قائد و راہنما، ہمارے امام، عالم و عامل، صدر کامل، بیشمار فضائل کے حامل، کہ جن کے حصر و احصاء اور شمار کرنے سے بڑے بڑے علماء، فضلاء قاصر ہیں اور دشمن بھی اس کی شہادت دیتے ہیں۔ اور وہ ابوالعباس احمد ابن علامہ شہاب الدین عبدالحلیم ابن علامہ امام ابوالبرکات عبدالسلام بن عبداللہ بن ابوالقاسم ابن تیمیہ ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی قبر کو جنت کا باغیچہ بنائے، زندگی میں برکت عطا فرمائے اور مسلمانوں کو ان کے علمی فیوض سے مستفیض فرمائے، فرماتے ہیں:

الحمدللہ! کہ جس نے اپنے رسولوں، پیغمبروں کو واضح بینات دے کر بھیجا، اور ان رسولوں، پیغمبروں کے ساتھ کتاب اور میزان اتاری، تا کہ لوگ سیدھی، مستقیم اور عدل و انصاف کی راہ پر لگ جائیں، اور لوہا اتارا جس میں بأس شدید، سخت ترین خوف، اور لوگوں کے لیے بے شمار منافع موجود ہیں، اور اللہ تعالیٰ ہی خوب جانتا ہے کہ کس کی نصرت و امداد کرنی چاہیئے، اور کس کو رسالت و پیغمبری دینا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ ہی قوی، عزیز اور غالب ہے اور اسی نے نبی کریم محمد ﷺ پر رسالت و نبوت ختم کر دی۔ نبی کریم ﷺ کی ذات گرامی کو رشد و ہدایت اور دین حق دے کر بھیجا، تا کہ تمام ادیان و مذاہب پر اس دین کو غالب کر کے چھوڑیں۔ اور اس کی تائید و نصرت کے لیے ایک ایسا سلطان و نصیر، علم و قلم، رشد و ہدایت، حجت و دلیل، قدرت و قوت اور اقتدار و سطوت اور شمشیر و تلوار دی جو عزت و غلبہ کی کفیل ہے۔

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو وحدہ لاشریک ہے، اس کا کوئی شریک و حصہ دار نہیں۔ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ رحمت اتارے اللہ تعالیٰ ان پر، ان کے صحابہ رضی اللہ عنہم پر، اور سلامتی ان پر بے حد و بے شمار، یہ ایسی شہادت ہے کہ شہادت دینے والا ہمیشہ ہمیش کے لیے اللہ کی حرز و حفاظت میں ہو جاتا ہے۔

# وجہ تصنیف

**اما بعد!** یہ مختصر سا رسالہ ہے جو سیاست الٰہیہ، نیابت نبوت کا جامع ہے، جس سے راعی ورعیت، حاکم ومحکوم کسی حال میں مستغنی اور بے پرواہ نہیں ہوسکتا۔ مقصد یہ ہے کہ وُلاۃِ امور ﴿حکام﴾ والیانِ ملک کو جو نصیحت اللہ تعالیٰ نے واجب لازم اور ضروری قرار دی ہے وہ کی جائے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے جو بیشمار طریقوں سے مروی اور ثابت ہے، اور وہ یہ ہے:

اِنَّ اللّٰهَ يَرْضٰى لَكُمْ ثَلَاثَةً اَنْ تَعْبُدُوْهُ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَاَنْ تَعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا. وَاَنْ تَنَا صَحُوْامَنْ وَّلَاہُ اللّٰهُ اَمْرَكُمْ [1]

اللہ تعالیٰ تین چیزوں سے تم سے راضی ہے ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ ہی کی عبادت کیا کرو، اور کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ۔ اور سب مل کر حبل اللہ کو مضبوط تھامے رہو اور گروہ گروہ نہ بن جاؤ، اور ان لوگوں کو نصیحت کرتے رہو جنہیں اللہ تعالیٰ نے تمہارے امور کا والی اور حاکم بنایا ہے۔

اس رسالہ (کتاب) کی بنیاد کتاب اللہ کی اس آیت پر ہے:

اِنَّ اللّٰهَ يَاْ مُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَهْلِهَا ط وَاِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ اِنَّ اللّٰهَ نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهٖ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ سَمِيْعًا بَصِيْرًا○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَا لرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّ اَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ○(النساء:8-9)۔

مسلمانو! اللہ تم کو حکم دیتا ہے کہ امانت والوں کی امانتیں ان کے حوالے کردیا کرو، اور جب لوگوں کے جھگڑوں کے فیصلے کرنے لگو تو انصاف کے ساتھ فیصلہ کرو، اللہ جو تم کو نصیحت کرتا ہے تمہارے حق میں بہت اچھی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ یقیناً اللہ سب کی سنتا اور سب کچھ دیکھتا ہے، مسلمانو! اللہ کا حکم مانو، اور رسول کا حکم مانو، اور جو تم میں سے صاحبِ اختیار ہیں انکا بھی، پھر اگر کسی معاملہ میں تم آپس میں اختلاف میں پڑ جاؤ تو اللہ اور روزِ آخرت پر ایما

ن لانے کی شرط یہ ہے کہ اس امر میں اللہ اور رسول کے حکم کی طرف رجوع کرو، یہ تمہارے اپنے حق میں بہتر ہے اور نتیجہ کے اعتبار سے تو ہے ہی بہت اچھا۔

علماء شریعت کا قول ہے کہ پہلی آیت یعنی اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُکُمْ ......الخ ولاۃ امور، والیانِ ملک امراء وحکام کے متعلق نازل ہوئی ہے، کہ یہ لوگ امانتیں ان کے اہل اور حقداروں تک پہنچائیں جب کوئی حکم کریں اور فیصلہ دیں تو عدل وانصاف کریں۔ دوسری آیت یعنی:

اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ ......(الخ)

عوام اور عوام الناس کے مختلف شعبوں وغیرہ کے متعلق ہے کہ وہ اپنے اولی الامر (افسرانِ بالا) کی اطاعت کریں جو اس کام کو انجام دے رہے ہیں۔ اور تقسیم اور جنگ کے احکامات جاری کررہے ہیں۔ اور غزوات ﴿جہاد وقتال﴾ وغیرہ میں کام کررہے ہیں۔ ہاں اس حکم کی پیروی نہ کریں جس میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی ہوتی ہو۔ جب کبھی معصیتِ الٰہی اور اللہ کی نافرمانی کا حکم دیں تو قطعاً اطاعت وپیروی نہ کریں کیونکہ اس بارے میں حدیثِ نبوی وارد ہے:

لَا طَاعَۃَ لِمَخْلُوْقٍ فِیْ مَعْصِیَۃِ الْخَالِقِ.

جس معاملہ میں خالق کی معصیت ونافرمانی ہوتی ہو اس میں مخلوق کی اطاعت جائز نہیں۔

پس جب کسی معاملہ میں آپس میں تنازع ہو جائے، تو کتاب وسنت کی طرف لوٹا دیں، اگر یہ لوگ ایسا نہیں کرتے کہ باہمی تنازع کو کتاب وسنت کی طرف لوٹائیں تو والیانِ ملک ﴿حاکم وقت﴾ کا فرض ہے کہ وہ اس آیت کے مطابق عمل کریں، اور حکم الٰہی کی تعمیل کریں۔ کیونکہ اللہ کا فرمان ہے:

وَتَعَاوَنُوْا عَلَی الْبِرِّ وَ التَّقْوٰی وَ لَا تَعَاوَنُوْا عَلَی الْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ (المائدۃ:2)

اور نیکی اور پرہیزگاری میں ایک دوسرے کے مددگار ہو جایا کرو اور گناہ اور زیادتی میں ایک دوسرے کے مددگار نہ بنو۔

اس آیت پر عمل کرنے سے اطاعت الٰہی اور اطاعتِ رسول ﷺ ہو گی۔ اور ان کے حقوق بھی پوری طرح ادا ہو جائیں گے۔

آیت بالا کے اندر امانت کی ادائیگی اور حق داروں کے حقوق ان تک پہنچانے کا حکم کیا گیا ہے، تو اداءِ امانت اور اداء امانت میں عدل وانصاف یہی دو چیزیں، سیاست عادلہ (یعنی شرعی اصولوں پر مبنی سیاست) اور ولایت صالحہ (نیک حکمران) اور (اللہ کے ہاں قابل قبول) اسلامی حکومت کا اصل مقصد ہے۔

**نوٹ:** امانت کی دو قسمیں ہیں، ایک تو لوگوں پر (سول، پولیس، اور فوجی) حکام مقرر کرتے وقت بہترین صلاحیتوں (مثلاً: اللہ سے ڈرنے والے اور انتظامی اُمور کو سمجھنے اور بہترین طریقے سے انہیں ادا کرنے) کے حامل افراد کو (اقرباء پروری سے بچتے ہوئے) عدل وانصاف کے ساتھ مقرر کرنا اور دوسرا لوگوں تک ان کی معیشت یعنی مال و دولت کی منصفانہ تقسیم کرنا۔ چنانچہ کتاب کے پہلے چار ابواب (Chapters) میں لوگوں پر حکام وعُمال (مثلاً: پولیس افسران، فوجی افسران، بینک افسران، ریلوے افسران، ہوائی جہازوں کے افسران، جج یعنی قاضی، اور ان کے ماتحت عملہ، اسی طرح اسکول ٹیچر، لیکچرار، پروفیسرز، اور ان کا ماتحت عملہ، مؤذن، امام، خطیب اور خادمِ مسجد وغیرہ) مقرر کرنے کے سلسلے میں رقم کیے گئے ہیں۔ جبکہ بعد میں مال و دولت کی تقسیم والی امانت کے متعلق بحث کی گئی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

# باب 1 (Chapter) کے مضامین

حاکم (مثلاً صدر، وزیر اعظم، وزیر داخلہ، وزیر خارجہ، وزیر خزانہ، چیف جسٹس، آئی جی پولیس، چیف آف آرمی، نیوی اور ائیر اسٹاف، جوائنٹ چیف آف اسٹاف) بننے کا مستحق کون ہے؟ نائبین (مثلاً نائب صدر، نائب وزیر اعظم، ڈی آئی جی پولیس، اور سیکرٹری (خارجہ و داخلہ، مالیات، ہوم سیکرٹری)، نائبین سلطان (صوبائی گورنرز، وزیر اعلیٰ، گورنر بینک دولت، وزراء اعلیٰ اور محکمہ جاتی وزراء) عدلیہ اور جج (ہائی کورٹس کے چیف جسٹس، ماتحت عدالتوں کے جج اور جج ریڈرز) سپہ سالار فوج (وائس چیف آف آرمی، نیوی اور ائیر اسٹاف) چھوٹے بڑے حکام (مثلاً ڈی سی۔ اے سی، مجسٹریٹ، کمشنر، کسٹم حکام اور ٹیکس افسران)۔ والیان اموال (صنعت و تجارت کے وزراء، بینک افسران) منشیان (گریڈ ایک سے سولہ تک کے ملازمین) وزارتِ خراج (جو پاکستان میں نہیں) صدقات و زکاۃ وصول کرنے والے (جو پاکستان میں ناقابل عمل ہے) نقیب (ناظمین اور ناظمین اعلیٰ) اور دیگر منتخب نمائندے وغیرہ بنائے جانے کے مستحق کون ہیں۔

امانتیں ادا کرنے کی دو قسمیں ہیں۔ ایک ''حکومت'' اور ''حاکم وقت'' ہے، آیت مذکورہ کے نزول کا یہی سبب ہے، رسول اللہ ﷺ نے جب مکہ فتح کیا تو کعبۃ اللہ کی چابیاں آپ نے بنی شیبہ سے لے لیں۔ آپ کے چچا سیدنا عباس رضی اللہ عنہ نے طلب کیں کہ یہ چابیاں مجھے دے دی جائیں تاکہ حاجیوں کو پانی پلوانے کیساتھ ساتھ خانہ کعبہ کی خدمت بھی اپنے لیے مخصوص کر لیں، اللہ تعالیٰ کو یہ ناگوار ہوا اور یہ آیت نازل فرمائی اور کعبۃ اللہ کی چابیاں بنی شیبہ کو واپس دینے کا حکم ہوا۔ پس حاکم وقت کا یہ فرض ہے کہ مسلمانوں کا ہر کام اُنہی کو سپرد کریں جو اُس کام کے لیے اصلح یعنی ﴿اللہ سے ڈرنے والے اور

انتظامی اُمور کو سمجھنے اور بہترین طریقے سے اُنہیں ادا کرنے والے ﴿ ہوں۔ اور وہ زیادہ سے زیادہ صلاحیت رکھتے ہوں۔ چنانچہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

مَنْ وُلِّيَ مِنْ اَمْرِ الْمُسْلِمِيْنَ شَيْئًا فَوَلّٰى رَجُلًا. وَ هُوَ يَجِدُ مَنْ هُوَ اَصْلَحُ لِلْمُسْلِمِيْنَ فَقَدْ خَانَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ.

جس نے مسلمانوں کی کسی چیز پر بھی کسی ایسے شخص کو والی، حاکم یا افسر بنا دیا کہ اس سے بہتر اور اصلح للمسلمین موجود ہے تو اس نے اللہ اور اللہ کے رسول (ﷺ) سے خیانت کی۔

ایک دوسری روایت ہے:

مَنْ قَلَّدَ رَجُلًا عَمَلًا عَلٰى عِصَابَةٍ وَ هُوَ يَجِدُ فِيْ تِلْكَ الْعِصَابَةِ اَرْضٰى مِنْهُ فَقَدْ خَانَ اللّٰهَ وَ خَانَ رَسُوْلَهٗ وَخَانَ الْمُؤْمِنِيْنَ. (رواہ الحاکم فی صحیحہ)

جس نے ''عصابہ'' ﴿یعنی﴾ فوج کے دستہ پر کسی ایسے آدمی کو فوج میں افسر مقرر ﴿Select﴾ کیا کہ اس سے بہتر آدمی اس ''قومی عصابہ'' ﴿یعنی﴾ قومی فوجی دستے میں کام کرنے کے لیے موجود ہے، تو یہ اللہ تعالیٰ سے خیانت کرتا ہے، اسکے رسول (ﷺ) سے خیانت کرتا ہے اور اہل ایمان سے خیانت کرتا ہے۔

بعض علماء اسے سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کا قول بتلاتے ہیں، اور کہتے ہیں کہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے یہ اپنے بیٹے کو کہا تھا۔ اور سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہ ہی اس کے راوی ہیں اور سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

مَنْ وُلِّيَ مِنْ اَمْرِ الْمُسْلِمِيْنَ شَيْئًا فَوَلّٰى رَجُلًا لِمَوَدَّةٍ. اَوْ قَرَابَةٍ بَيْنَنَا فَقَدْ خَانَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَالْمُسْلِمِيْنَ

جس نے مسلمانوں کی کسی چیز پر کسی ایسے آدمی کو والی، حاکم یا افسر بنایا جو اس سے محبت اور دوستی رکھتا ہے، یا قربت دار اور رشتہ دار کو والی، حاکم یا افسر بنایا تو وہ اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) اور عام مسلمانوں سے خیانت کرتا ہے۔

اس مسئلہ پر غور و فکر کرنا حاکم وقت، شعبہ جاتی وزیر، مشیر اور مجاز افسران کا اولین فرض ہے۔ اور اس لیے فرض ہے کہ سیادت، ولایت اور حکومت کے اصل مستحق اور حقدار لوگوں سے بحث کی جائے کہ شہروں پر

کیسے کمشنر، ڈپٹی کمشنر، تحصیلدار، آئی۔جی، ڈی۔آئی۔جی اور انکے نائب ایس۔پی۔ڈی۔ایس۔پی، فوڈ اور کسٹم انسپکٹرز وغیرہ، ایس۔ایچ۔او، پولیس کے چھوٹے بڑے عہدے دار اور حاکم ﴿یعنی﴾ گورنر، وزیر، مشیر، ناظم الامور اور ان کے نائب مقرر کیئے جائیں۔ اور یہ لوگ فوج کے اعلیٰ و ادنیٰ افسران، لشکر اسلام (اسلامی فوج) کے سردار چھوٹے بڑے، مسلمانوں کا مال وصول کرنے والے وزراء، منشی، کاتب، جزیہ، خراج وصدقات، زمین کا محصول اور زکاۃ وصول کرنے والے اور اس میں کوشش کرنے والے وغیرہ جو مسلمانوں سے مال اور پیسہ وصول کرتے ہیں، سب شامل ہیں۔ ان میں سے ہر ایک کا فرض ہے کہ وہ اپنے نائب اور ماتحت ایسے افسران مقرر کریں جو مسلمانوں کے لیے بہتر اور اصلاح کرنے والے ہوں۔ اور کوشش کریں کہ اصلح ﴿متقی اور زیادہ صلاحیتوں کے حامل﴾ کے ہوتے ہوئے غیر اصلح ﴿یعنی فاسق وفاجر اور کم صلاحیتوں کے حامل﴾ کو مقرر نہ کریں۔ اور یہ سلسلہ نماز کے اماموں مؤذنوں، خطیبوں، قاریوں، معلّموں اور امیر الحاج، کنوؤں چشموں کی دیکھ بھال کرنے والوں، مال کے محافظوں قلعوں کی حراست ﴿یعنی استقبالیہ کلرک (Receptionest) ٹیلی فون آپریٹرز اور چوکیداری (Gate Keeping etc.)﴾ کرنے والوں اور لوہار ﴿یعنی اسلحہ، گولہ و بارود بنانے والے﴾ جو قلعوں ﴿یعنی فیکٹریوں﴾ پر مامور ہوتے ہیں، قلعوں کے دربانوں، فوج ولشکر کے افسروں، قبائل کے شرفاء ﴿یعنی عمائدین وسردار﴾ اور ٹریڈ یونین کے عہدیداروں، دیہات اور بستیوں کے دیہاتی روساء ﴿یعنی چوہدریوں، وڈیروں، جاگیرداروں اور خان زادوں﴾ وغیرہ پر اختتام پذیر ہوتا ہے۔

ان لوگوں کا اولین فرض ہے کہ جب کبھی مسلمانوں کے کسی کام میں والی، حاکم یا افسر مقرر کریں، اپنے ماتحت ایسے لوگوں کو کام سپرد کریں جو اصلح ﴿زیادہ لائق اور بہتر منتظم﴾ ہوں، اور کام پر کافی قدرت ودسترس رکھتے ہوں۔ اور ان آدمیوں کو مقدم نہ رکھیں جو خود حاکم بننے اور حکومت لینے اور افسر بننا چاہتے ہوں یا اس کی طلب میں درخواست دی ہو (جیسے آج کا ووٹنگ سسٹم ہے) بلکہ طلب کرنا اور درخواست دینا تو اُسے جگہ نہ دینے کا ایک بہت بڑا سبب ہے کیونکہ صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ہے:

عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اِنَّ قَوْمًا دَخَلُوْا عَلَيْهِ سَئَلُوْهُ وَلَايَةً فَقَالَ اِنَّا لَا نُوَلِّي اَمْرَنَا هٰذَا مَنْ

طَلَبَهٗ. (بخاری ومسلم)

رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے کچھ لوگ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ سے ولایت ﴿یعنی کسی شعبہ میں افسر بننے﴾ اور حکومت ﴿یعنی گورنری﴾ طلب کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ہم ایسے لوگوں کو گورنری یا افسری نہیں دیں گے جو خود ﴿یہ چیزیں﴾ مانگتے ہیں (اور اہل بھی نہیں ہیں)۔

اورعبدالرحمٰن بن سمرۃ سے نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

يَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ لَا تَسْئَلِ الْاَمَارَةَ فَاِنَّكَ اِن اُعْطِيْتَهَا مِنْ غَيْرِ مَسْئَلَةٍ اُعِنْتَ عَلَيْهَا وَاِنْ اُعْطِيْتَهَا عَنْ مَسْئَلَةٍ وُكِلْتَ اِلَيْهَا. (بخاری ومسلم)

اے عبدالرحمٰن! تم امارت ﴿یعنی گورنری اور افسری﴾ نہ مانگو۔ اگر بغیر مانگے تم کو امارت ﴿و حکومت﴾ مل جائے تو تم کو اللہ کی جانب سے مدد ملے گی۔ اگر مانگنے سے ملی تو تمہیں خود اس کا وکیل ﴿یعنی ذمہ دار﴾ بننا پڑے گا۔ ﴿اللہ کی امداد نہیں ملے گی﴾۔

اور نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

مَنْ طَلَبَ الْقَضَاءَ وَ اسْتَعَانَ عَلَيْهِ وُكِلَ اِلَيْهِ وَمَنْ لَمْ يَطْلُبِ الْقَضَاءَ وَ لَمْ يَسْتَعِنْ عَلَيْهِ اَنْزَلَ اللّٰهُ اِلَيْهِ مَلَكًا يُسَدِّدُهٗ ۔ (رواہ اہل السنن)

جس نے قضاء طلب کی، (یعنی جسٹس یا قاضی وغیرہ بننے کے لیے درخواست دی) اور اس کے لیے کسی کی مدد (یعنی سفارش) چاہی تو یہ کام اسی کے سپرد ہوگا۔ اور جس نے قضا ﴿یعنی جسٹسی﴾ طلب نہیں کی اور اس کے لیے کسی کی مدد (یعنی سفارش) نہیں چاہی تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے فرشتہ بھیجے گا جو اس کو صحیح راستہ پر چلاتا رہے گا۔

پس اگر والی ﴿حاکم وقت، گورنر، یا کوئی بھی مجاز افسر﴾ جادۂ استقامت سے ہٹ گیا یا زیادہ حقدار اور اصلح کو چھوڑ کر کسی قرابت یا ولاء عتاقۃ ﴿یعنی کسی شخص کیساتھ ناراضگی و دشمنی کی وجہ سے اُسے محروم رکھنے﴾ یا ولاء صداقۃ ﴿یعنی کسی شخص کیساتھ دوستی کی وجہ سے نوازنے﴾ کی وجہ سے یا کسی آبادی میں موافقت اور دوستی ہوگئی ہے اس لئے، یا مذہبی موافقت ﴿یعنی ہم مسلک ہونے﴾ کی وجہ سے، یا

کسی اور طریقے سے، یا باہم ایک قومیت ہونے کی وجہ سے، مثلاً ایرانی، ترکی، رومی ہونے کی وجہ سے، یا رشوت کی وجہ سے، یا کسی دوسری سیاسی وسماجی اور معاشرتی منفعت کی وجہ سے، یا اس قسم کے دوسرے اسباب کی وجہ سے، یا ﴿زیادہ﴾ حقدار اور اصلح ﴿یعنی بہتر منتظم﴾ سے کینہ وعداوت رکھتا ہے، اس لیے مستحق، حقدار اور زیادہ اصلاح کرنے والے کو چھوڑ کر غیر حقدار، غیر مستحق اور غیر اصلح کو مقرر کیا تو یقیناً وہ اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ اور عام مسلمانوں کے ساتھ خیانت کر رہا ہے۔ جس سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہے:

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ وَ تَخُوْنُوْا اَمٰنٰتِكُمْ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ (انفال:27)

اے ایمان والو! اللہ اور رسول کی امانت میں خیانت نہ کرو۔ اور نہ اپنی امانتوں میں خیانت کرو، اور تم تو خیانت کے وبال سے واقف ہو۔

اس کے بعد ہی فرمایا۔

وَاعْلَمُوْا اَنَّمَا اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ وَّاَنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ اَجْرٌ عَظِيْمٌ (انفال:28)

اور ذہن نشین رکھو کہ تمہارے مال، اور تمہاری اولاد ایک آزمائش ہے۔ اور نیز یہ کہ اللہ وہ ذات ہے کہ اس کے ہاں بڑا اجر موجود ہے۔

اللہ تعالیٰ نے یہ اس لیے فرمایا کہ بسا اوقات آدمی اپنے بچے اور غلام سے محبت کی وجہ سے ملک کے کسی حصہ کی ولایت ﴿یعنی گورنری اسے﴾ دے دیتا ہے، اور غیر مستحق کو حکومت دے دیتا ہے تو یقیناً وہ امانتِ الٰہی میں خیانت کرتا ہے۔ اسی طرح وہ مال کی کثرت وفراوانی کو پسند کرتا ہے، اس کو محفوظ کرنے کے لیے غیر مستحق لوگوں کو ترجیح دیتا ہے اور وہ خواہ مخواہ ﴿لوگوں سے بھتہ وغیرہ کی شکل میں﴾ مال وصول کرتے ہیں۔ یا بعض اقلیموں ﴿صوبوں، ریاستوں اور جاگیروں﴾ کے والیوں ﴿وزیروں﴾ اور حاکموں کو وہ ایسا پاتا ہے کہ وہ مداہنت ﴿سستی وکمزوری، بے عملی﴾ اور چاپلوسی کرتے ہیں مگر یہ ان سے ڈرتا ہے اور ان کو اپنے سے دور رکھنا چاہتا ہے، اس لیے ﴿ایسے﴾ غیر مستحق کو حقدار ﴿یعنی حاکم و افسر وغیرہ﴾ بنا کر بھیج دیتا ہے، تو یہ آدمی یقیناً اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ سے خیانت کرتا ہے، اور اس

امانت (یعنی حکومت) میں خیانت کرتا ہے جو اس کے سپرد کی گئی ہے۔

اور پھر یہ کہ امانتدار (یعنی بااختیار افسر یا حاکم) اگر اپنی خواہش اور ھواء ﴿یعنی غلط چاہت﴾ کی مخالفت کرے اور اللہ سے ڈرے تو اللہ تعالیٰ اُسے ثابت قدم رکھتا ہے، اس کی حفاظت کرتا ہے، اس کے اہل وعیال اور مال کی اس کے بعد بھی حفاظت کرتا ہے، اور جو آدمی اپنی نفسانی خواہش کی پیروی کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُسے عذاب میں مبتلا کر دیتا ہے، اور اس کے مقصد اور ارادوں کو توڑ دیتا ہے، اسکی اہل و عیال کو ذلیل وخوار کر کے رکھ دیتا ہے، اور اس کا وہ سارا مال ﴿ضائع﴾ چلا جاتا ہے۔

اس بارے میں ایک واقعہ بہت مشہور ہے وہ یہ کہ خلفاء بنوعباس میں سے کسی نے بعض علماء کو کہا کہ کچھ حالات جو تمہارے دیکھے ہوئے یا سُنے ہوئے ہوں لکھ دیں۔ اس نے کہا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو میں نے دیکھا ہے کسی نے ان سے کہا: امیر المومنین! اس مال کو آپ نے اپنے بیٹوں سے دور رکھا ہے اور اُنہیں فقیر و بے نوا چھوڑ دیا ہے، کوئی چیز آپ نے ان کے لیے نہیں چھوڑی۔ امیر المؤمنین عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اس وقت مرض الموت میں مبتلا تھے، انہوں نے کہا اچھا میرے لڑکوں کو میرے سامنے لاؤ۔ لڑکے لائے گئے جو دس سے زیادہ تھے، اور سب کے سب نابالغ تھے۔ لڑکوں کو دیکھ کر رونے لگے اور کہنے لگے، میرے بیٹو! جو تمہارا حق تھا وہ میں نے تم کو پورا پورا دے دیا ہے، کسی کو محروم نہیں رکھا اور میں لوگوں کا مال تم کو دے نہیں سکتا، تم میں سے ہر ایک کا مال یہ ہے کہ یا تو وہ صالح نیک بخت ہوگا تو اللہ تعالیٰ صالح اور نیک بندوں کا والی اور مددگار ہے۔ یا غیر صالح ہوگا اور غیر صالح کے لیے میں کچھ بھی چھوڑنا نہیں چاہتا کہ وہ اس مال کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی معصیت ﴿نافرمانی﴾ میں مبتلا ہوگا۔ قُوْمُوْا عَنِّیْ! بس سب جاؤ میں اتنا ہی کہنا چاہتا تھا۔ اس کے بعد وہ کہتا ہے اُنہی عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی اولاد میں سے بعض کو میں نے دیکھا ہے کہ سو سو گھوڑے فی سبیل اللہ دیتے تھے کہ مجاہدین اسلام ان پر سوار ہوکر جہاد کریں۔

اس کے بعد اس نے کہا، عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ خلیفۃ المسلمین تھے، اقصاء مشرق بلادِ ترک وغیرہ پر، اقصاء مغرب بلادِ اندلس وغیرہ پر قابض تھے، جزائر قبرص اور حدود شام اور طرسوس وغیرہ کے قلعوں پر حکومت وفرمانروائی کرتے تھے، یمن کی انتہائی سرحدوں میں جن کی حکومت پھیلی ہوئی تھی، باوجود اس

کے ان کی اولاد نے باپ کے ترکہ میں سے تھوڑی چیز پائی تھی اور کہا جا سکتا ہے کہ وہ بیس بیس درہم سے بھی کم تھی۔

پھر اس عالم میں! میں نے بعض ایسے خلفاء بھی دیکھے ہیں جنہوں نے اپنا ترکہ اتنا چھوڑا کہ ان کے مرنے کے بعد جب لڑکوں نے باہم تقسیم کیا تو ہر ایک کے حصہ میں چھ چھ کروڑ اشرفیاں آئی تھیں، لیکن میں نے ان لڑکوں میں سے بعض کو اس حالت میں دیکھا کہ وہ لوگوں کے سامنے بھیک مانگا کرتے تھے۔

اور بے شمار حکایتیں اور چشم دید واقعات اور اگلوں سے سنے ہوئے حالات اس بارے میں موجود ہیں جو عقلمندوں اور اربابِ بصیرت کی عبرت کے لیے کافی ہیں۔

اور سنت نبوی ﷺ اس امر پر دلالت کرتی ہے کہ ولایت وامارت ﴿گورنری وافسری﴾ اور حکومت بھی ایک امانت ہے، جس کا ادا کرنا واجب ہے، اور مختلف مواقع پر حفظ ما تقدم کی طرح اس کا ذکر ہے مثلاً سیدنا ابو ذر رضی اللہ عنہ کو امارت کے بارے میں آپ ﷺ نے فرمایا:

اِنَّهَا اَمَانَةٌ وَ اِنَّهَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ خِزْيٌ وَ نَدَامَةٌ اِلَّا مَنْ اَخَذَهَا بِحَقِّهَا وَ اَدَّى الَّذِيْ عَلَيْهِ فِيْهَا (رواہ مسلم)

یہ حکومت وامارت ایک امانت ہے اور قیامت کے دن یہ امارت ذلت اور ندامت کا موجب ہے مگر یہ کہ امارت کو حق کے ساتھ لیا۔ اور اس کے حقوق کو اس میں پوری طرح ادا کیا۔

اور امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی صحیح بخاری کے اندر سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے:

اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ اِذَا ضُيِّعَتِ الْاَمَانَةُ فَانْتَظِرِ السَّاعَةَ قِيْلَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا اَضَاعَتُهَا؟ قَالَ اِذَا وُسِدَ الْاَمْرُ اِلٰى غَيْرِ اَهْلِهٖ فَانْتَظِرِ السَّاعَةَ "رواہ البخاری

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب امانت ضائع کی جانے لگے تو ساعت ﴿قیامت﴾ کا انتظار کرو۔ پوچھا گیا اے اللہ کے رسول ﷺ! امانت ضائع کرنا کسے کہتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جب امورِ حکومت اور سرداری وافسری نااہلوں کے سپرد کی جائے تو تم قیامت ﴿اور یعنی مسلمانوں کی بربادی﴾ کا انتظار کرو۔

اور اسی معنی کے اعتبار سے تمام مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ یتیم کا والی و وصی ﴿پرورش کرنے والا﴾ ناظر اوقاف ﴿دیکھ بھال کرنے والا﴾ اور کسی آدمی کا کوئی وکیل ہو، اور اسکے مال میں تصرف کرے تو الاصلح فالاصلح (یعنی زیادہ اہل پھر اس سے کم مرتبہ اہلیت والا) کے اصول کے تحت تصرف کرے جیسا اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ (انعام:152)

یتیم کے مال کے قریب نہ جاؤ مگر اس طریقہ سے جو احسن ہو یعنی سب سے اچھا ہو۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا ''بِالَّتِيْ هِيَ حَسَنَةٌ'' یعنی اس طریقے سے جو سب سے اچھا ہو، اور یہ اس لیے کہ والی اور حاکم ایسا ہی لوگوں کا راعی ﴿یعنی ذمہ دار﴾ ہے جیسا کہ بکریوں کا راعی ﴿چرواہا ذمہ دار﴾ ہوا کرتا ہے اور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِيَّتِهٖ فَالْاِمَامُ الَّذِيْ عَلَى النَّاسِ رَاعٍ وَهُوَ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِيَّتِهٖ وَالْمَرْأَةُ رَاعِيَةٌ فِيْ بَيْتِ زَوْجِهَا وَهِيَ مَسْئُوْلَةٌ عَنْ رَاعِيَّتِهَا وَ الْوَلَدُ رَاعٍ فِيْ مَالِ اَبِيْهِ وَهُوَ مَسْئُوْلٌ عِنْ رَعِيَّتِهٖ وَ الْعَبْدُ رَاعٍ فِيْ مَالِ سَيِّدِهٖ وَ هُوَ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِيَّتِهٖ اَلَا فَكُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِيَّتِهٖ (بخاری و مسلم)

تم میں سے ہر ایک راعی ﴿ذمہ دار حاکم﴾ ہے اور ہر ایک سے اس کی رعیت کا سوال ہوگا، پس حاکم وقت لوگوں کا، راعی ﴿ذمہ دار﴾ ہے اور اس سے اپنی رعیت ﴿رعایا اور عوام الناس﴾ کا سوال ہوگا۔ اور عورت اپنے شوہر کے گھر کی راعی ﴿ذمہ دار﴾ ہے اور اس سے اپنی رعیت (یعنی گھر کی ذمہ داری) کا سوال ہوگا، اور بیٹا اپنے باپ کے مال کا راعی ہے، اور اس سے اپنی رعیت کا سوال ہوگا۔ اور غلام اپنے سیّد و آقا اور مالک کے مال کا راعی ہے اور اس سے اپنی رعیت (یعنی مال کے خرچ) کا سوال ہوگا۔ خبردار رہو کہ تم میں سے ہر ایک راعی ﴿ذمہ دار حاکم﴾ ہے اور ہر ایک سے اپنی رعیت کا سوال ہوگا۔

اور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

مَا مِنْ رَاعٍ يَسْتَرْعِيْهِ اللّٰهُ رَعِيَّةً يَمُوْتُ يَوْمَ يَمُوْتُ وَ هُوَ غَاشٌ لَهَا اِلَّا حَرَّمَ اللّٰهُ

عَلَيْهِ رَائِحَةَ الْجَنَّةِ (رواہ مسلم)

کوئی راعی (ذمہ دار حاکم) نہیں کہ جسے اللہ تعالیٰ نے رعیت کا راعی بنایا جس دن مرے گا مرے گا۔ اور وہ رعیت کے بارے میں غاشی ﴿غاصب اور دھوکہ باز﴾ ہے تو اللہ تعالیٰ اس پر جنت کی خوشبو بھی حرام کر دے گا۔

ایک دن سیدنا ابو مسلم خولانی رضی اللہ عنہ سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے پاس حاضر ہوئے اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا الْاَجِيْرُ لوگوں نے کہا اَيُّهَا الْاَمِيْرُ کہیے تو انہوں نے پھر اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا الْاَجِيْرُ کہا۔ لوگوں نے پھر کہا اَيُّهَا الْاَمِيْرُ کہیے تو پھر انہوں نے وہی جملہ دہرایا تین دفعہ اسی جملہ کو اُنہوں نے دہرایا اور لوگ اس پر اصرار کرتے رہے کہ آپ سے اَيُّهَا الْاَمِيْرُ کہلوائیں۔ آخر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ابو مسلم کو اپنی حالت پر چھوڑ دو، وہ اپنی بات کو ہم سے زیادہ سمجھتے ہیں۔ اس کے بعد سیدنا ابو مسلم رضی اللہ عنہ نے کہا اے معاویہ رضی اللہ عنہ تم اجیر (یعنی تنخواہ دار) ہو۔ ان بکریوں کے ریوڑ کے لیے تم کو ان بکریوں کے رب نے اُجرت پر رکھا ہے۔ اگر تم خارش زدہ بکریوں کی خبر گیری کرو گے اور مریض بکریوں کی دوا کرو گے اور ان بکریوں کی اچھی طرح حفاظت کرو گے، تو بکریوں کا مالک تمہیں پوری اُجرت دے گا۔ اور اگر تم نے خارش زدہ بکریوں کی خبر گیری نہ کی، مریض بکریوں کی دوا نہ کی، بکریوں کی اچھی طرح حفاظت نہ کی تو بکریوں کا مالک تم کو سزا دے گا۔

یہ واقعہ عبرت و نصیحت کے لیے کافی ہے کیونکہ ساری مخلوق اللہ کے بندے ہیں۔ اور ملک کے حکمران اس کے بندوں پر اس کے نائب ہیں، اور بندوں کی جانوں کے وکیل و کفیل۔ اور ایسے وکیل و کفیل کہ دو شریک آپس میں ایک دوسرے کے وکیل و کفیل ہوا کرتے ہیں۔ والیوں اور حاکموں میں ولایت و وکالت کے معنی موجود ہیں۔

جب ولی ﴿یعنی حاکم وقت﴾ اور وکیل ﴿جیسے گورنر، وزیر، مشیر اور بااختیار افسر وغیرہ﴾ اصلح للتجارۃ ﴿یعنی جو شخص صنعت و تجارت اور اُمورِ خزانہ کو بہتر سمجھتا ہو اور امین بھی ہو﴾ یا زمین کے بارے میں جو اصلح ﴿بہتر علم رکھتا اور منتظم﴾ ہو، اُسے چھوڑ کر ایسے شخص کو نائب مقرر کرے کہ وہ اصلح للتجارۃ نہیں ہے، اور زمین کے بارے میں بھی وہ غیر اصلح ﴿یعنی نااہل﴾ ہے تو یقیناً وہ ﴿حاکم وقت یا گورنر و

افسر﴾ خائن ﴿یعنی امانت میں خیانت کرنے والا﴾ ہے۔ کیونکہ جو اصلح للتجارۃ ﴿یعنی اہل﴾ نہیں ہے وہ سامان و اسباب کو سستے داموں فروخت کر دے گا حالانکہ اس خریدار سے اچھا اور بہتر دوسرا خریدار موجود ہے، دام زیادہ دینے کو تیار ہے، پھر بھی ﴿ایسے﴾ خریدار سے بوجہ خوف کے یا بوجہ دوستی اور مودت کے یا قرابت کی وجہ سے سستے داموں مال کو اٹھا دیتا ہے ﴿یعنی بیچ دیتا ہے اسی طرح کسی چیز کا ٹھیکہ دیتا ہے﴾ تو یقیناً یہ ﴿حاکم و مجاز افسر﴾ خائن ہے۔ مال کا مالک یقیناً اس سے بغض رکھے گا۔ اور اس کی مذمت اور برائی کرے گا۔ اور اس کو خائن قرار دے گا۔ یا قرابتداروں اور دوستوں کو نوازنے والا کہے گا۔ اور اس لیے والی ﴿حاکمِ وقت﴾ اور وکیل ﴿مجاز افسر﴾ کا فرض ہے کہ ایسے لوگوں کو نائب نہ بنائے۔ اور جو اصلح للتجارۃ ہو یا زمین وغیرہ کے بارے میں اچھی مہارت رکھتا ہو، اس کو نائب مقرر کرے۔

# باب 2 (Chapter) کے مضامین

اصلح ﴿زیادہ اہل﴾ موجود ہے تو اسے ولایت ﴿امارت﴾ وحکومت دینی چاہیئے، اگر اصلح موجود نہیں ہے تو صالح ﴿نیکوکار﴾ کو ولایت ﴿امارت﴾ وحکومت دی جائے۔ ہر منصب کے لیے الامثل فالامثل ﴿یعنی زیادہ بہتر شخص، پھر وہ نہ ہو تو اس سے کم صلاحیت والے﴾ کو ولایت ﴿گورنری﴾ و نیابت ﴿افسری﴾ دی جائے۔ ولایت ﴿حاکم و ذمہ دار بننے﴾ کے لیے قوت اور امانت ضروری ہے تاکہ نفاذِ احکام اور ادائیگی امانت میں سہولت پیدا ہو۔
قاضی ﴿جج﴾ تین قسم کے ہیں۔

یہ معلوم کر لینے کے بعد اب یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ والی امر ﴿حاکمِ وقت﴾ کا فرض کیا ہے؟ والی امر ﴿حاکمِ وقت﴾ کا فرض یہ ہے کہ وہ ایسے آدمی کو عامل ﴿ذمہ دار﴾ نائب اور والی و حاکم ﴿افسر و گورنر﴾ بنائے جو اصلح ﴿زیادہ اہل اور اچھا منتظم﴾ ہو۔ لیکن بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ اس کام کے لائق آدمی موجود نہیں ہوتا۔ اور ایسے شخص کا ملنا دشوار ہوتا ہے، جس میں کام کی صلاحیت موجود ہو۔ تو اس وقت ولی الامر ﴿حاکمِ وقت، گورنر و ذمہ دار افسر﴾ کا فرض ہے کہ الامثل فالامثل ﴿زیادہ بہتر شخص﴾ کو مقرر کرے۔ ہر منصب اور ہر عہدے کے مناسب حال الامثل فالامثل کو قائم کرے اگر پورے اجتہاد، پوری کوشش اور جد وجہد کے بعد والی امر ﴿حاکمِ وقت یا ذمہ دار﴾ نے ایسا کر دیا، اور ولایت و نیابت کا حق ادا کر دیا، تو اس نے اپنا فرض پوری طرح ادا کر دیا تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ امام والی امر ﴿حاکمِ وقت اور ذمہ دار﴾ عادل ہے اور اللہ کے نزدیک وہ مقسطین ﴿انصاف کرنے والوں﴾ میں سے ہے اگرچہ بعض وجوہ اور بعض اسباب کی بنا پر بعض امور میں خلل واقع ہو جائے لیکن اس کے سوا دوسرا امکان اور چارۂ کار بھی نہیں ہے اور اللہ نے بھی اسی قسم کی کوشش کا حکم فرمایا ہے۔

فَاتَّقُوا اللّٰهَ مَا اسْتَطَعْتُمْ (تغابن:16)

مسلمانو! جہاں تک تم سے ہو سکے اللہ سے ڈرتے رہو۔

اور فرماتا ہے:۔

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا (بقرہ:286)

اللہ کسی پر بوجھ نہیں ڈالتا مگر اسی قدر جس کی اس کو طاقت ہو۔

اور جہاد کا حکم دیتے ہوئے فرماتا ہے:۔

فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ لَا تُكَلَّفُ اِلَّا نَفْسَكَ وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ (النساء:84)

تو آپ (ﷺ) اللہ کی راہ میں دشمنوں سے لڑیں، آپ (ﷺ) پر اپنی ذات کے سوا کسی کی ذمہ داری نہیں اور ہاں مسلمانوں کو بھی ابھارو۔

اور فرماتا ہے:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَيْتُمْ

مسلمانو! تم اپنی خبر رکھو جب تم راہِ راست پر ہو تو کوئی بھی گمراہ ہوا کرے تم کو نقصان نہیں پہنچا سکتا۔ (مائدہ:105)۔

پس جس نے اپنی مقدور بھر امکانی کوشش کی اور اپنا فرض ادا کیا تو سمجھ لینا چاہیئے کہ اس نے ہدایت کی راہ پالی۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

اِذَا اَمَرْتُكُمْ بِاَمْرٍ فَاْتُوْا مِنْهُ مَا اسْتَطَعْتُمْ (اخرجاہ فی الصحیحین)

جب میں تم کو کسی کام کا حکم دوں تو تم اپنی طاقت کے مطابق کر گزرو۔ (بخاری و مسلم)۔

لیکن اگر وہ ﴿حاکم و ذمہ دار﴾ ایسا کرنے سے اس لیے قاصر ہے کہ وہ اپنے آپ کو عاجز ﴿بزدل﴾ پاتا ہے یا کسی غیر شرعی ضرورت کی وجہ سے ایسا کرتا ہے، تو وہ یقیناً خیانت کرتا ہے۔ اور اُسے خیانت کی سزا دی جائے گی۔ اور اس لیے اس کا فرض ہے کہ وہ اصلح ﴿اہل اور اچھے منتظم﴾ کو پہچانے اور ہر منصب اور ہر عہدہ کے لیے اصلح ﴿اہل اور اچھے منتظم﴾ تجویز کرے کیونکہ ولایت امر ﴿یعنی حاکمِ وقت سے بیوروکریسی اور چھوٹے نوکروں تک کی ذمہ داری﴾ کے دو رکن ہیں **''ایک قوت دوسری امانت''** جیسا کہ قرآن مجید کے اندر ہے:۔

اِنَّ خَيْرَ مَنِ اسْتَاْجَرْتَ الْقَوِيُّ الْاَمِيْنُ (قصص:26)

کیونکہ بہتر سے بہتر آدمی جو آپ نوکر رکھنا چاہیں مضبوط اور امانت دار ہونا چاہئے۔

اور شاہ مصر نے یوسف علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی شان میں کہا ہے:

اِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِيْنٌ اَمِيْنٌ (یوسف:54)

تم ہماری سرکار میں آج سے بڑے باوقار اور صاحب اعتبار ہو۔

جبریل علیہ السلام کی شان اور صفت بیان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اِنَّهُ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ذِيْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِي الْعَرْشِ مَكِيْنٍ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِيْنٍ (تکویر:20)

قرآن بیشک معزز فرشتے کا پہنچایا ہوا پیام ہے اور وحی کے بار گراں اٹھانے کی طاقت رکھتا ہے۔ اور مالک عرش کی جناب میں اس کا بڑا درجہ ہے اور وہاں سردار اور امانت دار ہے۔

اور ہر ولایت، ہر حکومت کی قوت اور طاقت اس کے مناسب حال ہوا کرتی ہے۔ امارتِ حرب ولایت جنگ ﴿وزارتِ جنگ﴾ کی قوت یہ ہے کہ والی جنگ ﴿سپہ سالار﴾ شجاع، بہادر، دلیر اور جنگ کے تمام تر اُمور سے واقف اور ماہر ہو اور مخادعت (دھوکہ دہی) اور چال بازیوں کو اچھی طرح جانتا ہو۔ کیونکہ اَلْحَرْبُ خَدْعَةٌ (جنگ فریب اور دھوکہ کا نام ہے) اور یہ کہ وہ قتال و جنگ کے طریقوں کو جانتا ہو اور ان طریقوں پر عمل کرنے کی پوری پوری قدرت رکھتا ہو۔ تیر اندازی ﴿نشانہ بازی، فائرنگ﴾ سے اچھی طرح واقف ہو، حملہ اور وار اچھی طرح کر سکتا ہو، گھوڑے ﴿اور ٹینک، بکتر بند گاڑی، لڑاکا طیارے اور بحری جہازوں﴾ کی سواری خوب جانتا ہو۔ کروفر ﴿اسلحہ و بارود اور دیگر ساز و سامان﴾ وغیرہ پوری طرح رکھتا ہو جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّ مِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ (انفال:60)

اور مسلمانو! فوجی قوت اور گھوڑوں (یعنی ہتھیار اور جدید سواریوں) کے باندھنے رکھنے سے جہاں تک تم سے ہو سکے کافروں کے مقابلہ کے لیے ساز و سامان مہیا کیے رہو۔

اور رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

اِرْمُوْا وَارْکَبُوْا وَاِنْ تَرْمُوْا اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ اَنْ تَرْکَبُوْا وَمَنْ تَعَلَّمَ الرَّمْیَ ثُمَّ نَسِیَهٗ فَلَیْسَ مِنَّا

تیر مارا کرو ﴿یعنی راکٹ اور میزائل چلایا کرو﴾ اور سواری کیا کرو اور تیر ﴿راکٹ و میزائل﴾ چلانا مجھے ﴿لڑاکا جیٹ جہازوں کی﴾ سواری سے زیادہ محبوب ہے اور جو تیر چلانا ﴿یعنی نشانہ بازی﴾ سیکھا پھر بھول گیا تو وہ ہم میں سے نہیں۔

ایک اور روایت میں ہے:۔

فَهِیَ نِعْمَةٌ جَحَدَهَا (رواہ مسلم)

تیر ﴿وگولی﴾ چلانا ایک نعمت ہے بھولنے والے نے اس نعمت سے انکار کر دیا۔

اور ''قوت'' حکم کا مرجع علم ﴿حاصل کرنے﴾ اور عدل ﴿وانصاف قائم کرنے کے لیے ضروری ہے﴾ اور قدرتِ تنفیذِ احکام ﴿یعنی ''قوت'' ہی سے اللہ کے دین کو نافذ کرنے کی قدرت میسر آتی﴾ ہے جس پر کتاب وسنت دلالت کرتی ہے۔

اور امانت کا مرجع خشیت الٰہی اور اللہ کا خوف ہے اور یہ کہ حقوقِ الٰہی کو دنیا کی متاعِ قلیل ﴿معمولی مال ودولت﴾ کے عوض فروخت نہ کرے۔ اور لوگوں کا خوف قطعاً ترک کر دے۔

یہ تین خصلتیں ﴿قوت، امانت اور خشیت الٰہی﴾ جن کو اللہ تعالیٰ نے ہر والی، ہر حاکم، ہر والی امر اور ہر حکم ﴿یعنی قاضی اور جج﴾ کے لیے فرض اور ضروری قرار دیا ہے اور قرآن حکیم اس پر ناطق ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَاخْشَوْنِ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰیَاتِیْ ثَمَنًا قَلِیْلًاؕ وَمَنْ لَّمْ یَحْکُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْکَافِرُوْنَ (المائدہ:44)

اور تم لوگوں سے نہ ڈرو اور ہم سے ہی ڈرتے رہو اور ہماری آیتوں کے بدلے میں معمولی قیمت نہ لو۔ اور جو اللہ کی اتاری ہوئی کتاب کے مطابق حکم ﴿یعنی فیصلہ﴾ نہ کرے تو یہی لوگ کافر ہیں۔

اور اسی بنا پر نبی کریم ﷺ نے قاضیوں ﴿ججوں﴾ کی تین قسمیں گردانی ہیں۔ جن میں سے دو قسم

کے قاضیوں کے لیے جہنم بتلائی ہے اور ایک قسم کے قاضیوں کے لیے جنت۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

اَلْقُضَاةُ ثَلَاثَةٌ قَاضِيَانِ فِي النَّارِ وَقَاضٍ فِي الْجَنَّةِ فَرَجُلٌ عَلِمَ الْحَقَّ وَقَضٰى بِهٖ فَهُوَ فِي الْجَنَّةِ (رواہ اہل السنن)

قاضی ﴿یعنی جج﴾ تین قسم کے ہیں۔ دو قسم کے قاضی ﴿جج﴾ جہنم میں جائیں گے اور ایک قسم کے قاضی ﴿جج﴾ جنت میں۔ پس وہ آدمی جو حق کو پہچان کر صحیح اور سچا، انصاف پر مبنی فیصلہ کرے وہ جنت میں جائے گا۔

اور قاضی ﴿جج﴾ ہر اس آدمی کو کہتے ہیں جو دو فریقوں کے درمیان فیصلہ کرے۔ اور دونوں فریق کو حکم دے۔ اب وہ شخص خلیفہ ہو یا سلطان یا اس کا نائب ﴿یعنی گورنر﴾ ہو، یہاں تک کہ بچوں کی تحریر و خط کے جو نگران ﴿اساتذہ﴾ ہیں ان کو بھی یہ حکم شامل ہے، ایسا ہی ذکر اصحابِ رسول اللہ ﷺ نے کیا ہے۔ اور وہ ایسا ہی کرتے تھے اور یہ ظاہر ہے۔

# باب 3 (Chapter) کے مضامین

آج دنیا میں ایسے لوگ جن میں قوت اور امانت دونوں موجود و مجتمع ہوں کم ہیں۔ دو آدمی ایسے کہ ایک ان میں سے امین ہے، دوسرا طاقتور تو ایسے آدمی کو ولایت امر اور سرداری دینی چاہئے جو قوم و رعایہ کے لیے مفید و نافع ہے، قوم و رعایا کو نقصان نہ پہنچائے۔ امام احمد رحمہ اللہ سے پوچھا گیا دو آدمی ہیں ایک جنگجو، شجاع اور دلیر ہے لیکن فاجر ہے۔ دوسرا صالح نیک مگر کمزور کم ہمت۔ کس کے ساتھ رہ کر جہاد کیا جائے؟ انہوں نے فرمایا: فاجر قوی کے ساتھ رہ کر، کیونکہ قوت مسلمانوں کے لیے ہے، اور اس کا فجور اس کی جان کے لیے، اور صالح اور نیک اس کے بالکل برعکس ہے۔

## قوت اور امانت دونوں کسی ایک آدمی میں جمع ہوں ایسے لوگ آج بہت کم ہیں

اور اسی بنا پر سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کہا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اَشْكُوْا اِلَيْكَ جَلَدَ الْفَاجِرِ وَعِجزَ الْبُقَةِ

اے اللہ! میں تیری جناب میں فاجر کی سختی اور بزدل کی عاجزی کا شکوہ کرتا ہوں۔

پس ہر ولایت ﴿وزارت﴾، ہر اقلیم ﴿صوبے و جاگیر﴾، ہر ملک کے لیے باعتبار اس کی مرز بوم کے اصلح تلاش کرنا چاہئے، جب کسی اقلیم، کسی ملک کے لیے امام والی اور حاکم مقرر کرنا چاہتا ہے تو ایسے دو آدمی ملتے ہیں۔ ایک امانتدار ہے، دوسرا طاقتور ہے۔ امام کا فرض ہے کہ اس اقلیم و ملک اور ولایت کے لیے اُسے مقدم رکھے جو اس اقلیم و ملک اور ولایت کے لیے زیادہ مفید اور زیادہ نفع بخش ہو اور ضرر و نقصان اس سے کم سے کم ہو۔

پس امارت حرب ﴿وزارتِ جنگ﴾، جہاد و جنگ کی سرداری ﴿سپہ سالاری﴾ کے لیے ایسا آدمی مقرر کرے جو قوی، دلیر، شجاع اور بہادر ہو، اگر چہ وہ فاجر ہی کیوں نہ ہو۔ اور ضعیف، عاجز و کمزور

کے مقابلہ میں اسے ترجیح دے، اگر چہ وہ امین ہو۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا: دو آدمی ہیں، دونوں کے دونوں حرب و جہاد کے امیر و سردار ہیں۔ لیکن ان میں سے ایک فاجر مگر قوی ہے، دوسرا صالح اور نیک ہے مگر ضعیف و کمزور ہے، تو دونوں میں سے کس کے ساتھ رہ کر جہاد کرنا چاہیے؟ آپ نے فرمایا: فاجر قوی کی قوت مسلمانوں کے لیے ہے اور اس کا فسق و فجور اس کی اپنی جان کے لیے ہے۔ اور صالح و نیک ضعیف و کمزور ہے تو اس کی صلاح و نیک بختی اس کی جان کے لیے ہے۔ اور مسلمانوں کے ضعف کا موجب ہے۔ تو جہاد قوی و فاجر کیساتھ رہ کر کرنا چاہیے۔ اور رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

اِنَّ اللّٰهَ يُؤَيِّدُ هٰذَا الدِّيْنَ بِالرَّجُلِ الْفَاجِرِ

بیشک اللہ تعالیٰ فاسق و فاجر آدمی سے بھی اس دین کی مدد کرا دیتا ہے۔

اور ایک روایت بِالرَّجُلِ الْفَاجِرِ (فاجر آدمی) کی جگہ بِاَقْوَامٍ لَا خَلَاقَ لَهُمْ کے الفاظ استعمال کیے (یعنی ایسی قوم اور ایسے لوگوں سے مدد کرا دیتا ہے جن کا آخرت میں کوئی حصہ نہیں)۔

پس اس وقت جبکہ امیر و سالار قوی القلب (یعنی شیر دل)، شجاع و بہادر اور دلیر میسر نہ آئے اور اس جگہ کو پُر کرنے کے لیے کوئی ایسا آدمی نہ مل سکے جو امیر حرب ﴿وزیر جنگ﴾ اور سالارِ جنگ مقرر کیا جائے تو اس وقت اصلح فی الدین ﴿متقی و پرہیزگار﴾ کو مقرر کر دے اور اسی بناء پر نبی کریم ﷺ نے خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو امارت حرب دی اور سپہ سالارِ اسلام بنایا تھا۔ جب سے وہ اسلام لائے تھے اس وقت سے یہ خدمت انہی کے سپرد رہی اور ان کی شان میں آپ ﷺ فرمایا کرتے تھے:

سَيْفٌ سَلَّهُ اللّٰهُ عَلَى الْمُشْرِكِيْنَ

خالد ایسی تلوار ہیں جو اللہ نے مشرکوں کی ہلاکت کے لیے کھلی رکھی ہے۔

باوجود اس کے سیدنا خالد رضی اللہ عنہ سے کبھی کبھی ایسی حرکتیں ہوا کرتی تھیں کہ نبی کریم ﷺ اُسے بُرا سمجھتے تھے۔ چنانچہ ایک مرتبہ آپ ﷺ نے آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہا تھا:

اَللّٰهُمَّ اَبْرَأُ اِلَيْكَ مِمَّا فَعَلَ خَالِدٌ

اے اللہ خالد نے جو کچھ کیا ہے، اس سے میں بری (لاتعلق) ہوں۔

نبی کریم ﷺ نے یہ اس وقت کہا تھا جبکہ آپ نے خالد رضی اللہ عنہ کو قبیلہ جزیمہ کی طرف بھیجا تھا۔ اور

خالد رضی اللہ عنہ نے ان کو قتل کر دیا تھا، اور معمولی شبہ کی بنا پر ان کا مال ومتاع لوٹ لیا تھا۔ حالانکہ یہ جائز نہیں تھا، اور ان کے ساتھ جو صحابہ رضی اللہ عنہم موجود تھے انہوں نے بھی اس حرکت سے ان کو روکا تھا۔ اور خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ جزیمہ سے ہمدردی برتی، الفت ومحبت کا اظہار فرمایا اور ان کا مال ومتاع واپس کرنے کی ضمانت دی۔ باوجود اس قسم کی لغزشوں کے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا خالد رضی اللہ عنہ کو ہمیشہ امارتِ لشکر اور فوج کی قیادت میں اُنہی کو مقدم رکھا۔ اور یہ اس لیے کیا کہ اُمور جنگ میں وہ دوسروں کے مقابلہ میں اصلح ﴿اہل﴾ تھے۔ اور غلطی معمولی سے معمولی تاویلوں (یعنی غلط فہمی) کی بناء پر کر لیا کرتے تھے۔ اور سیدنا ابوذر رضی اللہ عنہ اگرچہ امانت وصداقت میں اصلح ﴿یعنی بڑھ کر﴾ تھے لیکن باوجود اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو فرمایا:

يَا اَبَا ذَرٍّ اِنِّيْ اَرَاكَ ضَعِيفًا وَاِنِّيْ اُحِبُّ لَكَ مَا اُحِبُّ لِنَفْسِيْ لَا تَأَمَّرَنَّ عَلٰى اِثْنَيْنِ وَلَا تُوَلَّيَنَّ مَالَ يَتِيْمٍ (رواہ مسلم)

اے ابوذر! میں تمہیں ضعیف وکمزور پاتا ہوں۔ اور تمہارے لیے میں وہی پسند کرتا ہوں جو میں خود اپنے لیے پسند کرتا ہوں، تم کسی دو آدمیوں کا بھی امیر نہ بننا اور یتیم کے مال کی کبھی ولایت ﴿سرپرستی وحفاظت﴾ نہ کرنا۔

سیدنا ابوذر رضی اللہ عنہ کو آپ نے امارت اور ولایت سے منع فرما دیا حالانکہ آپ سے مروی ہے:

مَا اَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ وَلَا اَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ اَصْدَقُ لَهْجَةً مِنْ اَبِيْ ذَرٍّ

نہ سبز گنبد نے سایہ کیا، نہ غبار مٹی نے جگہ دی، ابی ذر سے زیادہ سچے کو۔

سیدنا عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو غزوۂ ذات سلاسل میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لیے بھیجا تھا وہاں ان کے رشتہ دار وقرابتدار رہتے تھے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے مہربانی کا برتاؤ کرنا چاہتے تھے، اُن سے بہتر آدمی موجود تھے مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو نہیں بھیجا اور سیدنا عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ ہی کو بھیجا۔

اور اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کو ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے امارت اس لیے دی کہ ان کے باپ کا بدلہ لے سکیں۔

غرض یہ کہ بعض لوگوں کو کسی مصلحت راجح کی بناء پر عامل اور گورنر بنا دیتے تھے، حالانکہ ان سے بہتر

اور افضل، اور علم وایمان کے لحاظ سے بہت اچھے موجود ہوتے تھے۔

اسی طرح خلیفہ امیر المؤمنین سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے، فتنہء ارتداد جب کھڑا ہو گیا تو سیدنا خالد رضی اللہ عنہ کو ہی امیر لشکر بنایا تھا۔ اور فتوح عراق وشام میں بھی انہیں کو امیر و سالار بنا کر بھیجا تھا، حالانکہ سیدنا خالد رضی اللہ عنہ سے تاویل کی بنیاد پر بعض ہفوات (یعنی غلطیاں) صادر ہوتی رہیں۔ اور کہا گیا ہے کہ ان ہفوات میں ان کی خواہش کو دخل تھا لیکن پھر بھی ان کو معزول نہیں کیا بلکہ عتاب کر کے چھوڑ دیا۔ اور مصلحت کو مفسدہ کے مقابلہ میں ترجیح دی، اور انہی کو باقی رکھا کہ کوئی دوسرا ان کا قائم مقام بن سکے ایسا نہیں تھا۔

علاوہ ازیں یہ کہ جب متولی کبیر (جنرل سیکرٹری)، خلیفہ، والی، امیر ﴿حاکمِ وقت﴾ کے خلق میں نرمی ہو تو اسکے نائب میں شدت وسختی ہونا چاہئے۔ اور اگر متولی کبیر (جنرل سیکرٹری) اور امیر میں سختی ہو تو نائب میں نرمی ہونی چاہئے تاکہ ایک کی سختی اور دوسرے کی نرمی سے اعتدال قائم رہے، اور اسی بناء پر سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سیدنا خالد رضی اللہ عنہ کو باقی اور قائم رکھنے پر مصر تھے۔ اس لیے کہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نرم دل نرم خو تھے، اور سیدنا عمر رضی اللہ عنہ ان کو معزول کرنا چاہتے تھے اور ان کی جگہ ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ بن جراح کو لانا چاہتے تھے، اس لیے کہ سیدنا خالد رضی اللہ عنہ میں سختی تھی جیسی عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ میں سختی تھی اور سیدنا ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نرم دل نرم خو تھے جیسے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے۔ اور اس وقت اصلح ﴿بہتر﴾ وہی تھا جو سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کیا۔ سیدنا خالد رضی اللہ عنہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عہد میں لشکر اسلام کے سپہ سالار رہے اور سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں لشکر اسلام کے والی ﴿سپہ سالار﴾ سیدنا ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ بن جراح رہے۔ اور اس طرح معاملہ اعتدال پر رہا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ذات کے لیے یہ فرمایا:

اَنَا نَبِیُّ الرَّحْمَةِ اَنَا نَبِیُّ الْمَلْحَمَةِ

میں نبی رحمت (بھی) ہوں اور میں نبی ملحمہ (یعنی حرب وجنگ والا نبی بھی) ہوں۔

اور آپ کا ارشاد ہے:

اَنَا الضَّحُوْكُ الْقَتَّالُ وَ اُمَّتِیْ وَسْطٌ

میں زیادہ خندہ پیشانی سے لڑنے والا ہوں اور میری امت وسط ہے۔

اور صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی شان میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ ط تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا (فتح:29)

کافروں کے حق میں بڑے سخت اور آپس میں رحم دل۔ تو ان کو دیکھے گا کہ کبھی رکوع کر رہے ہیں اور کبھی سجدہ کر رہے ہیں، اللہ کے فضل اور خوشنودی کی طلبگاری میں لگے ہیں۔

اور اللہ کا ارشادِ گرامی ہے:

اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِيْنَ (مائدہ:54)

مسلمانوں کے ساتھ نرم اور کافروں کیساتھ سخت ہیں۔

اسی وجہ سے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کی ولایت و امارت کامل تھی اور ولایت ﴿حکومت﴾ کے معاملات کامل طریقہ پر انجام پاتے رہے اور اعتدال قائم رہا۔ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں یہ دونوں اپنی اپنی جگہ دو بازو سمجھے جاتے تھے۔ ایک نرم دل، نرم خو تھے، دوسرے سخت دل اور سخت طبیعت تھے اور خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کی شان میں فرمایا:

اِقْتَدُوْا بِالَّذَيْنِ مِنْ بَعْدِيْ

میرے بعد تم ابوبکر (رضی اللہ عنہ) اور عمر (رضی اللہ عنہ) کی اقتداء کرنا۔

چنانچہ مرتد ﴿منکرین زکوٰۃ﴾ کے مقابلہ میں جنگ کرنے کے لیے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے شجاعتِ تقلب ﴿دلی قوت﴾ کا ایسا مظاہرہ ہوا کہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ بھی حیران تھے اور اس کی امید قطعاً نہیں رکھتے تھے اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی اس سے بے خبر تھے اور کہتے تھے صرف زکوٰۃ سے انکار کرنے پر آپ جہاد کیسے کرتے ہیں۔

پس اگر امانت وغیرہ کی ولایت اور امارت ہے، اور شدید و سخت آدمی کو مقدم رکھا جائے، مثلاً مال کی حفاظت وغیرہ میں سخت آدمی کی ضرورت ہے لیکن مال نکلوانا اور اس کی حفاظت کے لیے قوت اور امانت کی ضرورت ہے اور اس لیے قوی اور سخت امیر و حاکم کی ضرورت ہے کہ اس کی طاقت سے مال

وصول کیا جا سکے۔ اور امین کاتب و منشی (یعنی اکاؤنٹینٹ، آڈیٹر) کی ضرورت ہے کہ ان کی قابلیت سے مال محفوظ رہے، اور مال کی حفاظت ہو سکے اور یہی حال و حکم ہے امارتِ جنگ کا، صاحب علم و دین کے مشورے سے امیر جنگ سپہ سالار قائم کیا جائے، اور یہ ہر دو مصلحتیں ملحوظ رکھی جائیں اور یہی حال و حکم تمام ولایتوں ﴿حکومتوں﴾، اور ہمہ قسم کی امارتوں ﴿وزارتوں﴾ کا ہے۔

اگر ایک آدمی سے مصلحت امارت پوری نہ ہو سکے تو دو یا تین یا زیادہ آدمی رکھے جائیں۔ اور ترجیح اصلح ﴿بہتر﴾ کو دی جائے۔ اور متعدد والی، گورنر اور سردار مقرر کیے جائیں، جب ایک سے کام انجام نہ پاتا ہو، بہر حال اصلح ﴿بہتر﴾ کو مقدم رکھا جائے۔

اور ولایت قضاء (عدلیہ کے ججوں) کے لیے اعلم ﴿قرآن و حدیث کا سب سے بڑا عالم﴾ اورع ﴿بہت زیادہ عبادت کرنے والا﴾ اور اکفاء ﴿قانع و صابر﴾ کو مقدم رکھا جائے، اور اگر ایک اعلم ہے اور دوسرا اورع صاحب تقویٰ ہو تو غور کیا جائے کہ اورع کی خواہش اور اعلم کا اشتباہ حکم ﴿فیصلے﴾ کے ظہور اور حکم کے اشتباہ میں خلل انداز تو نہیں ہے کیونکہ حدیث شریف میں وارد ہے:

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْبَصِيْرَ النَّاقِدَ عِنْدَ وُرُوْدِ الشُّبُهَاتِ وَ يُحِبُّ الْعَقْلَ عِنْدَ حُلُوْلِ الشَّهَوَاتِ

اللہ تعالیٰ بصیر و ناقد کو دوست رکھتا ہے شبہات واقع ہونے کے وقت اور شہوات کے آڑے آنے کے وقت عقل کو محبوب رکھتا ہے۔

اور اکفاء کے مقابلہ میں رکھا جائے گا۔ اگر قاضی کو والی حرب، امیر جنگ یا والی عامہ ﴿یعنی گورنر﴾ کی تائید حاصل ہے تو قضاء ﴿فیصلے﴾ کے لیے اعلم ﴿زیادہ علم والے﴾ اور اورع ﴿یعنی صاحبِ تقویٰ﴾ کو ترجیح دی جائے گی۔ قاضی اعلم اور قاضی اورع کو مقدم رکھا جائے گا۔ اور اگر علم و ورع کے مقابلہ میں قوت و اعانت کی ضرورت زیادہ ہے تو اکفاء کو مقدم رکھا جائے کیونکہ قاضی مطلق کی شرط یہی ہے کہ وہ عالم، عادل اور نفاذِ حکم پر قادر ہو، اور قضاء پر یہ موقوف نہیں۔ بلکہ مسلمانوں کے ہر والی کے لیے ایسا ہی ہونا چاہئے۔ پس مذکورہ صفات و اوصاف میں سے کسی صفت کسی وصف میں بھی نقصان ہوگا تو اس کی وجہ سے خلل واقع ہونا ضروری ہے، اور کفایت جس قسم اور جس طرح کی بھی ہو، قہر و غضب کی ہو،

یا احسان ورغبت کی، بہر حال کفایت کی ضرورت ہے۔

بعض علماء سے پوچھا گیا کہ قضاء ﴿عدلیہ﴾ کے لیے کوئی آدمی ﴿یعنی جج﴾ نہیں ملتا۔ اور ملتا ہے تو ایسا کہ عالم فاسق ہے یا جاہل دیندار، ان دونوں میں سے کسے ترجیح دی جائے؟ انہوں نے جواب دیا اگر غلبہ فساد کی وجہ سے دین میں خلل واقع ہو رہا ہے تو جاہل دیندار کو مقدم رکھا جائے۔ اور اگر غفلت حکام کی وجہ سے دین میں خلل واقع ہو رہا ہے تو عالم فاسق کو مقدم رکھا جائے اور اکثر علماء جاہل دیندار کو مقدم رکھتے ہیں کیونکہ تمام ائمہ دین کا اس پر اتفاق ہے کہ متولی، امیر ایسا شخص ہو جو عادل اور شہادت کا اہل ہو۔

اور شرطِ علم میں اختلاف ہے کہ کس قسم کا متولی امر ﴿جج﴾ ہونا چاہئے! آیا وہ مجتہد ہو یا مقلد! یا امثل فالامثل کہ جیسا آدمی مل جائے مقرر کرلیا جائے۔ اس مسئلہ میں بحث وکلام کے لیے دوسری جگہ ہے۔ یہاں اس کا موقع نہیں ہے۔ بہر حال غیر اہل کو متولی امر ﴿ذمہ داری﴾ بنانا ضرورت کے لیے جائز ہے اور اصلح ﴿یعنی بہتر﴾ کے موجود ہوتے ہوئے بھی جائز ہے، حالات کی اصلاح کا خیال رکھنا فرض ہے تاکہ ولایت امر اور امارت ﴿حکومت﴾ کی رعایا اور عامتہ الناس کو ضرورت ہے وہ پوری ہو جائے، جس طرح کہ معسر وتنگ دست کے لیے یہ ضروری ہے کہ قرض اور دین ﴿یعنی جرمانہ﴾ ادا کرنے کے لیے کوشش کرے، لیکن فی الحال اس سے اسی قدر ﴿مالیت﴾ کا مطالبہ کیا جا سکتا ہے جس قدر ﴿مالیت﴾ کے ادا کرنے کی توفیق ہو، اور جس طرح کہ جہاد کی تیاری کے لیے قوت اور گھوڑے باندھنے کا حکم ہے لیکن عجز و بے بسی کے وقت ساقط ہو جاتا ہے اور حسب استطاعت جو کچھ میسر آئے کرنا فرض ہے، اور ضروری ہے کہ جس قدر واجب وفرض ہے اُسے پورا کیا جائے بخلاف حج اور دوسری عبادتیں کہ ان میں یہ حکم نہیں ہے۔ بلکہ حج وغیرہ اس پر فرض ہے جو۔

مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَیْهِ سَبِیْلًا ط (آل عمران:97)

جس کو اس تک پہنچنے کا مقدور (یعنی اسباب وقوت) ہو۔

یہ فرض ہے کہ وہ استطاعت وقدرت پیدا کرے، کیونکہ حج واجب ہی اس وقت ہوتا ہے جب استطاعت موجود ہو۔ استطاعت پیدا کرنا اس پر فرض نہیں ہے۔

# باب 4 (Chapter) کے مضامین

اصلح ﴿بہتر﴾ کی پہچان، مقصود ولایت ﴿حکومت کے اہداف﴾، مقاصد و وسائل کی معرفت، مقصد ﴿حکومت و﴾ ولایت، دین کی اصلاح، جمعہ اور جماعت کا قیام، اور مخلوق کی دینی اصلاح۔ سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے میں تمہارے پاس عُمال ﴿گورنر و افسر﴾ اس لیے بھیجتا ہوں کہ وہ تمہیں تمہارے رب کی کتاب اور نبی کی سنت سکھائیں اور دین کو جاری اور باقی رکھیں۔

اس باب میں اہم ترین چیز اصلح ﴿بہتر لائق اور اہل شخص﴾ کی پہچان ہے، اور مقصدِ ولایت و حکومت اور طریق مقصود کی پہچان سے اصلح کی پہچان ہوتی ہے ﴿یعنی مقصد حاصل کرنے کے لیے جو طریقہ اپنایا جائے اس کی بناء پر بہتر، لائق، اہل اور اصلح شخص کی پہچان ہوتی ہے لہٰذا﴾، جب تمہیں مقاصد و وسائل کی پہچان ہو جائے گی تو سمجھ لو اس کام کو تم نے پوری طرح سمجھ لیا۔

جب بادشاہوں اور سلاطین پر دنیا غالب آ گئی اور دین چھوڑ دیا تو ان کی ولایت ﴿یعنی حکومت﴾ و سلطنت میں ایسے لوگوں ﴿کو بیوروکریسی کے طور پر﴾ کو مقدم رکھا گیا جو اُن کے مقاصد کو پورا کریں۔ جو شخص اپنی ذات کے لیے ریاست کا طالب تھا اس نے اس کو مقدم رکھا جو اس کی ریاست کو قائم رکھے اور سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم یہ تھی کہ امراء حرب ﴿یعنی وزیر جنگ﴾ جو سلطان کے نائب اور فوج و لشکر کے سپہ سالار ہیں وہ مسلمانوں کی نماز جمعہ اور نماز باجماعت پڑھائیں اور انہیں خطبہ دیں۔ اور اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو نماز کے لیے آگے کھڑا کیا تھا اور اسی لیے مسلمانوں کی امارتِ حرب اور سپہ سالاری وغیرہ میں انہیں کو مقدم رکھا گیا۔

جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی کو امیر حرب ﴿یعنی﴾ سپہ سالارِ لشکر بنا کر بھیجتے تھے، ﴿تو﴾ سب سے پہلے اُسے نماز باجماعت پڑھانے کا حکم فرماتے تھے۔ اسی طرح جب کِسی کو کسی شہر کا عامل ﴿یعنی گورنر یا

افسر﴾ بنا کر بھیجتے تھے تو اُسے جماعت سے نماز پڑھانے کا حکم فرماتے مثلاً سیدنا عتاب بن اسید رضی اللہ عنہ کو مکہ معظّمہ کا حاکم ﴿ گورنر﴾ بنا کر بھیجا اور سیدنا عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کو طائف کا حاکم بنا کر بھیجا اور سیدنا علی معاذ اور ابوموسیٰ رضی اللہ عنہم کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا اور سیدنا عمرو ابن حزم رضی اللہ عنہ کو نجران کا حاکم بنا کر بھیجا تو یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب ہی باجماعت نماز پڑھایا کرتے تھے اور حدود وغیرہ بھی یہی لوگ قائم کرتے تھے اور امیر الحرب ﴿یعنی سپہ سالار اور وزیر جنگ﴾ جو ﴿ کچھ﴾ کیا کرتے تھے یہ ﴿ گورنر و افسر﴾ بھی کرتے تھے ﴿یعنی ان کے اختیارات میں جنگ و انتظامِ جنگ اور سپہ سالاری کے اُمور بھی ہوا کرتے تھے﴾۔ اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء نے بھی یہی کیا۔ بنوامیہ کے بادشاہوں اور بعض عباسیوں نے بھی یہی کیا اور اس لیے کیا کہ سب سے زیادہ اہم دین کے بارے میں نماز اور جہاد ہے اور یہی وجہ ہے جو اکثر احادیث نبویہ میں نماز اور جہاد کو ساتھ ہی ساتھ بیان کیا گیا ہے چنانچہ جب کسی مریض کی عیادت کو جاتے تو کہا کرتے تھے:۔

اَللّٰھُمَّ اشْفِ عَبْدَكَ لِيَشْهَدَ لَكَ صَلٰوةً وَ يَنْكَاءَ لَكَ عَدُوًّا

اے اللہ تو اس بندے کو شفاء دے تاکہ تیری نمازمیں حاضری دے اور تیرے دشمن کا مقابلہ کرے۔

جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن بھیجا تو آپ نے فرمایا:

يَا مَعَاذُ اِنَّ اَهَمَّ اَمْرٍ عِنْدِی الصَّلٰوةُ

اے معاذ! سب سے اہم کام تمہارے لیے میرے نزدیک نماز ہے۔

اور سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ اپنے عُمّال ﴿تحصیلداروں﴾ اور گورنروں کو لکھا کرتے تھے:

اِنَّ اَهَمَّ اُمُوْرِكُمْ عِنْدِی الصَّلٰوةُ فَمَنْ حَافَظَ عَلَيْهَا وَ حَفِظَهَا حَفِظَ دِيْنَهٗ وَ مَنْ ضَيَّعَهَا كَانَ سِوَاهَا مِنْ عَمَلِهٖ اَشَدُّ اِضَاعَةً

میرے نزدیک تمہارے لیے اہم ترین کام نماز ہے جو شخص اس کی محافظت اور پابندی کرتا ہے اس نے اپنے دین کی حفاظت کر لی اور جس نے نماز کو ضائع کیا تو نماز کے سوا دوسرے اعمال کو لازماً ضائع کرے گا۔

اور یہ اس لیے آپ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے:

اَلصَّلٰوۃُ عِمَادُ الدِّیْنِ

نماز دین کا ستون ہے۔

جب متولی امر ﴿حاکم وقت، گورنر اور تمام افسر﴾ اس ستون کی حفاظت کریں گے تو نماز اُنہیں فحش اور منکرات سے بچا لے گی۔ اور دوسری طاعات وعبادات میں معین ومددگار ہوگی۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَاسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ وَ الصَّلٰوۃِ ط وَاِنَّھَا لَکَبِیْرَۃٌ اِلَّا عَلَی الْخَا شِعِیْنَ (بقرہ:49)

اور صبر اور نماز کے ذریعے اللہ کی مدد حاصل کرو اور البتہ نماز ﴿قائم کرنا بہت﴾ شاق ﴿بھاری اور مشکل﴾ ہے مگران پر نہیں جو اللہ سے ڈرنے والے ہیں۔

اور فرماتا ہے۔

یٰاَیُّھَاالَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوۃِ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصَّابِرِیْنَ (بقرہ:153)

ایمان والو! تم کوکسی طرح کی مشکل پیش آئے تو اس کے مقابلہ کے لیے صبر اور نماز کے ذریعے اللہ کی مدد حاصل کرو بیشک اللہ صبر کرنے والوں کا ساتھی ہے۔

اور رسول اللہ ﷺ کو خطاب کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَاْمُرْ اَھْلَکَ بِالصَّلٰوۃِ وَاصْطَبِرْ عَلَیْھَا لَا نَسْئَلُکَ رِزْقًاط نَحْنُ نَرْزُقُکَ ط وَالْعَاقِبَۃُ لِلتَّقْوٰی (طہٰ:132)

اے نبی! اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دو اور خود بھی اس کے پابند رہو، ہم آپ سے کچھ روزی تو طلب کرتے نہیں بلکہ ہم روزی دیتے ہیں اور اچھا انجام تو پرہیز گاروں ہی کا ہے

اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ مَا اُرِیْدُ مِنْھُمْ مِّنْ رِّزْقٍ وَّمَا اُرِیْدُ اَنْ یُّطْعِمُوْنَo اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّۃِالْمَتِیْنُ (ذاریات:56-57)

اور ہم نے جنوں اور انسانوں کو اسی غرض سے پیدا کیا ہے کہ ہماری عبادت کیا کریں، ہم ان سے کچھ روزی کے تو خواہاں نہیں ہیں اور نہ اس کے خواہاں ہیں کہ ہمیں کھلائیں۔ اللہ خود بڑا

روزی دینے والا، قوت والا زبردست ہے۔

پس معلوم ہوا کہ ولایات و امارات ﴿حکومت و اقتدار کا﴾ اصل مقصود اللہ کی مخلوق کی خدمت و اصلاح ہے۔ اور جب دین کو لوگ چھوڑ دیں گے تو سخت ترین گھاٹا اٹھائیں گے اور جو دنیوی نعمتیں ان کو دی گئی ہیں ان کو قطعاً مفید اور نفع بخش نہ ہوں گی اور جس دنیا سے ان کو دینی اصلاح حاصل ہوتی ہے وہ نہ ہوگی۔

جس دنیا سے ان کو دینی اصلاح ہوتی ہے وہ دو قسم کی ہے۔ ایک یہ کہ مال کو مستحق لوگوں میں تقسیم کر لیا جائے۔ دوسری یہ کہ زیادتی اور ناحق لینے والوں کو عقوبت ﴿قید﴾ اور سزا دی جائے، پس جو آدمی ظلم و زیادتی نہیں کرتا تو سمجھ لو اُس نے اپنے دین کی اصلاح کر لی۔ اسی لیے خلیفہ دوم سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے:

> اِنَّمَا بَعَثْتُ عُمَّالِیْ اِلَیْکُمْ لِیُعَلِّمُوْکُمْ کِتَابَ رَبِّکُمْ وَ سُنَّةَ نَبِیِّکُمْ وَیُقِیْمُوا بَیْنَکُمْ دِیْنَکُمْ
>
> میں اپنے عمال ﴿زکوٰۃ اور جزیہ لینے والے افسران﴾ اور گورنر تمہاری طرف اس لیے بھیجتا ہوں کہ وہ تم کو تمہارے رب کی کتاب اور تمہارے نبی ﷺ کی سنت سکھائیں اور تم میں تمہارا دین باقی اور قائم رکھیں۔

پس اس وقت جبکہ رعیت ﴿عوام الناس﴾ کسی بھی وجہ بگڑ گئی ہے اور راعی ﴿حاکم وقت، صدر، وزیر اعظم، گورنر، وزیر، مشیر، ساری کی ساری بیوروکریسی، جج، پولیس اور فوجی افسران﴾ بھی کسی وجہ سے بگڑ چکے ہیں اور اس کی وجہ سے تمام اُمور درہم برہم ہو گئے تو ان کی اصلاح بھی دشوار ہے۔ پس جو ''راعی'' حسب امکان لوگوں کے دین اور دنیا کی اصلاح کرے گا، وہ اپنے زمانے میں سب سے بہتر و افضل اور افضل المجاہدین ہوگا۔ جیسا کہ رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے:

> یَوْمٌ اِمَامٍ عَادِلٍ اَفْضَلُ مِنْ عِبَادَةِ سِتِّیْنَ سَنَةً
>
> امام عادل ﴿یعنی عادل حکمران﴾ کا ایک دن ساٹھ سال کی عبادت سے بہتر ہے۔

اور مسند امام احمد رحمہ اللہ میں رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے، آپ نے فرمایا:

اَحَبُّ الْخَلْقِ اِلَی اللّٰہِ اِمَامٌ عَادِلٌ وَاَبْغَضُھُمْ اِلَیْہِ اِمَامٌ جَائِرٌ (مسند امام احمد)

مخلوق میں سب سے زیادہ اللہ کو محبوب عادل حاکم ہے اور اللہ کے نزدیک مبغوض ترین ﴿یعنی جس پر سب سے زیادہ اللہ کا غضب نازل ہو وہ﴾ آدمی ظالم حکمران ہے۔

اور صحیحین میں سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

سَبْعَةٌ یُظِلُّھُمُ اللّٰہُ فِیْ ظِلِّہٖ یَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّہٗ اِمَامٌ عَادِلٌ وَ شَابٌّ نَشَأَ فِیْ عِبَادَةِ اللّٰہِ وَرَجُلٌ قَلْبُہٗ مُعَلَّقٌ بِالْمَسْجِدِ اِذَا خَرَجَ مِنْہُ حَتّٰی یَعُوْدَ اِلَیْہِ وَ رَجُلَانِ تَحَابَّا فِی اللّٰہِ اِجْتَمَعَا عَلٰی ذَالِكَ وَتَفَرَّقَا عَلَیْہِ وَ رَجُلٌ ذَکَرَ اللّٰہَ خَالِیًا فَفَاضَتْ عَیْنَاہُ وَرَجُلٌ دَعَتْہُ اِمْرَأَةٌ ذَاتَ مَنْصَبٍ وَ جَمَالٍ اِلٰی نَفْسِھَا قَالَ اِنِّیْ اَخَافُ اللّٰہَ رَبَّ الْعَالَمِیْنَ وَرَجُلٌ تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ فَاَخْفَاھَا حَتّٰی لَا تَعْلَمُ شِمَالُہٗ مَا تُنْفِقُ یَمِیْنُہٗ (متفق علیہ)

سات آدمی ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ اپنے سایہ میں رکھے گا، جبکہ اللہ کے سوا کسی کا سایہ نہیں ہوگا، عادل حکمران، اور جوان آدمی جو عبادت میں اپنا وقت گزارتا ہے، اور وہ آدمی جس کا دل مسجد سے لگا ہوا ہے جب مسجد سے نکلتا ہے یہاں تک کہ وہ پھر لوٹ کر مسجد میں پہنچے، اور وہ دو آدمی جن کی دوستی محض اللہ کے واسطے ہو، اور اسی دوستی کی وجہ سے وہ ملتے ہیں اور اسی دوستی پر رخصت ہوتے ہیں۔ وہ آدمی جو خالص اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتا ہے اور آنکھوں سے آنسو بہاتا ہے، اور وہ آدمی جس کو کسی صاحب منصب و جمال عورت نے نفس پرستی (یعنی زنا) کے لیے بلایا اور اس نے کہہ دیا میں اللہ! رب العالمین سے ڈرتا ہوں اور وہ آدمی جو خیرات دے اور اس کو چھپائے یہاں تک کہ اس کا داہنا ہاتھ خرچ کرتا ہے تو اس کا بایاں ہاتھ نہیں جانتا۔

صحیح مسلم میں سیدنا عیاض بن حماد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے وہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اَھْلُ الْجَنَّةِ ثَلَاثَةٌ سُلْطَانٌ مُقْسِطٌ وَرَجُلٌ رَحِیْمٌ رَقِیْقُ الْقَلْبِ لِکُلِّ ذِیْ قُرْبٰی وَمُسْلِمٍ وَرَجُلٌ غَنِیٌّ عَفِیْفٌ مُتَصَدِّقٌ

تین قسم کے لوگ جنتی ہیں، عادل حکمران، اور وہ آدمی جو جو رحمدل رقیق القلب ہے ہر

قرابتدار اور ہر مسلمان پر رحم کرتا ہے، اور وہ آدمی جو غنی اور با عفت (یعنی لوگوں سے نہ مانگنے والا) ہے اور خیرات کرتا ہے۔

اور سنن میں رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے:

اَلسَّامِیُ عَلَی الصَّدَقَةِ بِالْحَقِّ کَالْمُجَاهِدِ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ

اللہ کے لیے جو صدقہ وخیرات کی کوشش کرتا ہے وہ مجاہد فی سبیل اللہ کی مانند ہے۔

اللہ تعالیٰ نے جہاد کا حکم فرمایا تو فرمایا:

وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰی لَا تَکُوْنَ فِتْنَةٌ وَّ یَکُوْنَ الدِّیْنُ لِلّٰهِ ط (بقرہ:193)

اور وہاں تک ان سے لڑو کہ ملک میں فساد باقی نہ رہے اور ایک اللہ کا دین چلے۔

رسول اللہ ﷺ کی جناب میں عرض کیا گیا کہ یارسول اللہ آدمی کبھی شجاعت دکھانے کو جنگ کرتا ہے، کبھی حمیّت ﴿وغیرت﴾ کی وجہ سے، اور کبھی ریاء اور دکھاوے کے لیے، تو ان میں سے کونسا فی سبیل اللہ ہوگا؟ آپ نے فرمایا:

مَنْ قَاتَلَ لِتَکُوْنَ کَلِمَةُ اللّٰهِ هِیَ الْعُلْیَا فَهُوَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ (اخرجاہ فی الصحیحین)

جو اس لیے جنگ کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا دین بلند ہو، وہ فی سبیل اللہ ہے۔

پس معلوم ہوا کہ جہاد کا مقصد بھی یہ ہے کہ سب کا سب اللہ کا دین ہو اور اللہ کا دین بلند ہو اور ''کلمۃ اللہ'' ایسا جامع اسم ہے جو کتاب اللہ پر بھی مشتمل اور متضمن ہے۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَیِّنٰتِ وَاَنْزَلْنَا مَعَهُمُ الْکِتٰبَ وَالْمِیْزَانَ لِیَقُوْمَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ ط (حدید:25)

البتہ تحقیق ہم نے اپنے پیغمبروں کو کھلے کھلے معجزے دے کر بھیجا ہے اور انکی معرفت کتابیں اُتاریں اور نیز ترازو تاکہ لوگ انصاف پر قائم رہیں۔

رسولوں، پیغمبروں کو بھیجنے اور کتاب نازل کرنے کا مقصد یہ ہے کہ لوگ حقوق اللہ اور حقوق العباد میں عدل وانصاف قائم کریں، اس کے بعد اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَاَنْزَلْنَا الْحَدِيْدَ فِيْهِ بَاْسٌ شَدِيْدٌ وَّ مَنَافِعُ لِلنَّاسِ وَلِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ وَرُسُلَهٗ بِالْغَيْبِ (حدید:25)

اور ہم نے لوہا نازل کیا، اس میں بڑا خطرہ ہے اور اس میں لوگوں کے فائدے بھی ہیں، اور ایک غرض یہ بھی ہے کہ اللہ ان لوگوں کو معلوم کرے جنہوں نے اللہ کو دیکھا نہیں، اور پھر بھی اللہ اور اس کے رسولوں کی مدد کو کھڑے ہو جاتے ہیں۔

**پس جو شخص کتاب اللہ کو چھوڑ کر دوسری راہ اختیار کرے اُسے لوہے ﴿یعنی تلوار، گولی اور بم وغیرہ﴾ سے سیدھا کیا جائے، اس لیے کہ دین کا ﴿قیام و﴾ قوام، دین کی مضبوطی اور پائیداری کتاب اللہ ﴿قرآن وسنت﴾ اور شمشیر و بندوق ہوتی ہے۔**

سیدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا ہے: اَنْ نَضْرِبَ بِهٰذَا۔ یعنی ہم تلوار سے اُسے ماریں جو قرآن سے منہ موڑے۔

پس جبکہ مقصود یہ ہے تو اقرب فالاقرب طریقے سے مقصود حاصل کیا جائے، اور ایسے دو آدمیوں کو دیکھا اور جانچا جائے کہ اقرب الی المقصود (Near to requirement) دونوں میں سے کون ہے؟ جو دونوں میں اقرب الی المقصود ہو اُسے والیٔ امر ﴿حاکم، گورنر، مجاز افسر، جج، سپہ سالار، زکوۃ وصدقات اور جزیہ اکٹھا کرنے والے تحصیلدار﴾، اور ﴿چھوٹا بڑا﴾ امیر مقرر کیا جائے۔

پس اگر صرف ولایت وامامت ﴿حکومت وحکمرانی﴾ ہے تو ایسے شخص کو مقدم رکھنا چاہئے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مقدم رکھا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

يَؤُمُّ الْقَوْمَ اَقْرَءُهُمْ لِكِتَابِ اللّٰهِ فَاِنْ كَانُوْا فِيْ قِرَاءَةٍ سَوَاءً فَاَعْلَمُهُمْ بِالسُّنَّةِ فَاِنْ كَانُوْا فِي السُّنَّةِ سَوَاءً فَاَقْدَمُهُمْ هِجْرَةً فَاِنْ كَانُوْا فِي الْهِجْرَةِ سَوَاءً

فَاَقْدَمُهُمْ سِنًّا وَلَا يَؤُمَّنَّ الرَّجُلُ الرَّجُلَ فِيْ سُلْطَانِهٖ وَلَا يَجْلِسْ عَلٰى تَكْرِمَتِهٖ اِلَّا بِاِذْنِهٖ (رواہ مسلم)

قوم کی ﴿نمازِ باجماعت کی﴾ امامت وہ کرے جو زیادہ قرأۃ یعنی عالمِ قرآن ہو، اگر قرأۃ (وعلم) میں سب برابر ہیں تو سنت کو جاننے والا امامت کرے، اگر سنت جاننے میں سب برابر ہیں تو امامت وہ کرے جو ہجرت میں مقدم ہے، اگر ہجرت میں تمام برابر ہیں تو زیادہ عمر والے کو امام مقرر کرنا چاہئے اور کوئی آدمی اس کی حکومت میں امامت نہ کرے، اور اس کی عزت کی جگہ اس کی اجازت کے بغیر نہ بیٹھے۔

جب دو آدمی برابر ہیں، اور دونوں میں سے کسی ایک کا اصلح ﴿بہتر﴾ ہونا معلوم نہ ہو سکے تو قرعہ ڈالنا چاہئے، جس طرح کہ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے جنگ قادسیہ کے موقع پر کیا تھا، لوگ باہم مشاجرۃ (یعنی لڑنے) اور جنگ کے لیے تیا ہو گئے کہ اذان ہم کہیں گے اور بہت سے آدمی اپنا استحقاق جتانے لگے، اس وقت رسول اللہ ﷺ کے اس فرمان کی اتباع ﴿پیروی﴾ کی گئی کہ:

لَوْ يَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِي النِّدَاءِ وَالصَّفِّ الْاَوَّلِ ثُمَّ لَمْ يَجِدُوْا اِلَّا اَنْ يَسْتَهِمُوْا عَلَيْهِ لَاسْتَهَمُوْا

اور لوگ اذان کی حقیقت اور صف اوّل کا ثواب سمجھ لیں تو اذان اور صف اوّل کے لیے قرعہ ڈالنے کی ضرورت پڑے تو قرعہ ڈالیں مگر ہاتھ سے نہ جانے دیں۔

جب وجہ ترجیح مخفی ہو تو قرعہ ڈالے، ایسا کر لیا تو متولی امر ﴿یعنی حاکم﴾ نے امامت کا حق ادا کر دیا، اور اس کی ولایت مستحق و حقدار کو پہنچا دی۔

**نوٹ:** امانتوں کی ایک قسم یعنی حکومت و اقتدار اور اختیار حقدار، اہل اور ''اصلح'' شخص کو دینے ﴿یعنی ٹرانسفر آف پاور Transfer of Power﴾ کے متعلق بحث مکمل ہوئی۔ اب امانت کی دوسری قسم ''مال و دولت کی تقسیم'' کے متعلق گذارشات پیش کی جائیں گی۔

# باب5 (Chapter) کے مضامین

امانتوں کی دوسری قسم مال ہے، اور یہ دیوان (یعنی رجسٹرار) خاصہ و عامہ، ودیعت ﴿کوئی چیز تحفہ کی صورت میں دینا﴾، شرکت، توکل، مضاربت، یتیم کے مال، اور وقف وغیرہ پر مشتمل ہے، اور صدقہ، خیرات فقراء کو، مسکینوں کو، اور عاملین ﴿زکوٰۃ وصدقات جزیہ وغیرہ اکٹھا کرنے والے تحصیلدار﴾، مؤلفۃ القلوب ﴿کسی کا دل مائل بہ اسلام کرنے﴾ کیلئے، غلام آزاد کرانے میں، قرضداروں کو دینا، اللہ کی راہ میں دینا اور مسافروں کی مدد کو شامل ہے۔(توبہ:60)۔

امانتوں کی دوسری قسم مال سے تعلق رکھتی ہے جیسا کہ قرض اور دین ﴿جرمانہ وغیرہ﴾ کے متعلق اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا فَلْيُؤَدِّ الَّذِى اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ (بقرہ:283)

پس اگر تم میں سے ایک ﴿شخص﴾ دوسرے کا اعتبار کرے تو جس پر اعتبار کیا گیا ہے اُسے چاہئے کہ قرض دینے والے کی امانت کو ادا کر دے، اور اللہ سے، جو اس کا رب ﴿اور پروردگار﴾ ہے، ڈرے۔

اس قسم میں اعیان ﴿جن کی مدد کی جائے﴾، دیوان (رجسٹرار) خاصہ و عامہ، مثلاً ودیعتیں ﴿تحفے﴾ اور شریک (پارٹنر)، مؤکل، مضارب (کاشتکار)، یتیم کا مال، وقف (ٹرسٹ)، سامان کی قیمت ادا کرنا، قرض، عورتوں کے مہر، منافع کی اُجرتیں وغیرہ شامل ہیں، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا ۝ اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًا ۝ وَّ اِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا ۝ اِلَّا الْمُصَلِّيْنَ الَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ دَائِمُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ فِىْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ ۝ لِّلسَّائِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۝ الى قوله وَالَّذِيْنَ لِاَمَانَاتِهِمْ وَ عَهْدِهِمْ رَاعُوْنَ

بیشک انسان جلد باز پیدا کیا گیا ہے، جب اس کو نقصان پہنچتا ہے تو گھبرا اٹھتا ہے، اور جب اس کو فائدہ پہنچتا ہے تو بخل کرنے لگتا ہے، مگر جو نماز گزار ہیں وہ اپنی نمازوں میں کبھی ناغہ نہیں ہونے دیتے اور جن کے مال و دولت میں مانگنے والے اور نہ مانگنے والے دونوں کا حصہ معین ہے، ..... اللہ کے اس فرمان تک، ...... اور جو (اپنی تحویل کی) امانتوں کا، اپنے وعدے اور عہد کا پاس کرتے ہیں۔ (معارج:19 تا 32)۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اِنَّا اَنْزَلْنَا اِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَا اَرَاكَ اللّٰهُ وَلَا تَكُنْ لِّلْخَآئِنِيْنَ خَصِيْمًا o (نساء:105)

اے پیغمبر ﷺ ہم نے کتاب برحق تم پر نازل کی ہے کہ جیسا آپ کو اللہ نے دکھلا دیا ہے اسکے مطابق لوگوں کے باہمی جھگڑے چکا دیا کرو۔ اور دغابازوں (خیانت کرنے والوں) کے طرف دار نہ بنو۔

اور رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

اَدِّ الْاَمَانَةَ اِلٰى مَنِ ائْتَمَنَكَ وَلَا تَخُنْ مَنْ خَانَكَ

تمہارے پاس جس نے امانت رکھی ہے تو اُسے تم دے دو، اور تمہارے ساتھ کوئی خیانت کرے تو تم اس کے ساتھ خیانت نہ کرو۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

اَلْمُؤْمِنُ مَنْ اَمِنَهُ الْمُسْلِمُوْنَ عَلٰى دِمَائِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ وَالْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مَنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ وَالْمُهَاجِرُ مَنْ هَجَرَ عَمَّا نَهَى اللّٰهُ عَنْهُ وَالْمُجَاهِدُ مَنْ جَاهَدَ نَفْسَهٗ فِيْ ذَاتِ اللّٰهِ

مومن وہ ہے جس سے دیگر مسلمان اپنے خون اور مال کے بارے میں بے خوف ہوں۔ اور مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے مسلمانوں کو سلامتی ملے، اور مہاجر وہ ہے جس سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہے اس سے رُک جائے اور مجاہد وہ ہے جو ذات الٰہی کے لیے اپنی

جان سے جہاد کرے۔

یہ حدیث صحیح ہے، حدیث کے بعض حصے بخاری و مسلم میں ہیں اور بعض حصے سنن ترمذی میں بھی ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

مَنْ اَخَذَ اَمْوَالَ النَّاسِ يُرِيْدُ اَدَائَا اَدَاهَا اللّٰهُ عَنْهُ وَمَنْ اَخَذَهَا يُرِيْدُ اِتْلَافَهَا اَتْلَفَهُ اللّٰهُ (رواہ البخاری)

جو لوگوں کا مال اس ارادہ سے لیتا ہے کہ اُسے ادا کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے ادا کرا دیتا ہے اور جو اس ارادہ سے لیتا ہے اُسے ضائع کردے گا تو اللہ تعالیٰ اُسے ضائع کرا دیتا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے ان امانتوں کے متعلق فرض کیا ہے جن پر کسی حق سے فیصلہ کیا گیا ہے، اور تنبیہ فرماتا ہے کہ جب اس میں غصب یا دُوری کی گئی ہو، یا خیانت وغیرہ ہوئی ہو یا کسی قسم کا ظلم ہوا ہو، تو ان کا ادا کرنا فرض ہے، اسی طرح عاریۃ ﴿مانگ کر لینا﴾ اور مستعار (اُدھار لی ہوئی) چیزیں بھی واپس کرنا فرض ہے، جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے حجۃ الوداع کے خطبہ میں فرمایا ہے:

اَلْعَارِيَةُ مُؤَدَّاةٌ وَالْمِنْحَةُ مَرْدُوْدَةٌ وَالدَّيْنُ مَقْضِيٌّ وَالزَّعِيْمُ غَارِمٌ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ اَعْطٰى كُلَّ ذِىْ حَقٍّ حَقَّهُ فَلَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ

عاریۃ ﴿مانگ کر﴾ لی ہوئی چیز واپس کی جائے اور اونٹ کا بچہ جس کے لیے مخصوص کیا گیا ہو اُسے دے دیا جائے، اور قرض ادا کر دیا جائے، اور زعیم و قائد پر جو لازم ہے ادا کر دے بیشک اللہ تعالیٰ نے ہر صاحب حق کو اس کا حق دے دیا۔ پس وارث کے لیے وصیت نہیں ہے۔

﴿امانتوں کی﴾ اس قسم میں والیان امر ﴿تمام بیوروکریٹ﴾، والیان ملک ﴿حاکم وقت﴾، اور رعیت ﴿عوام الناس﴾ سب شامل ہیں، والیان امر، ﴿تمام بیوروکریٹ﴾، والیان ملک ﴿حاکم وقت﴾، اور رعیت ﴿عوام الناس﴾ سب کا فرض ہے کہ ایک دوسرے پر جو واجب ہے اُسے ادا کریں، پس سلطان ﴿حاکمین وقت﴾ اور نائبین سلطان ﴿گورنر و افسران﴾ کا فرض ہے کہ وہ ﴿لوگوں کو مال و دولت﴾ عطاء ﴿کرنے﴾ میں کوتاہی نہ کریں، اور مستحقین، حقداروں کے حقوق پورے پورے

دے دیں، اور اہل دیوان (رجسٹرار و آڈیٹر) کا فرض ہے کہ وہ سلطان ﴿یعنی حکام﴾ کو وہ دے دیں جس کا دینا ان پر ﴿فرض﴾ کیا گیا ہے، اسی طرح رعیت ﴿عوام الناس﴾ پر فرض ہے کہ ان پر جو حقوق لازم کیئے گئے ہیں ادا کر دیں، اور رعیت کے لیے یہ جائز نہیں کہ والیان ملک ﴿یعنی حکام﴾ سے وہ ایسا مطالبہ کریں جس کا ان کو حق نہیں دیا گیا۔ اگر یہ مطالبہ کریں گے تو اللہ تعالیٰ کے اس حکم کے ماتحت آ جائیں گے:

وَ مِنْهُمْ مَّنْ يَّلْمِزُكَ فِي الصَّدَقَاتِ ط فَاِنْ اُعْطُوْا مِنْهَا رَضُوْا وَاِنْ لَّمْ يُعْطَوْا مِنْهَآ اِذَا هُمْ يَسْخَطُوْنَ o وَلَوْ اَنَّهُمْ رَضُوْا مَآ اٰتَاهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَ قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ سَيُؤْتِيْنَا اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَرَسُوْلُهٗ اِنَّا اِلَى اللّٰهِ رَاغِبُوْنَ o اِنَّمَا الصَّدَقَاتُ لِلْفُقَرَآءِ وَ الْمَسَاكِيْنِ وَ الْعَامِلِيْنَ عَلَيْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ وَالْغَارِمِيْنَ وَفِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ط فَرِيْضَةً مِّنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ o (توبہ:58 تا 60)

اور ان میں سے کچھ لوگ ایسے بھی ہیں کہ زکوۃ میں آپ ﷺ پر الزام لگاتے ہیں، پھر اگر ان کو اس میں سے دیا جائے تو خوش ہوتے ہیں، اور اگر اس میں سے ان کو نہ دیا جائے تو فوراً ہی بگڑ بیٹھتے ہیں، اور جو اللہ تعالیٰ نے اور اس کے رسول ﷺ نے ان کو دیا تھا اگر یہ اس کو خوشی سے لے لیتے اور کہتے کہ اللہ ہمارے لئے کافی ہے، اور اب نہیں دیا تو کیا ہے، آئندہ اپنے کرم سے اللہ اور اس کا رسول ﷺ ہم کو دیں گے ہم تو اللہ ہی سے لو لگائے بیٹھے ہیں، زکوۃ تو بس فقیروں کا حق ہے اور محتاجوں کا، اور ان افسران کا جو زکوۃ وصول کرنے پر تعینات ہیں اور ان لوگوں کا جن کے دلوں کو اسلام کی طرف مائل کرنا منظور ہے اور نیز قید و غلامی سے غلاموں کی گردنیں چھڑانے میں، اور قرضداروں کے قرض میں اور اللہ کی راہ میں، اور مسافروں کے زادِ راہ میں، یہ ﴿مصارفِ زکوۃ﴾ اللہ کے فرض کیے ہوئے ہیں، اور اللہ خوب جاننے والا بڑا باتدبیر ہے۔

اور انہیں کوئی حق نہیں پہنچتا کہ سلطان ﴿حاکمِ وقت﴾ کے وہ حقوق جو ان لوگوں پر واجب ہیں روک لیں۔ اور نہ دیں، اگرچہ سلطان ظالم ہی کیوں نہ ہو۔ جیسا کہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے، اور یہ

اس وقت ارشاد فرمایا تھا جب والیانِ ملک ﴿حاکم وگورنرز﴾ کے ظلم وجور کی شکایت کی گئی تھی فرمایا:

اَدُّوْا اِلَیْھِمُ الَّذِیْ لَھُمْ فَاِنَّ اللّٰہَ سَائِلُھُمْ عَمَّا اسْتَرْعَاھُمْ

جو حق اُن کا تم پر ہے، ادا کردیا کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ رعیت ﴿عوام الناس﴾ کے حقوق کا سوال اُن سے کرے گا۔

اور سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

کَانَتْ بَنُوْ اِسْرَائِیْلَ تَسُوْسُھُمُ الْاَنْبِیَاءُ کُلَّمَا ھَلَكَ نَبِیٌّ وَ سَیَکُوْنُوْا خُلَفَاءَ وَیُکْثِرُوْنَ قَالُوْا فَمَا تَاْمُرُنَا قَالَ اَوْفُوْا بَیْعَةَ الْاَوَّلِ فَاِنَّ اللّٰہَ سَائِلُھُمْ عَمَّا اسْتَرْعَاھُمْ (صحیح بخاری ومسلم)

بنی اسرائیل کی سیاست ﴿یعنی حکومت﴾ انبیاء کرام کیا کرتے تھے، جب کسی پیغمبر کی وفات ہوتی تھی دوسرے پیغمبر کو خلیفہ بنا لیتے، اور میرے بعد کوئی نبی و پیغمبر نہیں ہوگا، خلفاء ہونگے، اور بہت ہوں گے۔ صحابہ نے عرض کیا ایسے وقت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں کیا حکم فرماتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اپنی بیعت کو پوری دیانتداری سے پورا کرو، جس سے پہلے بیعت کی ہے اُسے پورا کرو، جو حقوق تم پر ہیں اُن کو دے دو، رعایا کے حقوق اللہ تعالیٰ ان سے پوچھ لے گا۔

اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اِنَّکُمْ سَتَرَوْنَ بَعْدِیْ اَثْرَةً وَ تُنْکِرُوْنَھَا قَالُوْا فَمَا تَاْمُرُنَا یَارَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ اَدُّوْا اِلَیْھِمْ حَقَّھُمْ وَاسْئَلُوا اللّٰہَ حَقَّکُمْ

میرے بعد تم دولت وثروت بہت دیکھو گے اور ایسے اُمور اور ایسی باتیں بھی دیکھو گے جنہیں تم بُرا سمجھو گے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ایسے وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم میں ہمیں کیا حکم فرماتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کے حقوق جو تم پر ہیں تم ادا کر دیا کرو، اور اپنے حقوق تم اللہ تعالیٰ سے مانگا کرو۔

پس والیانِ مالی ﴿یعنی وزیرِ خزانہ اور اس کے ماتحت تمام چھوٹے بڑے بیوروکریٹ اور کلریکل

اسٹاف﴾ کوکسی طرح حق نہیں پہنچتا کہ وہ مال کو اپنی خواہشات کے مطابق تقسیم کریں۔ جس طرح کہ مال کے مالک اپنا مال تقسیم کر لیتے ہیں اور جس طرح چاہتے ہیں لیتے دیتے ہیں، کیونکہ والیان مال اس مال کے مالک نہیں ہیں بلکہ امین ﴿امانت دار﴾، نائب ﴿سلطان﴾ اور وکیل ہیں۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

اِنِّیْ وَاللّٰہِ لَا اُعْطِیْ اَحَدًا وَّ لَا اَمْنَعُ اَحَدًا اِنَّمَا اَنَا قَاسِمٌ اَضَعُ حَیْثُ اُمِرْتُ

اللہ کی قسم! میں نہ کسی کو دیتا ہوں، نہ کسی سے مال کو روکتا ہوں، میں تو حقداروں پر اسی طرح تقسیم کرتا ہوں جیسا کہ مجھے حکم کیا گیا ہے۔ (رواہ البخاری)۔

غور کیجیے نبی کریم ﷺ رب العالمین کے رسول اور پیغمبر ہیں، لیکن فرماتے ہیں: دینے اور نہ دینے میں اپنے ارادہ کو کوئی دخل نہیں، اور تقسیم کرنے میں کسی قسم کا اختیار نہیں، جس طرح کہ مال کے مالکوں کو حق اور اختیار ہوا کرتا ہے، ﴿یعنی وہ﴾ ہر طرح اس میں تصرف کر سکتے ہیں۔ اور سلاطین شاہانِ دنیا بغیر کسی حق اور بغیر استحقاق کے جس سے محبت کرتے ہیں اُنہیں دیتے ہیں، اور جس سے ناراض ہوتے ہیں اُسے محروم کر دیتے ہیں ﴿جیسا کہ آجکل پاک سرزمین میں بھی ہو رہا ہے﴾، لیکن اللہ کے پیغمبر ﷺ، اللہ کے بندے ہیں، اور جہاں اللہ کا حکم ہوتا ہے وہاں خرچ کرتے ہیں۔

اسی طرح سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بھی کیا کرتے تھے۔ کسی نے سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے کہا: اگر آپ کچھ اپنے لیے وسعت کر لیا کریں تو بہتر ہے، اللہ تعالیٰ کے مال میں سے کچھ زیادہ لے لیا کریں تو اچھا ہے۔ سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے کہا میری اور ان لوگوں کی مثال تمہیں معلوم نہیں ہے، ان کی مثال ایسی ہے کہ کچھ لوگ سفر کر رہے ہیں، ان لوگوں نے اپنا مال جمع کر کے ایک ﴿شخص﴾ کے سپرد کیا کہ یہ مال ہمارے لیے مناسب طریقہ سے خرچ کرنا، تو کیا اس کے لیے جائز ہوگا کہ وہ اپنے لیے اس مال میں سے لے لے اور جس طرح چاہے خرچ کرے؟

ایک مرتبہ خمس میں ﴿یعنی مالِ غنیمت کے پانچویں حصے سے﴾ بہت سا مال ﴿ودولت﴾ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ مال دیکھ کر بولے اُنھوں نے امانتیں دے دیں خوب کیا، بعض حاضرین بولے آپ امانت کو اللہ کے حکم کے مطابق خرچ کرتے ہیں تو لوگوں نے امانتیں آپ کو دے

دیں، اگر آپ اس میں خرد برد کرتے تو یہ لوگ بھی خرد برد کرتے۔

اور سزاوار اور لائق یہ ہے کہ لوگ اس حقیقت کو سمجھیں کہ اولی الامر ﴿حاکم﴾ کیا ہے اور اسکی حیثیت کیا ہے؟ اولی الامر کی مثال بازار کی سی ہے، بازار میں جیسا کرو ویسا لے لو، جیسے دام ویسا مال۔

چنانچہ جناب عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے: اگر تم صدق وصداقت، برّ و نیکی، عدل و انصاف اور امانتداری کرو گے تو تمہیں اس کے بدلہ میں یہی چیزیں ملیں گی۔ اگر تم کذب وجھوٹ، ظلم و جور، خیانت و بددیانتی کرو گے تو تمہیں اس کے جواب میں یہی ملے گا، اسی لیے ولی امر ﴿بیوروکریٹ افسر اور﴾ سلطان ﴿حاکمِ وقت، گورنر، وزیر، مال و دولت پر متعین شخص﴾ کا فرض ہے کہ حلال وطیب طریقہ سے حاصل کرے، اور جہاں حق ہو وہاں خرچ کرے، اور مستحق، حقداروں کو محروم نہ کرے۔

امیر المؤمنین سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو ایک مرتبہ اطلاع ہوئی کہ آپ کے بعض نائب رعایا پر ظلم و جور کر رہے ہیں، آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ لَمْ اٰمُرْهُمْ اَنْ يَّظْلِمُوْا خَلْقَكَ وَلَا يَتْرُكُوْا حَقَّكَ

اے اللہ میں نے ان کو ظلم و جور کا حکم نہیں دیا اور نہ تیرا حق چھوڑنے کا حکم دیا ہے۔

# باب 6 (Chapter) کے مضامین

سلطانی مال جس کا کتاب وسنت میں ثبوت موجود ہے، مال تین قسم کا ہے، مال غنیمت، مال صدقہ وخیرات، مال فئے۔ نبی کریم ﷺ کو پانچ چیزیں تمام انبیاء کے مقابلہ میں زیادہ دی گئی ہیں، تمہارے کمزوروں کی وجہ سے تمہیں روزی اور نصرت ملتی ہے۔ مالِ غنیمت ﴿جمع کرنے والے﴾ غانمین (یعنی جنہوں نے جنگ کے دوران دشمن کا چھوڑا ہوا مال ودولت جمع کیا، اُن) میں تقسیم کیا جائے، بنوامیہ، بنوعباس نے بھی ایسا کیا۔

وہ سلطانی مال ﴿یعنی بیت المال﴾ جس کی اصل کتاب وسنت میں ہے، تین قسم کا ہے، مالِ غنیمت، مالِ صدقہ وزکوٰۃ، مالِ فئے۔ مالِ غنیمت وہ مال ہے جو کافروں سے قتال وجنگ کر کے لیا جائے، اس کا ذکر اللہ نے سورۂ انفال میں کیا ہے، اور یہ سورۃ غزوۂ بدر کے موقع پر نازل ہوئی ہے، اللہ نے اس سورت کو انفال اس لیے کہا ہے کہ مسلمانوں کے مال میں زیادتی ہو رہی ہے، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ط قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ ط اِلٰى قَوْلِهٖ وَاعْلَمُوْا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِنْ شَيْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَ لِلرَّسُوْلِ وَلِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتَامٰى وَالْمَسَاكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ (الانفال:1اور41)۔

اے پیغمبر (ﷺ)! مسلمان سپاہی تم سے مالِ غنیمت کا حکم دریافت کرتے ہیں تو ان سے کہہ دو کہ مالِ غنیمت تو اللہ اور رسول (ﷺ) کا ہے۔۔ جان رکھو کہ جو چیز تم لڑائی میں لوٹ کر لاؤ، اُس کا پانچواں حصہ اللہ کا اور رسول (ﷺ) کا اور رسول (ﷺ) کے قرابتداروں کا اور یتیموں کا، محتاجوں کا، اور مسافروں کا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

فَكُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا وَّاتَّقُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿انفال:69﴾

تو جو کچھ تم کو غنیمت سے ہاتھ لگا ہے اُس میں حلال ﴿طیب﴾ اور پاکیزہ ﴿کھاؤ، اور اللہ سے

ڈرتے رہو، بیشک اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے۔

صحیح بخاری اور مسلم میں سیدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

أُعْطِيتُ خَمْسًا لَمْ يُعْطِيهِمْ نَبِيٌّ قَبْلِيْ نُصِرْتُ بِالرُّعْبِ مَسِيْرَةَ شَهْرٍ وَجُعِلَتْ لِيَ الْاَرْضُ مَسْجِدًا وَطُهُوْرًا فَاَيُّمَا رَجُلٌ مِنْ أُمَّتِيْ اَدْرَكَتْهُ الصَّلٰوةُ فَلْيُصَلِّ وَاُحِلَّتْ لِيْ الْغَنَائِمُ وَلَمْ تَحِلَّ لِاَحَدٍ قَبْلِيْ وَ أُعْطِيْتُ الشَّفَاعَةَ وَكَانَ النَّبِيُّ يُبْعَثُ اِلٰى قَوْمِهٖ خَاصَّةً وَبُعِثْتُ اِلَى النَّاسِ عَامَّةً

مجھے پانچ چیزیں دیں گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دی گئیں، ایک یہ کہ ایک مہینہ کی مسافت سے میرا رعب پڑتا ہے، اور مجھے فتح دی گئی ہے، اور تمام زمین میرے لیے مسجد اور پاک کرنے کی جگہ بنائی گئی، پس میری اُمت میں سے جس کو نماز کا وقت آ جائے نماز پڑھ لے، اور میرے لیے مالِ غنیمت حلال کیا گیا ہے، مجھ سے پہلے کسی کے لیے حلال نہیں تھا، مجھے شفاعت کا حق دیا گیا ہے، اور مجھ سے پہلے نبی پیغمبر صرف اپنی قوم کے لیے بھیجے جاتے تھے اور میں ﴿قیامت تک آنے والے دنیا کے﴾ تمام لوگوں کے لیے بھیجا گیا ہوں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

بُعِثْتُ بِالسَّيْفِ بَيْنَ يَدَيِ السَّاعَةِ حَتّٰى يَعْبُدُوا اللّٰهَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَجُعِلَ رِزْقِيْ تَحْتَ ظِلِّ رُمْحِيْ وَجُعِلَ الذُّلُّ وَ الصَّغَارُ عَلٰى مَنْ خَالَفَ اَمْرِيْ وَمَنْ تَشَبَّهَ بِقَوْمٍ فَهُوَ مِنْهُمْ (مسند امام احمد)

میں قیامت کے قریب تلوار لے کر مبعوث ہوا ہوں، تاکہ لوگ اللہ وحدہٗ کی عبادت کریں جس کا کوئی شریک نہیں، اور میرا رزق میرے نیزے ﴿جیسے آجکل کے راکٹ و میزائل﴾ کے سایہ کے نیچے گردانا ﴿گیا ہے یعنی رکھ دیا گیا﴾ ہے، اور جو میری مخالفت کرے گا اُس کے لیے ذلت وخواری ہے، اور جو کسی قوم سے مشابہت کرے گا وہ اُنہیں میں سے ہوگا۔

پس فرض ہے کہ مالِ غنیمت میں سے خمس ﴿یعنی﴾ پانچواں حصہ نکال لیا جائے، اور اس خمس کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق خرچ کیا جائے اور باقی کا مال غانمین یعنی غنیمت کا مال جمع کرنے والوں پر تقسیم کر دیا جائے۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے "مالِ غنیمت ان لوگوں کے لیے ہے جو جہاد میں شریک ہیں،

اور وہ ایسے لوگ جو قتال و جہاد کے لیے حاضر اور موجود رہے، قتال و جنگ کریں یا نہ کریں، اور غنیمت کا مال تقسیم کرنے میں نہ کسی کی ریاست وحکومت سے ڈرنا چاہیے نہ خاندان ونسب کی افضلیت سے مرعوب ہونا چاہیے، اور پورے عدل و انصاف سے تقسیم کر دینا چاہیے جیسا کہ نبی کریم ﷺ اور آپ کے خلفاء کیا کرتے تھے۔ چنانچہ صحیح بخاری میں ہے کہ فاتح ایران سیدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے دوسروں کے مقابلہ میں اپنے ﴿آپ﴾ کو افضل و اولیٰ سمجھا تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

هَلْ تُنْصَرُوْنَ وَ تُرْزَقُوْنَ اِلَّا بِضُعَفَائِكُمْ

تم لوگوں کو نصرت اور رزق تمہارے کمزوروں کی وجہ سے دیا جاتا ہے۔

مسند احمد میں سیدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں: میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا، یارسول اللہ ایک آدمی قوم کی حمایت وسرداری کی حیثیت سے لڑ رہا ہے تو اس کا حصہ دوسروں کے برابر ہی ہونا چاہئے؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

ثَكِلَتْكَ اُمُّكَ اِبْنَ اُمِّ سَعْدٍ وَهَلْ تُرْزَقُوْنَ وَ تُنْصَرُوْنَ اِلَّا بِضُعَفَائِكُمْ

اے ابن ام سعد! تمہاری ماں تم پر روئے کیا تم کو رزق اور نصرت تمہارے کمزوروں کی وجہ سے نہیں دی جاتی؟

﴿اس سے ثابت ہوا کہ کمانڈر انچیف اور دیگر فوجی افسران وممبران اور عام فوجی کا حصہ ایک جیسا ہے لیکن کیا ہمارے ملک میں فوجی کی تنخواہ کم اور افسر کی زیادہ نہیں؟ اگر ہے تو وہ اللہ کو کیا جواب دیں گے﴾

چنانچہ خلافت بنی اُمیہ اور خلافت بنی عباس میں مالِ غنیمت غانمین، غنیمت حاصل کرنے والوں پر تقسیم ہوتا رہا۔ جبکہ مسلمان روم اور ترکوں اور بربر کے خلاف جنگ و جہاد کرتے تھے، ہاں امام ﴿حاکمِ وقت﴾ کے لیے یہ جائز ہے کہ ﴿جو مجاہد، فوجی یا افسر﴾ کوئی خطرناک اور اہم کام انجام دیدے، مثلاً بلند قلعے پر چڑھ گیا، اور دشمن کو شکست ہوئی، اس کے مثل کوئی دوسرا کام کیا تو اس کو نفل یعنی زیادہ دیدے، کیونکہ خود نبی کریم ﷺ اور آپ کے خلفاء نے نُفل دیا تھا، چنانچہ سریۂ بدایہ میں نبی کریم ﷺ نے خمس کے علاوہ ایک چوتھائی اور دیا تھا، اور غزوہ رجعہ میں خمس کے بعد ایک تہائی دیا تھا۔

ہاں اس اضافہ کے متعلق علماء کرام کے اقوال مختلف ہیں، بعض کہتے ہیں: یہ زیادتی خمس کے مال

میں سے دی جائے، اور بعض کہتے ہیں خمس کے پانچویں حصہ میں سے دی جائے، تا کہ بعض غانمین کو بعض پر فضیلت و برتری نہ ہو سکے، اور صحیح یہ ہے کہ خمس کے چوتھے حصہ میں سے زیادتی دی جائے۔ گو بعض لوگ افضل و برتر ہی کیوں نہ ہوں، لیکن یہ اضافہ کسی دینی مصلحت کی بنا پر ہونا چاہیے، خواہش نفس کو اس میں دخل نہ ہو۔ جبکہ رسول اللہ ﷺ نے کئی مرتبہ مصلحت کی بنا پر زیادہ دیا ہے۔ اور یہی قول فقہاء شام، امام ابوحنیفہ اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ وغیرہ کا ہے، اور اسی قول کے مطابق کہا گیا ہے کہ بلا کسی چوتھائی اور تہائی کے دیا جائے۔ اس سے زیادہ ﴿ دینے ﴾ کے لیے شرط لگائی جائے، مثلاً امام ﴿ حاکم وقت ﴾ یا سپہ سالارِ لشکر یہ کہے کہ جو شخص فلاں قلعہ سر کرے گا، یا جو فلاں کا سر لائے گا اُس کو یہ یہ ﴿ انعام ﴾ دیا جائے گا۔

اور بعض کہتے ہیں ایک ثلث سے زیادہ نفل (یعنی اضافہ) نہ دیا جائے، ہاں شرط لگا کر دیا جا سکتا ہے، یہ دونوں قول امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ وغیرہ کے ہیں۔

اور اسی طرح صحیح قول کے مطابق امام کے لیے یہ جائز ہے کہ وہ یہ کہے: جس شخص نے جو چیز لے لی وہ اس کی ہے، جیسا کہ غزوۂ بدر میں نبی کریم ﷺ نے کہا تھا، لیکن یہ اس وقت جبکہ مصلحت راجح ہو اور فساد کی اُمید کم ہو۔

جب امام ﴿ حاکمِ وقت یا سپہ سالار ﴾ مالِ غنیمت جمع کرے یا اُسے تقسیم کرے تو کسی کو حق نہیں پہنچتا کہ اس میں کسی قسم کا غبن کرے، اور جو شخص غبن کرے گا قیامت کے دن اس کی پوچھ گچھ ہو گی، کیونکہ غلول اور غبن بھی خیانت ہے، نیز مال غنیمت میں دھوکہ و فراڈ اور غارتگری بھی جائز نہیں ہے، رسول اللہ ﷺ نے اسے روکا ہے۔

جب امام ﴿ حاکمِ وقت یا سپہ سالار ﴾ نے مال غنیمت تقسیم ہونے سے پہلے عام اجازت دے دی کہ جس کے ہاتھ لگے وہ اس کا ہے، تو اس صورت میں خمس ادا کرنے کے بعد ایسا کرنا حلال و جائز ہے، اور اِذن و اجازت کے لیے کوئی خاص الفاظ نہیں ہیں۔ بلکہ جس طرح بھی اور جس طور پر بھی اِذن و اجازت دی جائے وہ اذن و اجازت ہے، اور جب عام اذن و اجازت نہ دی گئی ہو، اور اس صورت میں کوئی شخص کچھ لے لے تو جو قسمت اور حصہ میں آئے اتنی ہی مقدار عدل و انصاف و محفوظ رکھتے

ہوئے لے سکتا ہے۔

اگر امام نے مالِ غنیمت جمع کرنے سے روک دیا ہے، اور حالات کچھ ایسے ہی ہیں، اور امام نے حالات کی بنا پر یہ طے کرلیا کہ وہ جو چاہے گا کرے گا، تو اس وقت دونوں متقابل ہوتے ہیں، تو دونوں قول چھوڑ دیے جائیں، اور درمیانی راہ اختیار کی جائے، اس لیے کہ دِیْنُ اللّٰہِ وَسَطٌ. اللہ کے دین کی راہ متوسط (یعنی معتدل) ہے۔

مال کی تقسیم میں عدل وانصاف یہ ہے کہ پیادہ ﴿پیدل فوج﴾ کو ایک حصہ اور سوار کے لیے جو ﴿اپنا﴾ عربی گھوڑا رکھتا ہے تین حصے۔ ایک حصہ اس کا اور دو حصے گھوڑے کے۔ ﴿آجکل جو اپنی گاڑی وٹینک چلائے وہ بھی اسی حکم میں ہے﴾ چنانچہ غزوۂ خیبر کے موقعہ پر نبی کریم ﷺ نے ایسا ہی کیا تھا۔

بعض فقہاء کہتے ہیں: سوار کو دو حصے دیے جائیں ایک حصہ اس کا اور ایک اس کے گھوڑے کا۔ مگر پہلا قول صحیح ہے۔ صحیح حدیث اس پر دلالت کرتی ہے، اس لیے کہ گھوڑے کے ساتھ اس کا سائیس ﴿کھانا پینا اور دیگر خدمت وخرچہ﴾ وغیرہ بھی ہوا کرتا ہے۔ اس لیے گھوڑا زیادہ محتاج ہے، اور پیادہ کے مقابلہ میں سوار ﴿مجاہد﴾ سے زیادہ فائدہ پہنچتا ہے۔

بعض فقہاء کا قول ہے عربی گھوڑے اور ہجین گھوڑے کو برابر حصہ دیا جائے۔ اور بعض کا قول ہے عربی گھوڑے کو دو حصے دیے جائیں اور ہجین کو ایک حصہ جیسا کہ رسول اللہ ﷺ اور صحابہ سے مروی ہے۔ اور ہجین اس گھوڑی کو کہتے ہیں جس کی ماں نبیطہ ہو، اسے برذون بھی کہتے ہیں، بستری بھی کہتے ہیں، خصی اور غیر خصی گھوڑے کا یہی حکم ہے۔

سلف اُمت اس گھوڑے کو جو کسی گھوڑے پر نہ کودا ہو، کچھ حیثیت سمجھتے ہیں، کیونکہ اس میں قوت اور تیزی زیادہ ہوا کرتی ہے، اس کا کوئی صہیل نہیں ہے، اور اس کی رفتار بھی تیز ہوتی ہے۔

اگر مالِ غنیمت میں مسلمان کا مال ہے خواہ زمین ہو یا مال منقولہ اور تقسیم سے پہلے لوگ اُسے جانتے بھی تھے، تو یہ مال اُسے واپس کر دیا جائے اور اس پر مسلمانوں کا اجماع ہے۔

مالِ غنیمت کے متعلق بہت سی تفریعات اور بہت سے احکام ہیں۔ اور بہت سے آثار اور اقوالِ سلف موجود ہیں۔ بعض متفق علیہ ہیں بعض میں اختلاف ہے لیکن موقع اس کے بیان کا نہیں ہے، یہاں چند جامع جملے ہم نے پیش کر دیے ہیں۔

# باب7(Chapter)کے مضامین

صدقہ زکوٰۃ آٹھ قسم کے لوگوں کو دیئے جانے میں اللہ تعالیٰ کے حکم کی ضرورت ہے۔

صدقہ وزکوٰۃ ان لوگوں کے لیے ہے، جن کا ذکر اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں کیا ہے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے، ایک آدمی نے آپ سے زکوٰۃ مانگی تو آپ ﷺ نے فرمایا:

اِنَّ اللہَ لَمْ یَرْضَ فِي الصَّدَقَةِ بِقَسْمِ نَبِيّ وَلَا غَيْرِه وَلٰكِنْ جَزَّأَهَا ثَمَانِيَةَ اَجْزَاءَ فَاِنْ كُنْتَ مِنْ تِلْكَ الْاَجْزَاءِ اَعْطَيْتُكَ

صدقہ وزکوٰۃ کی تقسیم میں اللہ تعالیٰ نہ کسی نبی سے راضی ہے نہ غیر سے، بلکہ اُس نے خود آٹھ قسم کے لوگوں کی تقسیم کردی ہے، اگر تم ان آٹھ قسموں سے کسی میں ہو تو تم کو بھی دوں گا۔

آٹھ قسمیں یہ ہیں:

1، 2۔ اَلْفُقَرَاءِ وَالْمَسَاكِيْنِ. فقراء اور مساکین ہیں۔ ان کو اس قدر دیا جائے جو اُن کی ضرورت و حاجت کے لیے کافی ہو۔ غنی و مالدار کے لیے صدقہ وزکوٰۃ جائز نہیں ہے، جو قوی طاقتور ہو اور کما کر کھا سکے، اس کے لیے بھی ﴿صدقہ وزکوٰۃ﴾ جائز نہیں ہے۔

3۔ وَالْعَامِلِيْنَ عَلَيْهَا اور عاملین زکوٰۃ۔ یہ صدقۃ وزکوٰۃ وصول کرنے والے، اس کو جمع کرنے والے، اس کی حفاظت کرنے والے، اس کے لکھنے والے ﴿کلرک﴾ وغیرہ تمام اس میں شامل ہیں۔

4۔ وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ تالیف قلوب کیلئے۔ اور ہم اس کا ذکر مال فئے میں کریں گے۔

5۔ وَفِي الرِّقَابِ۔ اور گردنیں ﴿یعنی غلام﴾ آزاد کرانے کے لیے۔ مکاتب غلام آزاد کرانے، قیدیوں کو چھڑانے اور غلاموں کو آزاد کرانے میں صرف کی جائے، یہ قوی ترین قول ہے۔

6۔ وَالْغَارِمِيْنَ. غارمین وہ لوگ ہیں جو قرضدار ہوں، اور کسی طرح وہ اس کو وفا ﴿ادا﴾ نہ کر سکتے

ہوں۔ ان کو اتنا دیا جائے کہ ان کا قرض ادا ہو جائے۔ اگر چہ قرض بہت زیادہ کیوں نہ ہو ہاں اگر معصیت الٰہی کی وجہ سے قرض ہوگیا ہے تو جب تک وہ اس معصیت سے توبہ نہ کرلیں، نہ دیا جائے۔

7۔ وَفِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اور جو اللہ کی راہ میں ہیں انہیں دی جائے۔ اس میں وہ لوگ ہیں جو غازی ہیں۔ جنہیں اللہ کے مال میں سے اتنا نہیں ملا، جو اُن کو کافی ہو سکے اور وہ جہاد کرسکیں۔ تو اُن کو دیا جائے تا کہ جہاد میں شرکت کرسکیں، یا پورا پورا جہاد و غزوہ کا سامان ﴿دیا جائے﴾ مثلاً گھوڑے ﴿اور آجکل گاڑی وغیرہ﴾، اسلحہ ﴿وبارود، دیگر ہتھیار۔ تا کہ وہ﴾ دوسرا خرچ اور اُجرت ادا کرسکیں، اور حج بھی فی سبیل اللہ میں داخل ہے، جیسا کہ رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے۔

8۔ وَابْنِ السَّبِيْلِ اور ابن سبیل وہ آدمی ہے جو شہر شہر پھرا کرتا ہے (یعنی مسافری کی زندگی گزارتا ہے)۔

# باب 8 (Chapter) کے مضامین

مالِ فئے کسے کہتے ہیں؟ عہدِ نبوی میں مال کا کوئی دیوان و دفتر نہیں تھا۔ نہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تھا۔ امیر المؤمنین سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں جب فتوحات ہوئیں، اور بیشمار مال و دولت آنے لگی تو سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے دیوان و دفتر بنانے کا حکم فرمایا۔ رشوت قطعاً حرام ہے جو اُمراء و حکام کو ہدیہ کے نام سے دیا جاتا ہے، رشوت ہے۔

مالِ فئے کی اصل سورۂ حشر کی یہ آیتیں ہیں: غزوہ بنی النضیر کے وقت جو غزوۂ بدر کے بعد ہوا ہے یہ آیتیں نازل ہوئیں ہیں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَمَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْهُمْ فَمَآ اَوْجَفْتُمْ عَلَيْهِ مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَابٍ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ○ مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى فَلِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ كَيْ لَا يَكُوْنَ دُوْلَةً بَيْنَ الْاَغْنِيَآءِ مِنْكُمْ وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ○ لِلْفُقَرَآءِ الْمُهٰجِرِيْنَ الَّذِيْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَ اَمْوَالِهِمْ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا وَّ يَنْصُرُوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ○ وَالَّذِيْنَ تَبَوَّؤُا الدَّارَ وَالْاِيْمَانَ مِنْ قَبْلِهِمْ يُحِبُّوْنَ مَنْ هَاجَرَ اِلَيْهِمْ وَلَا يَجِدُوْنَ فِيْ صُدُوْرِهِمْ حَاجَةً مِّمَّآ اُوْتُوْا وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ وَالَّذِيْنَ جَآءُوْا مِنْ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ○

اور جو مال اللہ نے اپنے رسول کو بغیر لڑے مفت میں ان سے دلوایا، تو مسلمانو! تم نے اس کے لیے کچھ دوڑ دھوپ تو نہیں کی، نہ گھوڑوں سے نہ اونٹوں سے مگر اللہ اپنے پیغمبروں کو جس

پر چاہے قابض کرا دے، اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے، جو مال اللہ اپنے رسولوں کو ان بستیوں کے لوگوں سے مفت میں دلوا دے تو وہ اللہ کا حق ہے، اور رسول (ﷺ) کا، اور رسول کے قرابتداروں کا، اور یتیموں کا، اور محتاجوں کا، اور بے توشہ مسافروں کا، یہ حکم اس لیے دیا گیا کہ جو لوگ تم میں مالدار ہیں یہ مال اُنہی میں دائر ﴿ے میں﴾ نہ رہے، اور مسلمانو! جو چیز پیغمبر (ﷺ) تم کو دے دیا کریں لے لیا کرو، اور جس چیز سے تم کو منع کریں اس سے باز رہو، اور اللہ کے غضب سے ڈرتے رہو، کیونکہ اللہ سخت عذاب دینے والا ہے، وہ مال جو بغیر لڑے مفت میں ہاتھ لگا، منجملہ اور حقداروں کے، مہاجرین کا بھی حق ہے، جو کافروں کے ظلم سے اپنے گھر اور مال سے بیدخل کر دیے گئے، اور وہ اللہ کے فضل اور خوشنودی کی طلبگاری میں لگے ہیں، اور اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) کی مدد کو کھڑے ہو جاتے ہیں، اور یہی تو سچے مسلمان ہیں، اور ہاں وہ مال جو بغیر لڑے ہاتھ آیا ہے انکا بھی حق ہے کہ ان سے پہلے مدینہ میں رہتے اور اسلام میں داخل ہو چکے ہیں، جو اُن کی طرف ہجرت کر کے آتا ہے اس سے محبت کرنے لگتے ہیں، اور مال غنیمت میں سے مہاجرین کو جو کچھ بھی دیا جائے اسکی وجہ سے یہ اپنے دل میں کوئی طلب نہیں پاتے چاہے خود تنگی ہی کیوں نہ ہو ﴿اُنہیں﴾ اپنے ﴿آپ﴾ سے مقدم رکھتے ہیں، اور بخل تو سب کی طبیعتوں میں ہوتا ہے مگر جو شخص اپنی طبیعت کے بخل سے محفوظ رکھا جائے تو ایسے ہی لوگ فلاح پائیں گے اور ہاں جو مال بغیر لڑے ہاتھ آیا ہے انکا بھی حق ہے جو مہاجرین اولین کے بعد ہجرت کر کے آئے اور دعائیں مانگا کرتے ہیں کہ اے ہمارے رب! ہمارے اور ہمارے ان بھائیوں کے گناہ معاف کر جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں اور ان کو جو ایمان لا چکے ہیں انکی طرف سے ہمارے دلوں میں کسی طرح کا کینہ نہ آنے پائے اور ہمارے رب! تو بڑا شفقت کرنے والا مہربان ہے (سورۃ حشر: 6 تا 10)

اللہ تعالیٰ نے ان آیتوں میں مہاجرین اور انصار اور ان لوگوں کا بھی ذکر فرمایا ہے جو بعد میں ان اوصاف سے متصف ہیں، پس تیسری قسم میں ہر وہ شخص داخل ہے جو ان اوصاف سے متصف ہو۔ اور یہ حکم قیامت تک کے لیے ہے۔ جس طرح کہ وہ اللہ تعالیٰ کے اس قول میں داخل ہیں:

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْ بَعْدُ وَ هَاجَرُوْا وَجَاهَدُوْا مَعَكُمْ فَاُولٰٓئِكَ مِنْكُمْ (الانفال:75)

اور جو لوگ بعد میں ایمان لائے، اور انہوں نے ہجرت کی، اور تم مسلمانوں کے ساتھ ہو کر جہاد بھی کیے تو وہ تم ہی میں داخل ہیں:

اور جس طرح اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں داخل ہیں:

وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ (توبہ:100)

اور وہ جو اُن کے بعد خلوص دل سے ایمان ﴿و اسلام﴾ میں داخل ہوئے۔

اور جس طرح اس اللہ تعالیٰ کے قول میں داخل ہیں:

وَاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ ط وَ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ o (جمعہ:3)

اور دوسرے وہ لوگ جو ابھی تک اُن میں شامل نہیں ہوئے (مگر آخر کار ان میں آملیں گے) اللہ زبردست اور حکمت والا ہے۔

اور "اَوْجَفْتُمْ عَلَيْهِ مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَابٍ" کے معنی یہ ہیں کہ تم نے گھوڑوں اور اونٹوں کو حرکت نہیں دی، نہ جہاد کے لیے اُنہیں چلایا اور دوڑایا ہے۔ اور فقہاء کرام نے اسی معنی کے لحاظ سے کہا ہے "مال فیئ وہ ہے جو کفار سے بغیر قتال و جنگ لیا گیا ہو" اُوْجَفْتُمْ کا مصدر ایجاف ہے اور "ایجاف" کے معنی قتال و جنگ ہے، اِيْجَافُ الْخَيْلِ وَ الرِّكَابِ کے معنی ہی قتال و جنگ کے ہیں۔ یعنی تم نے گھوڑوں اور اونٹوں کو حرکت نہیں دی نہ چلایا۔

اور اس قسم کے مال کو "فیئ" اس لیے کہا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو کفار سے یہ مال و دولت بلا قتال و جنگ دلوایا ہے۔

پس اصل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مال و دولت اسی لیے دی ہے کہ اس کی عبادت کے لیے معین و مددگار رہے، اور اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو اپنی عبادت کے لیے پیدا فرمایا ہے۔ پس جبکہ کفار اللہ کی عبادت نہیں کرتے نہ اپنے مال کو اللہ تعالیٰ کی عبادت میں خرچ کرتے ہیں، تو یہ مال مسلمانوں کے لیے حلال و جائز کر دیا تا کہ یہ اس مال سے قوت حاصل کریں۔ اور اللہ کی عبادت کریں۔ کیونکہ مسلمان بندے اللہ ہی کی عبادت کیا کرتے ہیں اور اس لیے "مال فیئ" ان کو دیا گیا جس کے وہ حقدار اور مستحق

تھے۔اس طرح جس طرح کسی کے میراث وترکہ غصب کرلیا جاتا ہے،اور پھر اُسے واپس دلوایا جاتا ہے۔اگر چہ اس سے پیشتر وہ دوسروں کے قبضے میں تھا۔اس کا قبضہ نہیں تھا، یا جس طرح کہ یہود و نصاریٰ سے جزیہ لیا جاتا ہے، یا جس سے دشمن کے ساتھ صلح کی جاتی ہے، یا وہ مال جو سلطان کو غیر مسلموں سے ہدیہ میں ملتا ہے، یا جس طرح کہ نصاریٰ وغیرہ آبادیوں سے گزرتے وقت سواری کا انتظام کیا کرتے ہیں وغیرہ وغیرہ۔

غرض! یہ کہ مالِ فئے مسلمانوں کے لیے حلال وجائز کردیا۔تاکہ مسلمان اس مال سے قوت حاصل کریں۔اور اللہ کی عبادت کیا کریں۔

اور سوداگران اور تجار اہل حرب سے جو کچھ لیا جاتا ہے، وہ مال کا دسواں حصہ یعنی عشر ہے۔اگر یہ سوداگر ذمّی ہیں اور اپنی آبادیوں سے نکل کر دوسروں کی آبادیوں میں تجارت کرتے ہیں تو ان سے نصف عشر یعنی بیسواں حصہ لیا جائے،خلیفۂ دوم سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ ایسا ہی کیا کرتے تھے۔

اور وہ مال بھی اس میں داخل ہوگا جو عہد شکنی کرنے والوں سے لیا جاتا ہے۔اور خراج کا مال بھی اس میں شامل ہوگا، جو کفار پر لاگو کیا گیا ہے، اگر چہ اس میں سے کچھ حصہ بعض مسلمانوں پر بھی لاگو ہو جائے گا۔(اس کی صورت یہ ہے کہ پہلے کافر کے پاس کوئی زمین تھی اور اب وہ مسلمان کے پاس آگئی تو اصل چونکہ خراجی زمین ہے، مسلمان پر بھی وہی خراج ہوگا، جو اصل زمین پر مقرر کیا گیا تھا)۔

اور پھر یہ کہ مالِ فئے کے ساتھ ہمہ قسم کا مال جمع کردیا جائے گا،اور جس قدر بھی سلطانی مال ہے وہ سب مسلمانوں کے بیت المال میں جمع کردیا جائے گا، مثلاً وہ مال جس کا کوئی مالک نہیں، اور اس کی صورت یہ ہے کہ کوئی مسلمان فوت ہوگیا اور اس کا کوئی وارث نہیں ہے، یا مالِ مغصوب، یا مال عاریت یا مال ودیعت کہ جن کے مالکوں کا پتہ نہیں اور یہ مال زمین ہے یا مال منقولہ، اور اس قسم کے دوسرے مال، یہ سب کا سب مال مسلمانوں کا ہے۔اور بیت المال میں جمع کردیا جائے گا۔

اور قرآن مجید میں صرف مال فئے کا ذکر ہے، دوسرے مال کا ذکر نہیں ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ عہد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں جس قدر اموات ہوئیں ان کے وارث موجود تھے۔صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کا نسب سب کو معلوم تھا۔

اور اگر کوئی فوت ہو جائے اور کوئی بھی وارث نہ ہو تو اُس کا ترکہ اُس آبادی میں رہنے والوں کو دے دیا جائے، نبی کریم ﷺ اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کا یہی طریقہ تھا کہ میراث وترکہ کے لیے ادنیٰ سے ادنیٰ سبب کافی تھا جو میت میں اور اس میں پایا جائے۔

اور مسلمانوں سے باقاعدہ جو مال لیا جاتا تھا وہ ﴿صرف﴾ صدقہ وزکوٰۃ تھا۔ صدقہ وزکوٰۃ کے سوا ان سے کچھ ﴿بھی ٹیکس وغیرہ﴾ نہیں لیا جاتا تھا، اور آپ ﷺ مسلمانوں کو یہ فرماتے: مسلمان فی سبیل اللہ مال وجان سے غزوہ وجہاد میں شرکت کریں اور اللہ تعالیٰ کا حکم بجالائیں۔

عہدِ نبوی ﷺ اور عہدِ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ میں مال مقبوضہ جو تقسیم کیا جاتا تھا اس کا کوئی جامع دیوان ودفتر نہیں تھا بلکہ مناسب طریقہ سے مسلمانوں کو بانٹ دیا جاتا۔ عہدِ امیر المؤمنین سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ میں مال اور ملک کی وسعت بہت زیادہ ہوگئی تو مقاتلین، مجاہدین اور اہل بخشش کے لیے دیوان ودفتر بنائے گئے، اور خود سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے یہ دیوان ودفتر بنوائے، جن میں اکثر مجاہدین اور فوج کے نام درج تھے، یہ دیوان اور دفتر آج مسلمانوں کے لیے نہایت اہم اور شاندار ہیں۔

شہروں اور آبادیوں سے جو خراج اور فئے وغیرہ کا مال لیا جاتا تھا اس کے دیوان ودفتر علیحدہ تھے۔ عہد فاروقی رضی اللہ عنہ میں اور اس سے پہلے جو مال آتا تھا، تین قسم کا تھا، جن میں ایک قسم کے مال پر امام وامیر ﴿یعنی حاکمِ وقت﴾ کا قبضہ ہوتا تھا، اور امام وامیر کو ہی اس کا حقدار سمجھا جاتا تھا۔ کتاب اللہ اور سنتِ نبوی ﷺ اور اجماعِ ﴿اُمت﴾ سے اس کا ثبوت ملتا ہے۔ اور ایک قسم کا مال وہ ہے جس کا لینا امام وامیر ﴿حاکمِ وقت﴾ کے لیے حرام تھا، جیسے جنایات اور گناہ کی وجہ سے کوئی آدمی قتل کر دیا گیا، اس کا مال کسی اور آبادی سے بیت المال کے لیے مال وصول کیا جائے گو اس کے وارث موجود ہوں یا کوئی حد کا مستحق ہے۔ اور کسی وجہ سے مال لے کر حد ساقط کر دی گئی۔

اور ایک تیسری قسم وہ ہے جس کے متعلق اجتہاد کو دخل ہے، اور علماء کرام نے اس میں اختلاف کیا ہے، مثلاً کوئی آدمی مر گیا اُس کا مال ہے، اس کے ذی رحم ﴿جیسے والدین، اولاد وغیرہ﴾ موجود ہیں لیکن ذوی الفروض ﴿جن کا حصہ قرآن وحدیث میں متعین ہو ان﴾ میں کوئی نہیں ہے، نہ کوئی عصبہ ﴿رشتہ دار﴾ موجود ہے، اور اس کے مثال اور واقعات، تو اس میں علماء کی راہ اور مسلک علیحدہ علیحدہ ہیں۔

اکثر والیانِ ملک اور رعیت مظالم سے دوچار ہوتے ہیں۔ والی اور امیر حلال وحرام کا پاس نہ رکھتے ہوئے رعایا سے مال وصول کرتے ہیں۔ اور رعایا اپنے فرض سے غافل رہتے ہوئے مال کو روک لیتی ہے، مثلاً جند ﴿فوج﴾ و لشکر اور فلاعین زراعت پیشہ لوگوں میں ظلم ہوتا ہے یا مثلاً لوگ فرض جہاد کو ترک کر دیتے ہیں، اور والیانِ ملک بیت المال میں اللہ تعالیٰ کا مال جمع کرتے ہیں۔ لیکن حلال وحرام کا قطعاً پاس ولحاظ نہیں کرتے، اور مال نہ ادا کرنے پر عقوبت وسزا دی جاتی ہے ﴿جیسے آجکل ٹیکس وغیرہ وصول کرنے والے مسلمانوں پر ہی ظلم و جور کر رہے ہیں اور نہ دینے پر سزا دے رہے ہیں﴾، مباح یا واجب چیز کو چھوڑ کر ایسے کام کر گذرتے ہیں جو والیانِ ملک کے لیے کسی طرح جائز اور حلال نہیں ہیں۔

اور اصل یہ ہے کہ جس آدمی کے پاس ایسا مال ہے جس کا ادا کرنا اس کے لیے فرض ہے، مثلاً اس کے پاس کسی کی ودیعت و امانت رکھی ہوئی ہے، یا کسی سے مضاربت یا شرکت ہے یا مؤکل (ڈیلر، کلائنٹ) کا مال ہے، یا کسی یتیم کا یا وقف مال ہے، یا بیت المال کا مال ہے، یا مثلاً قرض دار ہے اور اس کے پاس اتنا مال ہے کہ قرض ادا کر سکتا ہے، جب ایسا آدمی واجب وحق کو روک لے اور ادا نہ کرے خواہ بعینہٖ ہو، یا قرض ہو اور امام جان لے کہ یہ آدمی قرض ادا کرنے پر قدرت رکھتا ہے، تو ایسے آدمی کو عقوبت اور سزا دی جائے گی، یہاں تک کہ وہ اپنا مال بتا دے، یا مال کی جگہ بتلا دے کہ فلاں مقام پر مال ہے۔ جب یہ یقین و باور ہو جائے کہ اس کے پاس مال ضرور ہے، اس کو قید و بند میں رکھ دیا جائے، اور اس وقت تک قید میں رکھا جائے کہ وہ مال ظاہر کرے، اور بتلا دے، مار مارنے کی ضرورت نہیں، اگر مال بتانے اور ادائے دَین ﴿یعنی قرض وغیرہ﴾ سے انکار کرے تو اُسے مارا پیٹا جائے یہاں تک کہ حقداروں کا حق ادا کرے، یا ادا کرنا ممکن ہو جائے۔ اور یہی حکم نفقہ واجبہ کا ہے، جبکہ وہ نفقہ دینے پر قدرت رکھتا ہو، جیسا کہ نبی کریم ﷺ سے عروہ بن شرید عن ابیہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے فرمایا:

اَلْوَاجِدُ يَحِلُّ عِرْضُهُ وَ عُقُوْبَتُهُ (رواہ اہل السنن)

جو ﴿مال﴾ پائے اور نہ دے اسکا مال عزت آبرو اور اس کو عقوبت وسزا دینا حلال ہے۔

پانے والے کا مال لے لینا، اس کو عقوبت وسزا دینا حلال اور جائز ہے۔ اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں

ہے:

مَطْلُ الْغَنِيِّ ظُلْمٌ (بخاری ومسلم)

نادہندہ مالدار (ٹال مٹول کرنے والا) ظالم ہے۔

اور حقدار کے حق کی ادائیگی میں دیر کرنا سراسر نادہندگی اور ظلم ہے۔ اور ظالم عقوبت وسزا کا مستحق ہے۔ اور یہ متفق علیہ اصول وکلیہ ہے کہ حرام کا مرتکب اور واجب کا ترک کرنے والا مستحق عقوبت وسزا ہے، پس اگر شریعت میں اس کی سزا مقرر نہیں ہے تو ولی الامر ﴿حاکم وقت، قاضی یا جج﴾ اجتہاد سے کام لے اور اسے تعزیر کرے، اور نادہند مالدار کو سزا دے، اگر وہ ﴿پھر بھی مال﴾ نہ دینے پر مصر ہے تو مار ماری جائے یہاں تک کہ وہ واجب ادا کرنے پر مجبور ہو جائے۔ اس پر فقہاء کی صریح نص وتصریح ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ کے شاگردوں اور امام شافعی وامام احمد رحمہما اللہ نے اس کی پوری تصریح کر دی ہے، اور اس میں کسی کا اختلاف نہیں، سب کے سب اس پر متفق ہیں۔

اور امام بخاری رحمہ اللہ نے صحیح بخاری میں سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے، وہ کہتے ہیں: جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے یہودیوں سے سونا چاندی اور اسلحہ وہتھیار کے عوض صلح کی اور یہودیوں نے اس کا وعدہ کیا، تو بعض یہودیوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا، اور پوچھنے والا سعید جو حیی بن اخطب کا چچا تھا، اس نے حیی بن اخطب کے خزانے کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

أَذْهَبَتْهُ النَّفَقَاتُ وَالْحُرُوْبُ

مال خرچ ہو گیا اور لڑائیاں لے گئیں۔

اس نے کہا آپ سے ابھی تو معاہدہ ہوا اور معاہدہ کی رو سے یہ مال بہت زیادہ ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سعید کو سیدنا زبیر رضی اللہ عنہ کے پاس بھیج دیا۔ انھوں نے اس کو سزا دی، راوی کہتا ہے کہ میں نے حیی بن اخطب کو فلاں خرابے میں گھومتے دیکھا ہے، لوگ وہاں پہنچے، اور خرابے کو گھوم پھر کر دیکھا، ٹٹولا تو بہت سا مشک اس خرابے سے نکلا۔ ظاہر ہے کہ یہ آدمی ذمی تھا، اور ذمی کو بغیر گناہ اور حق کے عقوبت وسزا نہیں دی جاتی۔ اور یہ حکم ہر واجب اور ضروری چیز کو چھپانے والے کا ہے، جبکہ وہ واجب وضروری چیز کے بتلانے میں کوتاہی کرے، ترکِ واجب کی بنا پر اُسے سزا دی جائے گی۔

وہ مال جو والیان اموال ﴿کسٹم وانکم ٹیکس افسر، لے﴾ لے، مسلمانوں کا مال بغیر حق، بلا استحقاق لے لیا ہو۔ ولی الامر عادل ﴿حکمران﴾ کا فرض ہے کہ اس مال کو اُن سے وصول کرے، مثلاً وہ ہدایا (تحفے) اور تحفے جو اُنہوں نے اپنے عمل اور عہدے کے ذریعہ حاصل کئے ہیں، چنانچہ سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں:

هَدَايَا الْعُمَّالِ غُلُوْلٌ

عمال (یعنی افسروں) کے (لئے) ہدایہ (تحفے تحائف لینا) غلول وغبن ہیں۔

اور ابراہیم حربی رحمہ اللہ اپنی کتاب الہدایا میں سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

اَنَّ النَّبِیَّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ ہَدَایَا الْاُمَرَاءِ غُلُوْلٌ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اُمراء ﴿حکام اور اہل اختیار﴾ کے ہدایا اور تحفے غلول وغبن ہیں

صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں سیدنا حمید ساعدی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ ازد کے ایک آدمی کو جس کا نام ابن اللتبیہ تھا، صدقہ وزکوۃ وصول کرنے پر عامل ﴿تحصیلدار﴾ مقرر کیا، اس نے آکر مال پیش کیا اور کہنے لگا: یہ مال آپ کا ہے اور یہ مجھے ہدیئے میں ملا ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

مَا بَالُ الرَّجُلِ نَسْتَعْمِلُهٗ عَلَى الْعَمَلِ مِمَّا وَلَّانَا اللّٰهُ فَيَقُوْلُ هٰذَا لَكُمْ وَهٰذَا اُهْدِيَ اِلَيَّ فَهَلَّا جَلَسَ فِيْ بَيْتِ اَبِيْهِ اَوْ بَيْتِ اُمِّهٖ فَيَنْظُرَ اَيُهْدٰى اِلَيْهِ اَمْ لَا وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَا يَاْخُذُ مِنْهُ شَيْئًا اِلَّا جَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ يَحْمِلُهٗ عَلٰى رَقَبَتِهٖ اِنْ كَانَ بَعِيْرًا لَهٗ رُغَاءٌ اَوْ بَقَرَةً لَهَا خُوَارٌ اَوْ شَاةً تَيْعَرُ ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى رَاَيْنَا عُفْرَةَ اِبْطَيْهِ اَللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ اَللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ ثَلَاثًا

اس شخص کا کیا حال ہے جس کو ہم عمل اور کام سپرد کرتے ہیں اور وہ آکر کہتا ہے، یہ تمہارا مال ہے اور یہ مجھے ہدیئے میں ملا ہے، کیوں وہ باپ یا ماں کے گھر میں نہ بیٹھا رہا پھر دیکھتا کہ یہ تحفے اور ہدایا اسے ملتے ہیں؟ قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے جو چیز بھی وہ لے گا قیامت کے دن اس کی گردن پر سوار ہوگی، اگر اونٹ ہے تو وہ چلّا رہا ہوگا، اگر گائے ہے تو وہ بلبلاتی چیختی ہوگی، اور بکری ہے تو وہ میں میں کرتی ہوگی، اسکے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے

اپنے دونوں ہاتھ اوپر کو اٹھائے اتنے اٹھائے کہ آپ کی بغل ہم نے دیکھی اور فرمایا: اے اللہ میں نے پہنچا دیا، اے اللہ میں نے پہنچا دیا۔ تین دفعہ آپ نے یہ فرمایا۔

یہی حکم ان والیان امر ﴿با اختیار افسران واعلی سول وفوجی حکام﴾ کا ہے جو معاملات میں ہدایا اور تحفے لے کر کسی کی امداد و اعانت کریں مثلاً ﴿ٹھیکہ جات﴾ بیع و شراء ﴿خرید و فروخت﴾، مواجرۃ ﴿سرکاری ملازمتیں اور نوکری﴾، مضاربت ﴿پارٹنر شپ﴾، مساقات ﴿نہروں و دریاؤں وغیرہ کا پانی کسانوں کو کھیتوں کے لیے دینا یا دلانا کہ کسی کی باری پہلے کر دی کسی کی بعد میں یا کسی کو پانی کم دیا اور کسی کو زیادہ﴾، مزارعۃ ﴿زمین کی ٹھیکہ داری، بیج و کھاد کی فراہمی﴾ وغیرہ۔ اس قسم کے معاملات میں کسی قسم کا بھی ہدیہ اور تحفہ لے کر کام کریں، تو اس کا بھی یہی حکم ہے، اور اسی بنا پر سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے بعض عمال ﴿گورنر، افسران اور حکام﴾ سے کہ جن کے پاس مال بھی تھا، اور قرض بھی تھا، مگر خیانت کا الزام بھی نہیں تھا، آدھا آدھا کر دیا تھا۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے بعض عمال کے ساتھ ایسا سلوک اس لیے کیا کہ اُنہوں نے ولایت امر ﴿با اختیار اور مجاز افسر و گورنر، ڈائریکٹر وغیرہ ہونے﴾ کی حیثیت سے تحفے تحائف لیے تھے۔ اور سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو والی و عامل مقرر کیا تھا، اور یہ امر اس کا مقتضی بھی تھا۔ کیونکہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ امام عادل تھے، اور مال کی صحیح تقسیم انہی کا کام تھا۔

﴿آج افسوسناک صورتحال یہ ہے کہ مساجد اور مدارس میں خوشامد اور چاپلوسی کی بیماری اپنی جڑیں مضبوط کر چکی ہے۔ مساجد کی انتظامیہ تو اُس امام، خطیب، قاری، خادم اور مؤذن کو برداشت ہی نہیں کرتیں جو اُن کی خوشامد نہیں کرتے، ہاں میں ہاں نہیں ملاتے بلکہ اُلٹا ان کے طعنے اور القابات سے نوازا جاتا ہے﴾۔

جب امام اور رعایا دونوں میں تغیر آ جائے تو ہر مسلمان کا فرض ہے کہ اپنے مقدور کے مطابق اپنے فرض کو انجام دے، حرام کو چھوڑ دے، اور جو چیز اللہ تعالیٰ نے مباح کی ہے اُسے حرام نہ کرے۔

کبھی لوگ والیان ملک ﴿سول وفوجی حکام﴾ سے اس لیے ابتلاء و مصیبت میں گرفتار ہوتے ہیں کہ یہ ہدایا اور تحفے نہیں دیتے کہ ہدایا اور تحفے دے کر ان کے مظالم سے چھوٹیں۔ اور جو فرض والی امر ﴿گورنر و افسر﴾ کا ہے، وہ چھوڑ دیتا ہے، پھر بھی کف ظلم کے عوض ضرورت مند کی ضرورت پوری کرنا

ان کے نزدیک محبوب ہے۔ اور باوجود اس کے کف ظلم کے عوض وہ مال لیتا ہے۔ اور اپنی آخرت دوسرے کی دنیا کے لیے بیچتا ہے۔ اس کا تو فرض یہ تھا کہ حسبِ قدرت وطاقت ظلم کو روکتا، اور لوگوں کی حاجتیں اور ضرورتیں پوری کرتا۔ ان کی مصلحتوں کو ملحوظ رکھتا، سلطان ﴿یعنی حاکمِ وقت﴾ تک ان کی حاجتیں اور ضرورتیں پہنچاتا، اور سلطان کو ان اُمور سے آگاہ وباخبر کردیتا۔ ان کے مصالح سے بھی آگاہ کردیتا، اور ان کو مفاسد سے بچاتا، اور اس بارے میں مختلف طریقے لطیف وغیر لطیف اختیار کرتا، جس طرح کہ کاتب، منشی وغیرہ اپنی اغراض کے لیے کیا کرتے ہیں۔ جیسا کہ حدیث ہند بن ابی ہالہ رضی اللہ عنہ میں ہے۔ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں:

اَبْلِغُوْنِی حَاجَةَ مَنْ لَا یَسْتَطِیْعُ اِبْلَاغَهَا فَاِنَّهُ مَنْ اَبْلَغَ ذَا السُّلْطَانِ حَاجَةَ مَنْ لَا یَسْتَطِیْعُ اِبْلَاغَهَا ثَبَّتَ اللّٰهُ قَدَمَیْهِ عَلَى الصِّرَاطِ یَوْمَ تَزِلُّ الْاَقْدَامُ

ان لوگوں کو جو اپنی حاجتیں اور ضرورتیں مجھ تک نہیں پہنچا سکتے، مجھ تک پہنچادو کیونکہ جو شخص صاحب سلطنت تک ایسے لوگوں کی حاجتیں پہنچائیں جو خود نہیں پہنچا سکے تو اللہ تعالیٰ پل صراط پر اُسے ثابت قدم رکھے گا کہ جس دن بڑوں بڑوں کے قدم لڑکھڑا جائیں گے۔

اور امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے، اور سنن ابی داؤد میں ابی امامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

مَنْ شَفَعَ لِاَحَدٍ شَفَاعَةً فَاهْدٰى لَهُ عَلَیْهَا هَدْیَةً فَیُقْبِلُهَا فَقَدْ اَتٰى بَابًا عَظِیْمًا مِنْ اَبْوَابِ الرِّبَا

جس نے اپنے کسی بھائی کی سفارش کی، اور اس کے بدلہ اس نے ہدیہ/تحفہ بھیجا، اور اس نے اسے قبول کرلیا، تو وہ سود کے بڑے دروازے میں داخل ہوگا۔

اور ابراہیم حربی سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔ کسی آدمی نے کسی سے اپنی ضرورت پوری کرنے کو کہا، اور اس نے اس کی ضرورت پوری کردی، اور دوسرے نے ہدیہ بھیجا اور اس نے قبول کرلیا تو یہ حرام ہے۔

جناب مسروق رحمہ اللہ سے روایت ہے، انہوں نے ابن زیاد سے کسی مظلمہ کے متعلق بات چیت کی،

اور انہوں نے ظلم کو دفع کر دیا۔ اس نے تحفہ میں ایک غلام دیا۔ انہوں نے اُسے مسترد کر دیا اور کہا میں نے سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے سنا ہے وہ فرماتے تھے کہ جس نے مسلمان کا ظلم دور کیا، اور اس نے اس کے مقابلہ میں تھوڑا یا بہت کچھ دیا تو یہ حرام ہے، تو وہ کہتے ہیں میں نے کہا اے ابوعبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ ہم تو سخت رشوت کے سوا کسی چیز کو حرام نہیں سمجھتے تھے۔ انہوں نے فرمایا "رشوت تو کفر ہے"۔

پس اگر والی، امیر، اپنے لیے ایسی چیز عمال سے نکلواتا ہے جو انہوں نے اپنے لیے اور اپنی اولاد کے لیے مخصوص کر رکھی ہے، تو اس صورت میں دونوں میں سے کسی کی اعانت نہیں کرنی چاہیئے، دونوں کے دونوں ظالم ہیں، جس طرح کہ ایک چور دوسرے چور کا مال چرا لیتا ہے، یا دو گروہ عصبیت اور ریاست کے لیے لڑتے ہیں تو یہ کسی طرح جائز نہیں کہ آدمی ظلم کی اعانت و امداد کرے، کیونکہ تعاون و امداد دو طرح کی ہے، ایک نیکی اور تقویٰ میں تعاون و امداد مثلاً جہاد کرنا، حدود قائم کرنا، حقوق العباد دلوانا، مستحق اور حقداروں کے حقوق دلوانا وغیرہ، ایسی اعانت و امداد ایسا تعاون تو مامور من اللہ ہے۔ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا تعاون فرض قرار دیا ہے۔ ﴿صد افسوس! آج اسی چیز کو بنیاد پرستی، دقیانوسی، شدت پسندی، دہشت گردی، ترقی کی راہ میں رکاوٹ اور "علماء" کی زبان میں "تکفیری ٹولہ" وغیرہ کے ناموں سے یاد کیا جاتا ہے﴾ اور اگر ڈر کے مارے نیکی اور نیک کام سے رک جائے، اور ظالم سے ڈر جائے مظلوم کی اعانت و امداد نہ کرے تو یہ بھی فرض عین یا فرضِ کفایہ کا تارک ہے، اور تارکِ فرض کا مجرم ہے، اگر چہ اپنی خوش فہمی سے وہ یہ سمجھ رہا ہے کہ میں ورع ﴿یعنی انتہائی زیادہ عبادت﴾ و تقویٰ کا پابند ہوں۔ اس لیے کہ اکثر جبن ﴿یعنی کم ہمتی و﴾ بزدلی، اور ورع و تقویٰ میں اشتباہ ﴿یعنی شبہ﴾ ہو جاتا ہے، اور جبن و بزدلی اور ورع دونوں میں انسان حق کی اعانت سے رُک جاتا ہے۔

دوسرا تعاون "اثم و عدوان" کا تعاون ہے مثلاً معصوم بے گناہ کا خون کیا جائے، یا اس کا مال لے لیا جائے۔ اور جو مار کا حقدار نہیں اسے مارا پیٹا جائے، یہ اور اس قسم کے گناہوں میں اعانت و امداد کرنا "اثم و عدوان" کی اعانت و امداد ہے، اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسی اعانت و امداد کو حرام قرار دیا ہے۔

البتہ جب کسی کا مال بلا استحقاق لے لیا گیا یا چھین لیا گیا، اور مال کے مالکوں تک اس کا پہنچانا کسی وجہ سے دشوار ہے مثلاً سلطانی مال کہ ایسا مال مسلمانوں کے مصالح پر خرچ کرنا چاہئے جیسے جہاد، اور لڑائی کے مورچے ﴿چوکیاں، چیک پوسٹیں، چھاؤنیاں﴾ وغیرہ قائم کرنے پر خرچ کیا جائے، یا مجاہدین اور جنگ کرنے والوں پر خرچ کیا جائے تو یہ نیکی وتقویٰ کی اعانت وامداد ہوگی، کیونکہ سلطان ﴿حاکم وقت﴾ پر واجب ولازم ہے کہ اس قسم کا مال جبکہ اصل مالکوں کی وجہ سے نہ پہنچا سکے، اور نہ دے سکے، اور اس کے وارثوں کو نہ دے سکے تو سلطان کا فرض ہے کہ اگر اسی نے ظلم کیا ہے تو پہلے توبہ کرے، اور پھر مال کو مسلمانوں کی مصلحتوں پر مسلمانوں کے کاموں میں خرچ کرے، اور یہ جمہور علماء کا قول ہے، امام مالک، امام ابوحنیفہ، امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ وغیرہ بھی یہی کہتے ہیں، اور بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم سے بھی ایسا منقول ہے، اور شرعی دلائل بھی اسی پر دلالت کرتے ہیں، جیسا کہ دوسری جگہ منصوص ہے۔

اگر وہ مال دوسروں نے لے لیا ہے تو سلطان کا فرض ہے کہ وہ اس مال کو اسی طرح خرچ کرے، اگر وہ مال جو سلطان نے کسی وجہ سے اصل مالک کو نہ دیا ہو تو مالک مال کی مصلحتوں پر خرچ کرنے میں اعانت کرے، کیونکہ مال ضائع کرنے کے مقابلہ میں مسلمانوں کی مصلحتوں میں خرچ کرنا اولیٰ اور بہتر ہے، اس لیے کہ شریعت کا دارومدار اللہ کے اس قول پر ہے:

فَاتَّقُوا اللّٰهَ مَا اسْتَطَعْتُمْ (تغابن:16)

مسلمانو! جہاں تک تم سے ہو سکے اللہ سے ڈرتے رہو۔

جو۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ (آل عمران:102) اے ایمان والو اللہ سے ڈرو جیسا اس سے ڈرنے کا حق ہے۔ کی تفسیر کرتا ہے، اور رسول اللہ ﷺ کے اس قول پر دارومدار ہے:

اِذَا اَمَرْتُكُمْ بِاَمْرٍ فَاْتُوْا مِنْهُ مَا اسْتَطَعْتُمْ (اخرجاه فی الصحیحن)

جب میں تم کو کسی چیز کا حکم دوں تو تم اپنی طاقت کے مطابق اُسے انجام دو۔

اور اس قول پر دارومدار ہے، ''مصالح کی تحصیل وتکمیل کرنا''۔ اور مفاسد کو کلیۃً دور کرنا یا کم کرنا واجب وضروری ہے۔

جب مصالح اور مفاسد میں باہم ٹکر ہو تو دو مصلحتوں میں سے جو بڑی ہو اختیار کی جائے۔ اور ادنیٰ کو چھوڑ دیا جائے۔ اور جو بڑا مفسد ﴿فسادِ اکبر﴾ ہو اسے دُور کیا جائے، ادنیٰ مفسد ﴿چھوٹا فساد﴾ کے احتمال کے مقابلہ میں، یہی مشروع ﴿عمل﴾ ہے[1]۔

اور اثم عدوان کی اعانت کرنے والا وہ ہے جو ظالم کی اعانت کرے، لیکن وہ شخص جو مظلوم کی اعانت ﴿ومدد﴾ کرتا ہے یا جو ظلم ہو رہا ہے اس میں کمی ہو اس کی اعانت کر رہا ہے، یا جو ظلم ہوا ہے اس کا بدلہ دلوانے کی کوشش کر رہا ہے تو یہ مظلوم کا وکیل ہو گا نہ کہ ظالم کا۔ اور یہ بمنزلہ اس شخص کے ہو گا جس نے قرض دیا۔ یا ظالم کے ظلم سے بچانے کے لیے کسی کے مال کا وکیل ہوا۔ مثلاً یتیم کا مال، یا وقف کا مال ہے، اور یتیم اور وقف کے مال میں سے کسی ظالم نے خواہ مخواہ طلب کیا، اور اس کے ولی نے بوجہ مجبوری کم سے کم دینے کی کوشش کی، ظالم کو دیا، یا ظالم نے دلوایا، اور ولی نے پوری پوری کوشش کر کے کم سے کم

---

[1] اصلاح کے لیے پہلے اصول اصلاح کی اعانت فرض ہے، جب کوئی شخص کسی غیر مشروع منکر کی اصلاح کا قصد کرے تو پہلے اسے سوچ لینا چاہئے کہ غیر مشروع منکر کس درجہ کا ہے، اگر اس کی اصلاح کی گئی تو کیا اس کی بجائے کوئی دوسرا غیر مشروع منکر تو نہیں پیدا ہوتا، جو اس سے بڑھ کر ہو۔ اگر اس سے بڑھ کر نہیں تو پھر اس کے مساوی اور باعتبار ثمرات و مفاسد اس سے بڑھ کر تو نہیں ہے، ان ہر دو صورتوں میں اصلاح کا قصد کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ ایک فساد کی جگہ اس سے بڑھ کر فساد پیدا ہو رہا ہے، جیسے کہ نبی کریم ﷺ کعبۃ اللہ کی اصلاح کا ارادہ رکھتے تھے، حطیم کے حصہ کو کعبۃ اللہ میں داخل کر کے پورا کر لینا چاہتے تھے، اور دو دروازے بنانا چاہتے تھے ایک سے کعبۃ اللہ میں داخل ہوں دوسرے نکل جائیں لیکن اس اصلاح سے مفاسد پیدا ہونیکا اندیشہ تھا۔ نو مسلم لوگ طرح طرح کے خیالات دوڑانے لگتے اور بری طرح کی خرابیاں پیدا ہونیکا اندیشہ تھا، اس لیے آپ ﷺ نے اصلاح کا خیال ترک فرما دیا۔

اگر اصلاح کی یہ صورت ہے کہ اس کی اصلاح سے دوسرا منکر اس کے مساوی پیدا ہوتا ہے، لیکن باعتبار مفاسد اس سے کم درجہ رکھتا ہے، یا اس کی جگہ کم درجہ کا فساد پیدا ہوتا ہے یا جو مفاسد پیدا ہوئے ہیں کم درجہ کے ہوتے ہیں یا امر مستحسن پیدا ہوتا ہے، ان تین صورتوں میں اصلاح کے لیے اقدام فرض ہے اور اقدام میں کوتاہی کرنا گناہ ہے۔ (ابو العلاء محمد اسمٰعیل کان اللہ لہٗ)

دیا تو یہ محسن ہوگا۔ وَمَا عَلَى الْمُحْسِنِينَ مِنْ سَبِيلٍ (توبہ:91)۔

اور اس حکم میں وہ وکیل بھی داخل ہیں جو مال ادا کرانے میں شہادت دیتے ہیں۔اور اس کے لکھنے میں شریک ہیں۔اور جو عقد (ڈیلنگ) میں قبضہ کرنے میں اور مال دلوانے میں شریک ہیں ان کا بھی یہی حکم ہے۔

اس ظلم کے متعلق جو کسی آبادی، قریہ، راستہ، بازار، یا کسی شہر پر کیا جائے اور کوئی محسن شخص اس ظلم کو دفع کرنے میں درمیانگی کرنے کے لیے کھڑا ہو جائے، اور ہر امکانی کوشش عدل وانصاف کے ساتھ برتنے، اور بقدر طاقت بلا خوف، بلا لومتہ لائم ﴿طعن وتشنیع اور لعن طعن سے بے خوف و بے پرواہ﴾، بغیر رشوت لیے مال دلوانے اور دینے میں کوشش کرے تو وہ بھی محسن ہوگا۔

لیکن آج کل غالب یہ ہے کہ جو شخص بھی مداخلت کرتا ہے ظالم لوگوں ہی کی وکالت کرتا ہے، ان سے ڈرتا ہے اور جو رشوت ملتی ہے، اس پر فخر کرتا ہے، اور جن سے جو چاہتا ہے لیتا ہے، اور یہ اکثر و بیشتر ظالم ہیں جن کا ٹھکانہ جہنم ہے، ان کے اعوان و مددگار بھی جہنمی ہیں، یقیناً ایسے لوگ جہنم میں جھونک دیئے جائیں گے۔

# باب 9 (Chapter) کے مضامین

مال کی تقسیم اہم فالاہم کے اصول کے مطابق ہونی چاہئے۔ اہلِ نصرت و جہاد سب سے زیادہ مستحق ہیں۔ مال فیئے میں علماء کا اختلاف ہے کہ آیا یہ تمام مصالح مسلمین میں خرچ کیا جائے یا خاص مجاہدین کے لیے ہے۔ نبی کریم ﷺ مؤلفتہ القلوب کو بھی فیئے سے دیا کرتے تھے "اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمَانَاتِ اِلَی اَھْلِھَا" (نساء:58) کی صحیح راہ۔

مال کے مصارف اور اس کی تقسیم مسلمانوں کے مصالح میں ہونی چاہئے۔ اور اہم فالاہم کے اصول کو مدنظر رکھنا واجب اور ضروری ہے، مثلاً عام مسلمانوں کو عمومی نفع اور فائدہ پہنچے، انہی لوگوں میں اربابِ نصرت و جہاد بھی ہیں، اور مال فیئے میں سب سے زیادہ مستحق مجاہدین اسلام ہیں، کیونکہ مجاہدین کے بغیر مال فیئے کا حاصل ہونا ناممکن ہے، انہی مجاہدین کے ذریعہ ہی یہ مال وصول ہوتا ہے، اور اسی لیے فقہاء اسلام نے اختلاف کیا ہے کہ مال فیئے انہی مجاہدین پر صرف کیا جائے یا یہ کہ ہر قسم کے مصالح ﴿اصلاحی کام﴾ میں صرف کیا جائے؟ مال فیئے کے علاوہ جس قدر بھی مال ہے اس میں تمام مسلمان، اور مسلمانوں کے تمام مصالح شامل ہیں، اور اس میں سب کا اتفاق ہے۔ اور یہ کہ صدقات، زکوٰۃ، اور مالِ غنیمت کو مخصوص کر دیا ہے، اور مستحقین وحقدار یہ لوگ ہیں۔

عاملین ﴿اکٹھا کرنے والے﴾، صاحب ولایت ﴿حکام﴾ وغیرہ، مثلاً والیان امر ﴿گورنر و مجاز افسر﴾۔ قضاۃ/جج، علماء اور وہ لوگ جو مال جمع کرنے، اس کی حفاظت اور تقسیم وغیرہ جن کے سپرد ہے، یہاں تک کہ نماز کے امام اور مسجدوں کے مؤذن وغیرہ بھی ان میں شامل ہیں، اسی طرح وہ اُجرت بھی اس میں داخل ہے جس سے عوام کو فائدہ پہنچتا ہے، مثلاً سرحدوں پر مورچے باندھنا، اسلحہ وغیرہ کے لیے خرچ کرنا۔ اور وہ عمارتیں بنوانا جن کی تعمیر ضروری ہے، لوگوں کے لیے راستے درست و ہموار کرنا، چھوٹے بڑے پل تعمیر کرنا، پانی کے راستے ہموار کرنا، نہریں ڈیم وغیرہ بنوانا، یہ تمام چیزیں مال کے مصارف میں شامل ہیں۔ صاحبِ ضرورت اور مستحق لوگ بھی اس میں شامل ہیں۔

فقہاء نے اختلاف کیا ہے کہ صدقہ وزکوٰۃ کے علاوہ مال فئے وغیرہ میں ضرورت مند لوگوں کو مقدم رکھا جائے یا نہیں؟ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ وغیرہ کے مذہب میں دو قول ہیں، کچھ لوگ ان کو مقدم رکھتے ہیں اور کچھ لوگ کہتے ہیں نہیں بلکہ اسلام ﴿کے کاموں﴾ کا استحقاق رہے گا۔ یہ لوگ سب کو مشترک اور برابر کے حقدار مانتے ہیں، جس طرح کہ وارث میراث وترکہ میں مشترک ہیں۔

لیکن صحیح مسلک یہی ہے کہ ضرورت مندوں کو مقدم رکھا جائے، اس لیے کہ نبی کریم ﷺ حاجتمندوں کو مقدم رکھتے تھے، مثلاً بنی نضیر کے مال میں حاجتمندوں اور ضرورت مندوں کو آپ ﷺ نے مقدم رکھا تھا، چنانچہ سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

لَيْسَ اَحَدٌ اَحَقُّ بِهٰذَا الْمَالِ مِنْ اَحَدٍ اِنَّمَا هُوَ الرَّجُلُ وَسَابِقَةٌ وَالرَّجُلُ وَ عِنَايَتُهُ وَالرَّجُلُ وَ بَلَائُهُ وَالرَّجُلُ وَحَاجَتُهُ

یہ مال سب میں مشترک ہے یہ مال اس آدمی کو ملے گا جس نے جہاد میں سبقت کی اس کو ملے گا جس نے مشقت برداشت کی، اس آدمی کا حق ہے جو ابتلاء میں پھنس گیا، اور وہ حقدار ہے جو ضرورت مند ہے۔

سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے مال چار قسم کے لوگوں پر تقسیم فرمایا:

1۔ سوابق پر جن کی مسابقت کی وجہ سے مال وصول ہوا ہے۔

2۔ ان لوگوں پر جو مسلمانوں کے لیے خاص قسم کی سعی وکوشش کرتے ہیں، مثلاً والیان امر ﴿حکام﴾، اور وہ علماء جو لوگوں کو دین ودنیا کے منافع حاصل کرنے کے راستے بتلاتے ہیں اور جو نقصان اور ضرر کی مدافعت کے لیے مصائب برداشت کرتے ہیں۔ مثلاً مجاہدین فی سبیل اللہ جو اسلام کے لشکر میں موجود ہیں۔

3۔ اور وہ خاص خاص لوگ جو جہاد وقتال کے طریقے بتلاتے ہیں اور انہیں وعظ ونصیحت کرتے ہیں، اور ان کے مثل۔

4۔ وہ لوگ جو حاجت مند اور ضرورت مند ہیں۔

جس وقت ان چار قسم کے لوگوں کی جانب سے اطمینان ہو جائے گا تو سمجھ لو اللہ تعالیٰ نے اس مال سے لوگوں کو غنی کر دیا، اس کے بعد کفایت کے مطابق دیا جائے، یا اس کے عمل کے مطابق۔

ایسے ہی ہوتے ہیں۔ یا دونوں فریق ظالم نہیں ہیں بلکہ کسی شبہ یا تاویل یا غلطی کی وجہ سے باہم اُلجھ گئے ہیں، اگر ایسا ہے تو اس کی اصلاح کرے یا حکم ﴿وجح﴾ بنا کر فیصلہ کر لے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَ اِنْ طَآئِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا فَاِنْ بَغَتْ اِحْدٰهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ حَتّٰى تَفِيْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ فَاِنْ فَآءَتْ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا بِالْعَدْلِ وَ اَقْسِطُوْا اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ ○ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ (حجرات:9تا10)

اور اگر تم مسلمانوں کے دوفرقے آپس میں لڑ پڑیں تو اُن میں صلح کرادو۔ پھر ان میں ایک فرقہ اگر دوسرے پر زیادتی کرے تو جو زیادتی کرتا ہے اُس سے تم لڑو یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف رجوع کریں۔ پھر جب وہ رجوع کر لیں تو فریقین میں برابری کے ساتھ صلح کرادو اور انصاف کو ملحوظ رکھو بے شک اللہ انصاف کرنیوالوں کو دوست رکھتا ہے۔ مسلمان تو بس آپس میں بھائی بھائی ہیں تو اپنے دو بھائیوں میں میل جول کرادیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔

اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا (نساء114)

ان لوگوں کی اکثر سرگوشیوں میں خیر نہیں مگر ہاں جو خیرات یا نیک کاموں میں یا لوگوں میں میل جول کی صلاح دے اور جو شخص اللہ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے ایسے نیک کام کرے گا تو ہم اس کو بڑا ثواب عطا فرمائیں گے۔

امام ابوداؤد اپنی سنن میں رسول اللہ ﷺ سے مروی ہیں، آپ ﷺ سے پوچھا گیا کہ کیا یہ بھی عصبیت جاہلیہ ہے کہ ایک شخص حق بات پر اپنی قوم اور قبیلے کی نصرت واعانت کرے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں''۔ اور فرمایا:

وَلٰكِنْ مِنَ الْعَصَبِيَّةِ اَنْ يَّنْصُرَ الرَّجُلُ قَوْمَهُ فِي الْبَاطِلِ (رواہ ابوداؤد)

عصبیت یہ ہے کہ آدمی باطل میں اپنی قوم کی اعانت وامداد کرے۔

اور نبی اکرم ﷺ کا ارشاد ہے:

خَيْرُكُمُ الدَّافِعُ عَنْ قَوْمِهِ مَالَمْ يَاثَمْ

تم میں سے بہترین آدمی وہ ہے جو اپنی قوم کی مدافعت کرے اور اس میں وہ گنہگار نہ ہو۔

پھر آپ ﷺ نے فرمایا:

مَثَلُ الَّذِيْ يَنْصُرُ قَوْمَهُ بِالْبَاطِلِ كَبَعِيْرٍ تُرَدِّيْ فِيْ بِئْرٍ فَهُوَ يَجُرُّ بِذَنْبِهٖ

جو شخص باطل پر اپنی قوم کی مدد کرتا ہے وہ مثل اُس اونٹ کے ہے جو کنوئیں میں گر پڑا اور اپنی دم ہلا رہا ہے۔

اور آپ ﷺ نے فرمایا:

مَنْ سَمِعْتُمُوْهُ يَتَعَزّٰى بِعَزَاءِ الْجَاهِلِيَّةِ فَاَعِضُّوْهُ هُنَّ اَبِيْه وَلَا تَكْنُوْا

جس شخص کے متعلق تم سنو کہ اس نے جاہلیت کا جھنڈا بلند کیا ہے تو اُسے جڑ سے اُکھاڑ پھینکو کہ وہ پھولنے پھلنے نہ پائے۔

اور حقیقت یہ ہے کہ ہر وہ بات جو دعوتِ اسلام اور دعوتِ قرآن وسنت سے خارج ہے، اب خواہ وہ نص کے اعتبار سے ہو، شہر اور آبادی کے لحاظ سے ہو یا جنس اور قوم یا مذہب کے اعتبار سے ہو۔ یا کسی دوسرے اعتبار سے ہو، وہ جاہلیت ہے اور جو ایسا کرتا ہے وہ جاہلیت کا جھنڈا لے کر کھڑا ہوتا ہے۔ بلکہ ایسا ہے جیسا کہ وہ آدمی مہاجر اور انصار میں باہم لڑ پڑے تو مہاجر پکار اٹھا یَا لِلْمُهَاجِرِيْن! اور انصاری پکار اٹھا یَا لِلْاَنْصَارِ! اور رسول اللہ ﷺ کو کہنا پڑا:

اَبِدَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ وَ اَنَا بَيْنَ اَظْهُرِكُمْ

کیا تم دعوائے جاہلیت لے کر کھڑے ہو گئے اور ابھی تو میں تمہارے درمیان موجود ہوں۔

اور آپ ﷺ ان پر سخت ناراض ہوئے اور غصہ کا اظہار فرمایا۔

# باب13(Chapter) کے مضامین

چور کی چوری شہادت یا اس کے اقرار سے ثابت ہو جائے تو بلا تاخیر قید میں نہ رکھتے ہوئے اس کا ہاتھ کاٹ دیا جائے۔ جرمانہ وغیرہ لے کر نہ چھوڑا جائے۔

چور کا ہاتھ کاٹنا فرض ہے اور یہ کتاب اللہ، کتاب الرسول ﷺ ﴿یعنی صحیح احادیث مبارکہ﴾ اور اجماعِ اُمت سے ثابت ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اَلسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْآ اَيْدِيَهُمَا جَزَاءً بِمَا كَسَبَا نَكَالاً مِّنَ اللهِ وَاللهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ○ وَمَنْ تَابَ مِنْ بَعْدِ ظُلْمِهٖ وَ اَصْلَحَ فَاِنَّ اللهَ يَتُوْبُ عَلَيْهِ اِنَّ اللهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (مائدہ۔ع:6)

مسلمانو! مرد چوری کرے یا عورت چوری کرے تو ان دونوں کے ہاتھ کاٹ ڈالو یہ حد اللہ کی جانب سے مقرر ہے اور اللہ زبردست واقف ہے تو جو اپنے قصور کے بعد توبہ کر لے اور اپنے آپ کو سنوار لے تو اللہ اس کی توبہ قبول کر لیتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے۔

جب شہادت، گواہوں یا اُس ﴿چور﴾ کے اقرار سے چوری ثابت ہو جائے تو اُس پر حد جاری کرنے میں کسی قسم کی تاخیر جائز نہیں نہ اُسے قید میں رکھا جائے نہ کسی قسم کا فدیہ ﴿یعنی ضمانت یا ضمانت قبل از گرفتاری کے مچلکے﴾ لے کر اُسے چھوڑا جائے۔ اور خاص و معظم وقت میں اس کا ہاتھ کاٹ دیا جائے کیونکہ حد قائم کرنا عبادات میں داخل ہے جیسا کہ جہاد فی سبیل اللہ عبادات میں داخل ہے۔ اور یہی سمجھا جائے کہ حد جاری کرنا بندوں کے حق میں ایک بہت بڑی رحمت و رافت ہے۔ پس والی ﴿یعنی جج﴾ اور حاکمِ ﴿وقت﴾ حد جاری کرنے میں سخت گیر ہونا چاہیئے کہ وہ کسی قسم کی رحمت و رافت سے کام نہ لے اور حد کو معطل نہ کرے۔ اور اس کا قصد و ارادہ یہ ہونا چاہیئے کہ میں حد اس لیے جاری کر رہا ہوں کہ یہ اللہ کی مخلوق پر رحمت و رافت ہے اور منکرات ﴿برائیوں﴾ سے لوگوں کو روک رہا ہوں۔ غصہ کی آگ

بچھانا، اللہ کی مخلوق پر اپنی بڑائی اور بلندی جتلانا مقصود نہ ہو، جس طرح کہ باپ اپنے بیٹے کو ادب دیتا ہے، ادب سکھاتا ہے۔ اگر وہ اپنے لڑکے، لڑکی کی تادیب ﴿یعنی سرزنش﴾ سے اپنے آپ کو باز رکھتا ہے اور اُس کی ماں کے حوالہ کر دیتا ہے اور اس کی ماں نرم طبیعت اور ممتا کی وجہ سے ایسا برتاؤ کرتی ہے کہ لڑکا بالکل خراب ہو کر رہ جاتا ہے۔ باپ اُس کو ادب سکھاتا ہے، اُس کی اصلاح چاہتا ہے اور یہ عین رحمت ورافت ہے، لڑکے کی اصلاح ہے۔ اس کی عین خواہش ہوتی ہے کہ اس کی تادیب ﴿سرزنش﴾ ایسی ہو جائے کہ پھر کبھی وہ سر نہ اُٹھائے اور دوسری مرتبہ ادب سکھانے کی ضرورت نہ رہے۔

اور ﴿حد جاری کرنا﴾ بمنزلہ اُس طبیب کے ہے جو مریض کو کریہہ اور کڑوی دوا دیتا ہے۔ یا بمنزلہ اس عضو کے ہے جو سڑ رہا ہے اور اُسے کاٹنے سے وہ خود بچ جاتا ہے۔ یا بمنزلہ پچھنے لگانے کے ہے کہ رگوں کو اس لیے زخمی کیا جاتا ہے کہ اُسے آرام ملے۔ یا بمنزلہ فصد کھولنے کے ہے بلکہ بمنزلہ اُس انسان کے ہے جسے کریہہ اور کڑوی دوا پلانے کے لیے سختی کی جاتی ہے۔ یہ سب کچھ اس لیے کیا جاتا ہے کہ مریض کو شفا اور آرام ملے اور اُسے راحت میسر آئے۔ یہی حال حدود جاری اور قائم کرنے کا ہے۔ محدود ﴿جس پر حد نافذ کی گئی اس﴾ کو راحت ملے، حدود مشروع اسی لیے کی گئی ہیں کہ محدود کو دنیا وعقبیٰ میں آرام وراحت میسر آئے۔

حدود جاری کرنے میں والی ﴿قاضی وجج﴾ اور حاکم ﴿وقت﴾ کی نیت، ارادہ اور قصد یہی ہونا چاہیئے کہ رعایا کی اصلاح ہو اور منکرات سے روکا جائے مخلوق اللہ کے لیے فائدہ پہنچانا اور نقصان سے بچانا مقصود ہو اور ﴿حد جاری کرنے والا﴾ حق سبحانہ وتعالیٰ سے حدود قائم اور جاری کرنے میں اللہ کی رضا مندی ورضا جوئی اور خوشنودی کا قصد و اِرادہ رکھے، اس کے حکم کی اطاعت وپیروی کا قصد وارادہ رکھے کہ اللہ تعالیٰ مخلوق کے قلوب کو نرم کر دے اور محدود ﴿جس پر حد جاری کی گئی اس﴾ کے لیے اسبابِ خیر جمع کر دے اس کے لیے جو عقوبت وسزا اور شرعی حد قائم کی گئی وہ اس کے لیے کافی ہو، وہ اس سے راضی رہے کہ اس کی تطہیر (یعنی گناہ سے پاکی) ہو رہی ہے ایسا سمجھنا اور اس طرح حد کا جاری اور نافذ ہونا اللہ کا عین فضل وکرم ہے۔

جب حد نافذ کرنے والے حاکم وقاضی یا جج کی نیت خراب ہو، اس کی غرض غرور اور بڑائی ہو اور وہ

اپنی ریاست وحکومت ﴿کرسیٔ صدارت، وزارت یا چیف جسٹسی﴾ قائم کرنا چاہتا ہے کہ لوگ اُسے بڑا سمجھیں، اُس کی اطاعت کے سامنے لوگ سربسجود ہو جائیں، اس کے قصد وارادہ کے مطابق مال دیں اور ہر طرح کا ایثار کریں تو معاملہ بالکل برعکس ہو جاتا ہے۔ اس کے اصل مقصد سے بہت دور ہو جاتا ہے اور سراسر حد جاری کرنے کے مقصد میں وہ غلط راہ اختیار کرتا ہے۔

روایت کی گئی ہے کہ سیدنا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ خلافت پر مامور ہونے سے پہلے مدینہ طیبہ میں ولید بن عبدالملک کے نائب ﴿یعنی گورنر﴾ تھے۔ رعایا اور عوام کی سیاست و اصلاح بہت اچھی طرح کرتے تھے۔ حجاج بن یوسف عراق سے مدینہ طیبہ پہنچا۔ عراق میں یہ بڑا عذاب اور سختی دیکھ کر آیا ہوا تھا۔ مدینہ طیبہ کے باشندوں کو اس نے سیدنا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے متعلق پوچھا ”کیف هيبة فيكم“؟ اس کی ہیبت تم میں کیسی ہے؟ لوگوں نے کہا: ان کی ہیبت کا کیا پوچھنا! ہم اُن کی طرف نگاہ بھر کے دیکھ بھی نہیں سکتے۔ حجاج نے پوچھا ”كيف محبتكم له“؟ اُس سے تمہیں کیسی محبت ہے؟ لوگوں نے جواب دیا: ”هو احب الينا من اهلنا“ وہ ہمیں ہمارے اہل وعیال سے زیادہ محبوب ہیں۔ حجاج نے پوچھا ”فكيف ادبه فيكم“ وہ تمہیں ادب کیسے سکھاتے ہیں؟ تو اُنھوں نے کہا تین کوڑوں سے لے کر دس کوڑوں تک ادب سکھانے کے لیے مارا کرتے ہیں۔ حجاج نے کہا یہ محبت، یہ ہیبت اور یہ ادب آسمان سے اُتری ہوئی ہے، اللہ کا حکم یہی ہے۔

جب ہاتھ کاٹا جائے تو فوراً گرم تیل میں سینک دیا جائے۔ اور مستحب یہ ہے کہ اس کی گردن میں لٹکا دیا جائے۔ اگر دوسری مرتبہ چوری کرے تو اس کا بایاں پاؤں کاٹ دیا جائے۔ اور اگر تیسری مرتبہ چوری کرے تو صحابہ رضی اللہ عنہم اور بعد کے علماء میں اختلاف ہے۔ کچھ لوگ کہتے ہیں کہ تیسری اور چوتھی مرتبہ میں بایاں پاؤں اور دایاں ہاتھ کاٹ دیا جائے۔ یہ قول سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ہے۔ اور مذہب شافعی رحمہ اللہ اور ایک روایت میں امام احمد رحمہ اللہ کا بھی یہی قول ہے۔ دوسرا قول امام احمد رحمہ اللہ کا یہ ہے کہ اُسے قید کر دیا جائے۔ اور یہ قول سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور کوفیوں کا ہے۔ اور ایک قول امام احمد رحمہ اللہ کا بھی یہی ہے۔

ہاتھ اس وقت کاٹا جائے جبکہ چوری کا نصاب پورا ہو اور وہ ایک چوتھائی دینار یا تین درہم ہے۔

جمہور علماء اہل حجاز اور اہل حدیث کا یہی مسلک ہے۔ مثلاً امام مالک، امام شافعی اور امام احمد رحمہم اللہ وغیرہ اور بعض علماء کا قول ہے: قطع ید یعنی ہاتھ کاٹنے کا نصاب ایک دینار یا دس درہم ہے۔ اور صحیحین میں سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے مجن (ڈھال) کی چوری میں جس کی قیمت تین درہم تھی ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا ہے اور مسلم کے الفاظ یہ ہیں:

قَطَعَ سَارِقًا فِيْ مَجَنٍّ قِيْمَتُهٗ ثَلَاثَةَ دَرَاهِم ۔(رواہ مسلم)

آپ ﷺ نے ایک ڈھال کی چوری میں جس کی قیمت تین درہم تھی ایک چور کا ہاتھ کاٹا۔

اور اُمّ المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، وہ کہتی ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

قَطْعُ الْيَدِ فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ فَصَاعِدًا

چوتھائی دینار یا اس سے زائد میں ہاتھ کاٹا جائے۔

صحیح مسلم کی روایت یہ ہے:

لَا تُقْطَعُ يَدُ السَّارِقِ اِلَّا فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ فَصَاعِدًا

چور کا ہاتھ اُس وقت تک نہ کاٹا جائے جب تک کہ ربع ﴿1/4﴾ دینار یا زائد نہ چرائے

بخاری کی ایک روایت میں ہے، آپ ﷺ نے فرمایا:

اِقْطَعُوْا فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ وَلَا تَقْطَعُوْا فِيْمَا دُوْنَ مِنْ ذَالِكَ

ربع (چوتھائی) دینار میں ہاتھ کاٹو، اس سے کم میں نہ کاٹو۔ (رواہ البخاری)

اس وقت رُبع دینار کی قیمت تین درہم کے برابر ہوا کرتی تھی اور دینار کی قیمت بارہ درہم ہوا کرتی تھی۔

اور چور کو اس وقت تک چور نہیں کہا جاتا تھا کہ مال حفاظت میں رکھا ہوا نہ چرائے۔ جو مال کہ ضائع شدہ ہے، یا جنگل میں بلا احاطہ اور چار دیواری کے اس میں درخت لگے ہیں اور اس پر سے پھل پھول لیے جائیں یا جو چوپایہ بغیر چوپان کے ہو، اس کے مثل میں ہاتھ نہ کاٹا جائے لیکن لینے والے کے لیے تعزیر ضرور ہوگی۔ اور ڈبل جرمانہ دلوایا جائے گا، جیسا کہ حدیث میں وارد ہے۔

اور اہل علم کا اس میں اختلاف ہے کہ زیادتی کتنی دلوائی جائے۔ اور یہی قول امام احمد رحمہ اللہ وغیرہ کا ہے۔ سیدنا رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، آپ فرماتے تھے:

لَا قَطْعَ فِیْ ثَمْرَۃٍ وَلَا كَثَر (رواہ اہل السنن)

پھل میں اور پکی کھجور میں ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا۔

اور عمرو بن شعیب رضی اللہ عنہ والد سے، دادا سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں میں نے قبیلہ بنی مزینہ کے ایک آدمی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ پوچھتے سنا ہے: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ جِئْتُ اَسْئَلُكَ عَنِ الضَّالَّةِ مِنَ الْاِبِلِ میں اس لیے آیا ہوں کہ آپ سے گمشدہ اونٹ کے متعلق پوچھوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

مَعَهَا حِذَائُهَا وَ سِقَئُهَا تَاْكُلُ الشَّجَرَةَ وَتَرِدُ الْمَاءِ فَدَعْهَا حَتّٰى يَاتِيَهَا بَاغِيْهَا

اس کے ساتھ اس کے کھانے پینے کا سامان موجود ہے، درخت کھائے گا اور پانی پر اترے گا، اُسے چھوڑ دو تا کہ اس کو ڈھونڈنے والا اس تک آ جائے۔

اس نے کہا:

فَا الضَّالَّةِ مِنَ الْغَنَمِ

گمشدہ بکری کے متعلق کیا ارشاد ہے؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لَكَ اَوْ لِاَخِيْكَ اَوْ لِلذِّئْبِ تَجْمَعُهَا حَتّٰى يَاتِيَهَا بَاغِيْهَا

تیرے لیے ہوگا یا تیرے بھائی کے لیے یا بھیڑیئے کے لیے۔ اسے تم لے لو یہاں تک کہ اس کا تلاش کرنے والا آ جائے۔

اس نے کہا:

فَالْحَرِيْسَةُ الَّتِیْ تُوْخَذُ مِنْ مَرَاتِعِهَا

حریسہ جو چرواہے سے لیا جائے؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

فِيْهَا ثَمَنُهَا مَرَّتَيْنِ وَضَرْبُ نَكَالٍ وَمَا اُخِذَ مِنْ عَطَنِهِ فَفِيْهِ الْقَطْعُ اِذَا بَلَغَ مَا يُوْخَذُ مِنْ ذَالِكَ ثَمَنَ الْمِجَنِّ

حریسہ میں دو چند قیمت اور تعزیر کی جائے اور جو اون اس سے لی جائے تو دیکھا جائے اگر وہ

ڈھال کی قیمت کو پہنچے تو اس میں ہاتھ کاٹا جائے۔

اس نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ اگر پھل پھول لیے ہوں تو؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

مَنْ اَخَذَ مِنْهَا بِفَمِهِ وَلَمْ يَتَّخِذْ خُبْنَةً فَلَيْسَ عَلَيْهِ شَيْئٌ وَ مَنِ احْتَمَلَ فَعَلَيْهِ ثَمَنُهُ مَرَّتَيْنِ وَضَرْبُ نَكَالٍ وَمَا اُخِذَ مِنْ اِجْرَانِهِ فَفِيْهِ الْقَطْعُ اِذَا بَلَغَ مَا يُؤْخَذُ مِنْ ذَالِكَ ثَمَنُ الْمِجَنِّ وَ مَالَمْ يَبْلُغْ ثَمَنُ الْمِجَنِّ فَفِيْهِ غَرَامَةُ مِثْلَيْهِ وَ جَلَدَاتُ نَكَالٍ

جس شخص نے اس میں سے اپنے منہ سے لیا، اور خوشہ نہیں لیا تو اس پر کچھ نہیں اور اگر کچھ اپنے ہمراہ لے گیا تو دو چند قیمت اور تعزیر ہوگی۔ اور جو بڑا خوشہ لے گیا تو اگر وہ ڈھال کی قیمت کو پہنچ جائے تو ہاتھ کاٹا جائے۔ اور اگر ڈھال کی قیمت کو نہیں پہنچتا تو دو چند نقصانی دلوائی جائے۔ اور اس پر کوڑوں کی تعزیر کی جائے۔ (رواہ اہل السنن)

اسی بناء پر آپ ﷺ نے فرمایا ہے:

لَيْسَ عَلَ الْمُنْتَهِبِ وَلَا عَلَى الْمُخْتَلِسِ وَلَا الْخَائِنِ قطعٌ

لوٹنے والے اور اُچکے اور خائن کا ہاتھ نہ کاٹا جائے۔

جیب کترے، رومال اور آستینوں سے ﴿یعنی جیبوں سے مال و دولت﴾ لے جائیں تو اس میں ہاتھ کاٹا جائے گا اور یہی قول صحیح ہے۔

# باب 14 (Chapter) کے مضامین

زانی کی سزا۔ شادی شدہ زانی کو پتھروں سے رجم کیا جائے یہاں تک کہ وہ مر جائے۔

لواطت کی سزا، فاعل ومفعول دونوں کو قتل کیا جائے۔

شادی شدہ زانی کی سزا رجم ہے یہاں تک کہ وہ مر جائے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے ماعز بن مالک الاسلمی رضی اللہ عنہ اور غامدیہ عورت اور بعض یہودیوں کو رجم کرایا تھا۔ اور آپ ﷺ کے بعد بھی خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم اور مسلمانوں نے زنا کی سزا میں رجم کیا ہے۔

علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ رجم سے پہلے سو کوڑے لگائے جائیں پھر رجم کیا جائے؟ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے مذہب میں دو قول ہیں۔ اگر زانی شادی شدہ نہیں ہے تو کتاب اللہ سے ثابت ہے کہ اسے سو کوڑے لگائے جائیں۔ اور سنت نبوی ﷺ سے ثابت ہے کہ سو کوڑوں کے ساتھ ہی ساتھ ایک سال جلاوطن کیا جائے۔ اگرچہ بعض علماء سال بھر جلاوطن کرنا واجب نہیں کہتے۔

زانی پر اس وقت تک حد قائم نہ کی جائے جب تک چار گواہوں کی گواہی اس پر نہ گذرے یا چار دفعہ خود اقرار نہ کرے۔ اکثر علماء کا یہی مسلک ہے۔ بعض علماء کہتے ہیں چار دفعہ اقرار کی ضرورت نہیں ہے، ایک دفعہ اقرار کر لینا کافی ہے۔ اگر کسی نے اقرار کر کے پھر انکار کر دیا تو بعض علماء کا قول ہے کہ حد اس سے ساقط ہو جائے گی اور بعض کہتے ہیں حد ساقط نہیں ہو گی۔

اور شادی شدہ اس شخص کو کہیں گے جو آزاد، مکلّف ہو اور صحیح نکاح سے اپنی بیوی سے جماع و وطی کر چکا ہو، اگرچہ ایک ہی مرتبہ کیوں نہ ہو۔

اور جس سے جماع و وطی کی گئی ہے، مذکورہ صفات میں محصن کے مساوی ہے یا نہیں، اس میں علماء کے دو قول ہیں، عورت قریب البلوغت ہو، اور بالغ مرد سے زنا کیا ہو۔ یا مرد قریب البلوغت ہو اور عورت بالغہ ہے۔

اور یہی حکم ذمیوں کا ہے۔ اگر وہ شادی شدہ ہوں تو اکثر علما کے نزدیک رجم کیا جائے گا۔ مثلاً امام شافعی اور امام احمد رحمہما اللہ وغیرہ کا یہی مسلک ہے۔ کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی مسجد کے دروازے کے سامنے یہودیوں کو رجم کرایا ہے۔ اور اسلام میں یہ پہلا رجم تھا۔

اگر کوئی عورت حاملہ پائی گئی اور اس کا شوہر نہیں ہے اور نہ اس کا سید و آقا ہے (یعنی وہ کسی کی لونڈی بھی نہیں)، اور حمل میں کسی قسم کا شبہ نہیں ہے، تو امام احمد وغیر کے مذہب میں اس کے بارے میں دو قول ہیں، ایک یہ کہ اس پر حد جاری نہیں جا سکتی کیونکہ ہو سکتا ہے کہ زبردستی اس سے زنا کیا گیا ہو اور اس سے یہ حاملہ ہو گئی ہو۔ یا اُسے اٹھا کر لے گئے ہوں، یا بیوی کے شبہ کی بنا پر جماع کیا گیا ہو کہ یہ اس کی بیوی ہے۔ ایک قول یہ ہے کہ اس پر حد جاری ہو گی اور یہی قول خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم سے ماثور رہا ہے۔ اور اصول شریعت کے موافق یہی ہے۔ اور یہی مدینہ والوں کا مذہب ہے۔ کیونکہ یہ شاذ و نادر احتمالات ہیں۔ اور شاذ و نادر احتمالات کی طرف توجہ نہیں کی جا سکتی جیسے کہ اس نے اقرار کیا اور وہ اپنے اقرار میں جھوٹا ہو۔ یا گواہوں کی گواہی جھوٹی ہو۔

**لوطی اور لواطت کی سزا:** بعض علماء کہتے ہیں کہ لواطت کرنے والے پر حد جاری ہو گی۔ اور جو زنا کی حد ہے وہ اس کی حد ہے۔ بعض کہتے ہیں لواطت (یعنی ہم جنس پرست جیسے لڑکے کے ساتھ دوسرا لڑکا، مرد کے ساتھ دوسرے مرد سے، اسی طرح عورت کا عورت سے زنا) کی سزا زنا سے کم ہو گی۔

اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سب کے سب اس پر متفق ہیں کہ نیچے اور اوپر والے یعنی فاعل و مفعول دونوں کو قتل کر دیا جائے۔ شادی شدہ ہوں یا غیر شادی شدہ۔ کیونکہ سنن (نسائی و ابن ماجہ) میں سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

فَمَنْ وَجَدَ تَمُوْهُ يَعْمَلُ عَمَلَ قَوْمِ لُوْطٍ فَاقْتُلُوا الْفَاعِلَ وَالْمَفْعُوْلَ

جسے تم قوم لوط علیہ السلام کا کام کرتے دیکھو تو فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کر دو۔

امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ اگر کنوارا لوطی کسی عورت کے ساتھ پایا گیا تو اسے رجم کیا جائے گا۔ اور سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے بھی ایسا ہی مروی ہے لیکن دوسرے صحابہ اس کے قتل میں مختلف ہیں۔ لیکن اس کی قسمیں بیان کرتے ہیں۔ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اس کو جلانے کا حکم دیتے

ہیں۔اور دوسرے صحابہ کہتے ہیں اسے قتل کیا جائے۔بعض کہتے ہیں اس پر دیوار گرائی جائے کہ عمارت کے نیچے دب کر مر جائے۔اور بعض کہتے ہیں اسے ایسی بدبودار اور خراب جگہ میں قید کیا جائے کہ وہ مر جائے۔بعض کہتے ہیں کہ آبادی میں سب سے اونچی دیوار اس پر سے اُسے گرایا جائے۔اور پھر اوپر سے پتھر برسائے جائیں۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قوم لوط کو سزادی تھی۔اور یہ سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ کی ایک روایت میں مذکور ہے۔اور دوسری روایت سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ کی یہ ہے کہ اسے رجم کیا جائے۔اور اکثر سلف کا یہی قول ہے۔وہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ نے قوم لوط کو رجم کیا اور زانی کی سزا رجم اس کی مشابہت کی بنا پر ہوئی ہے۔اور فاعل ومفعول دونوں کو رجم کیا جائے۔خواہ دونوں کے دونوں آزاد ہوں یا غلام۔یا ایک دوسرے کا غلام ہو۔جب وہ بالغ ہوں دونوں کی یہی سزا ہوگی۔لیکن اگر فاعل یا مفعول دونوں میں سے ایک نابالغ ہے تو اسے قتل سے کم سزادی جائے گی۔اور بالغ کو قتل کیا جائے گا۔

# باب 15 (Chapter) کے مضامین

شراب نوشی کی حد سنت نبوی ﷺ اور مسلمانوں کے اجماع سے ثابت ہے جو شراب پئے اُسے کوڑے لگوانا چاہیے۔ پھر پیئے پھر کوڑے لگوانا چاہیے۔ نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ نے شرابی کو بار بار کوڑے لگوائے۔ اور آپ ﷺ کے خلفاء اور مسلمانوں کا اور اکثر علماء کا یہی مسلک ہے۔

**شراب نوشی کی حد:** شراب نوشی کی حد سنت نبوی اور مسلمانوں کے اجماع سے ثابت ہے۔ اہل سنن (یعنی امام نسائی اور امام ابن ماجہ رحمہما اللہ دونوں) نے مختلف وجوہ اور مختلف طریقوں سے روایتیں کی ہیں۔ جن میں اس کی وضاحت کی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فَاجْلِدُوْهُ ثُمَّ اِنْ شَرِبَ فَاجْلِدُوْهُ ثُمَّ اِنْ شَرِبَ فَاجْلِدُوْهُ ثُمَّ اِنْ شَرِبَ الرَّبِعَةَ فَاقْتُلُوْهُ

جو شخص شراب پیئے، اُسے کوڑے لگاؤ۔ پھر پیئے پھر کوڑے لگاؤ۔ پھر پیئے پھر کوڑے لگاؤ۔ پھر چوتھی مرتبہ پیئے تو اُسے قتل کردو۔

نبی کریم ﷺ نے بہت سی مرتبہ شراب پینے والوں کو کوڑے لگانے کی سزا دی ہے۔ اور آپ ﷺ کے بعد خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم اور مسلمانوں نے بھی کوڑوں کی سزا دی ہے، اور اسی بنا پر اکثر علماء کہتے ہیں کہ قتل کی سزا منسوخ ہو چکی ہے۔ بعض کا قول ہے یہ سزا محکم ہے۔ بعض کہتے ہیں قتل کرنا ایک تعزیر تھی۔ اگر امام ضرورت سمجھے تو یہ سزا بھی دے سکتا ہے۔

اور نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے کہ شراب نوشی کی سزا میں آپ ﷺ نے چالیس لکڑیاں اور جوتے لگوائے ہیں۔ اور سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے بھی چالیس کوڑے لگوائے ہیں۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے عہد خلافت میں اسی (80) کوڑے لگوائے ہیں۔ اور سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے کبھی چالیس اور کبھی اسی (80) کوڑے لگوائے ہیں۔ اور اسی بناء پر بعض علماء نے کہا ہے کہ اسی (80) کوڑے لگوانا واجب ہے۔ بعض

علماء کہتے ہیں کہ چالیس کوڑے لگوانا واجب ہے، اس سے زیادہ سزا امام کی رائے پر موقوف ہے جبکہ لوگ شراب کے عادی ہو گئے ہوں۔ اور چالیس کوڑوں سے تنبیہ نہ ہوتی ہو، یا اس کے مثل کوئی اور وجہ ہو تو چالیس سے زیادہ اسی (80) کوڑے لگوائیں۔ اگر پینے والے کم ہیں یا اتفاقاً کسی نے پی لی ہے تو چالیس کوڑے کافی ہیں۔ اور یہ قول زیادہ مناسب اور زیادہ موافق ہے۔ اور یہی قول امام شافعی رحمہ اللہ کا ہے اور امام احمد رحمہ اللہ کی ایک روایت کے بھی مطابق ہے۔

سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے عہد میں شراب نوشی کے واقعات زیادہ ہونے لگے تو انہوں نے سزا زیادہ کر دی۔ بعض کو جلا وطن کیا۔ بعض کا سر منڈوا کر ذلیل کیا۔ تو یہ زجر و توبیخ کی مبالغہ آمیز سزا تھی۔ اگر شرابی کو تعزیر چالیس کے بعد چالیس کوڑوں سے زیادہ کرنی ہو تو اس کی روٹی بند کر دی جائے۔ اور اسے جلا وطن کیا جائے تو اچھا ہے۔

امیر المؤمنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو خبر ملی کہ آپ کے بعض نائب شراب کی تعریف میں اشعار کہہ رہے ہیں، آپ رضی اللہ عنہ نے ان کو معزول کر دیا۔

جس شراب کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام فرمایا، اور جس کے پینے پر کوڑے لگوائے وہ ایسی شراب ہے جو نشہ لائے خواہ وہ کسی چیز سے بھی بنائی گئی ہو۔ پھلوں سے بنائی گئی ہو جیسے انگور، کھجور اور انجیر وغیرہ یا اناج سے بنائی گئی ہو جیسے گندم اور ''جو'' وغیرہ سے۔ یا پتلی بہنے والی چیزوں سے بنائی گئی ہو جیسے شہد وغیرہ۔ یا جانوروں کے دودھ سے بنائی گئی ہو۔ ہر قسم کی شراب اسی حرمت میں داخل ہے۔ بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر تحریم شراب کے متعلق جب قرآن اُترا تو اُس وقت مدینہ طیبہ میں انگور کا نام و نشان بھی نہیں تھا۔ شام وغیرہ سے انگور آیا کرتے تھے۔ عام طور پر عرب میں نبیذ تمر (کھجور) کی شراب ہوا کرتی تھی۔ کھجور وغیرہ سے عرب شراب بنا لیتے تھے۔ اور عام طور پر جو سنت متواترہ صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ثابت ہے وہ یہ ہے کہ ہر نشہ آور چیز (خواہ چرس وافیون ہو یا ہیروئن، مارفین ہو یا کوکین۔ یا صمد بونڈ جسے ہیرو نچی سونگھ سونگھ کر نشہ کرتے ہیں) حرام ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر نشہ آور چیز کو جو عقل کو بیکار کر دے، حرام کر دیا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میٹھا نبیذ تمر (یعنی کھجور کا شربت) پیا کرتے تھے اور اس کی ترکیب یہ تھی کہ کھجور یا انگور کو پانی میں ڈال دیا جاتا۔ اور نبیذ اس لیے پیا کرتے تھے کہ حجاز

میں پانی عام طور پر کھاری ہوا کرتا ہے۔ نبیذ کا پینا نشہ آور ہو جانے سے پہلے جائز ہے۔ اور عام مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے۔ اس لیے کہ اس میں نشہ نہیں ہے جیسے کہ انگور کا جوس نشہ آور ہونے سے پہلے پینا جائز ہے۔ اور رسول اللہ ﷺ نے لکڑی کے برتنوں یا پکے قلعی والے (روغنی اور پیتل، سلور، اسٹیل وغیرہ کے) برتن میں نبیذ بنانا منع فرمایا ہے۔ آپ ﷺ نے ایسے برتنوں میں جو کچے ہوں اور جن کا منہ باندھا جائے اس میں نبیذ بنانے کا حکم فرمایا تھا۔ کیونکہ ان برتنوں میں اگر نشہ آور ہو جائے تو پتہ لگ جاتا ہے۔ اور پکے قلعی دار برتنوں میں پتہ نہیں چلتا۔ کچے برتن نشہ آور ہونے سے پھٹ جاتے ہیں اور قلعی دار نہیں پھٹتے۔ اور پینے والے کو دھوکہ ہو جاتا ہے۔

آپ ﷺ سے یہ روایت بھی ہے کہ آپ ﷺ نے قلعی دار پکے برتنوں میں نبیذ بنانے کی اجازت ورخصت بعد میں دے دی تھی۔ آپ ﷺ کا ارشاد ہے:

نَهَيْتُكُمْ عَنِ الْاِنْتِبَاذِ فِي الْاَوْعِيته فَانْتَبِذُوْا وَلَا تَشْرَبُو الْمُسْكِرَ

میں نے تمہیں قلعی دار برتنوں میں نبیذ بنانے کی ممانعت کر دی تھی لیکن تم ان میں بناؤ نشہ آور ہو جائے تو مت پیو۔

اس لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور بعد کے علماء میں اختلاف رہا جن کو اس حکم کے منسوخ ہونے کا علم نہیں ہوا؛ یا جن کے نزدیک ان برتنوں میں نبیذ بنانا ثابت نہیں ہے، انہوں نے کہہ دیا کہ نبیذ ان برتنوں میں بنانا منع ہے۔

اور بعض جو اس ثبوت کے قائل تھے، اور سمجھ رہے تھے یہ منسوخ ہو چکا ہے، وہ ان برتنوں میں نبیذ بنانے کی اجازت دیتے ہیں۔ جب فقہاء کے ایک گروہ نے سنا کہ بعض صحابہ نبیذ پیا کرتے تھے تو وہ یہ سمجھے کہ نشہ آور پیتے تھے۔ اور اس لیے انہوں نے مختلف قسم کی شرابیں پینے کی اجازت دے دی جو انگور اور کھجور وغیرہ سے نہ بنی تھی۔ اور نبیذ تمر (یعنی کھجور) اور کشمش کے جوس کی اجازت دے دی، جب تک کہ نشہ آور نہ ہو جائے۔ اور صواب وصحیح جس پر جمہور مسلمان متفق ہیں وہ یہ ہے کہ ہر نشہ آور چیز خمر (یعنی شراب وغیرہ حرام) ہے اور اس کے پینے والے پر حد جاری ہوگی اگرچہ ایک قطرہ بھی پی لے۔ خواہ دوا کی حیثیت سے بھی کیوں نہ پیئے۔ کیونکہ نبی کریم ﷺ سے پوچھا گیا کہ اگر خمر (شراب) کے سوا کوئی دوا

نہیں ہے تو (کیا کیا جائے) آپ ﷺ نے فرمایا:

اِنَّهَا دَاءٌ وَلَيْسَتْ بِدَوَاءٍ وَاِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَجْعَلْ شِفَاءَ اُمَّتِي فِيمَا حَرَّمَ عَلَيْهَا

یہ بیماری ہے، دوا نہیں ہے اور میری اُمت کی شفاء حرام میں نہیں ہے۔

شراب خوار پر حد واجب ہو جاتی ہے جبکہ اس پر گواہ موجود ہوں یا شرابی خود شراب پینے کا اقرار کر لے۔ اگر خمر و شراب کی بدبو آئے یا لوگوں نے اُسے قے کرتے دیکھا یا اس کے مثل دوسرے آثار دیکھے جائیں تو کہا گیا ہے اس پر حد جاری نہیں ہوگی کیونکہ یہ احتمال ہے یہ خمر (شربت) نشہ آور نہ ہو یا لاعلمی سے اس نے (شراب) پی لی ہو یا زبردستی اُسے پلائی گئی ہو۔

اور کہا گیا ہے کہ اسے کوڑے لگوائے جائیں گے جبکہ معلوم ہو جائے (کہ وہ شربت و شراب) نشہ آور تھی۔ اور یہ قول خلفاء راشدین اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سیدنا عثمان سیدنا علی اور سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہم سے ماثور ہے۔ اور سنت نبوی ﷺ بھی اسی پر دلالت کرتی ہے اور لوگوں کا تعامل (و عمل) بھی یہی ہے اور یہی مذہب امام مالک رحمہ اللہ اور امام احمد رحمہ اللہ کا ہے اور انہوں نے اس کی تصریح بھی کی ہے۔

اور انگور اور کھجور کے پتوں کو پکا کر جو مشروب تیار کیا جاتا ہے وہ بھی حرام ہے۔ اس کے پینے والے کو کوڑے لگوائے جائیں گے۔ یہ تو خمر و شراب سے بھی زیادہ خبیث ہوتا ہے کہ اس سے عقل اور مزاج دونوں خراب ہو جاتے ہیں یہاں تک کہ اس سے ہیجڑا ابن جاتا ہے اور بے غیرتی بھی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور شراب زیادہ خراب اور خبیث اسی لیے ہے کہ اس سے لڑائی اور یعنی قتل و غارت گری ہوتی ہے۔ لڑائی جھگڑے پیدا ہوتے ہیں۔ اور جس طرح وہ اللہ کے ذکر سے روکتی ہے؛ نماز سے بھی روکتی ہے۔

بعض متاخرین فقہاء نے اس کی حد میں توقف کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں حد سے کم تعزیر کی جائے کیونکہ اس سے تغیر عقل کا گمان ہے اور یہ بمنزلہ بھنگ پینے کے ہے۔ اور متقدمین علماء سے اس کے بارے میں کوئی فیصلہ ثابت نہیں ہے حالانکہ یہ گھاس اور پتے ایسے نہیں ہیں بلکہ اس کے کھانے والے شوق اور خواہش سے اُسے کھاتے ہیں اور یہ آرزو رکھتے ہیں کہ اور بھی ہوں تو کھالیں۔ جیسے شراب اور خمر کا شوق خواہش اور آرزو رکھتے ہیں اور اس کی وجہ سے اکثر ذکر الٰہی میں خلل آ جاتا ہے۔ اور جب اس کی کثرت ہوتی ہے تو نماز میں بھی خلل واقع ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ بے غیرتی اور ہیجڑا پن اور فسادِ مزاج، فسادِ

عقل وغیرہ میں بھی اس سے خلل پیدا ہو جاتا ہے۔ لیکن یہ ٹھوس ہوں اور کھائے جاتے ہوں، شراب کی قسم سے نہ ہوں تو اس کے نجس ہونے میں فقہاء کا اختلاف ہے۔ اس میں تین قول ہیں؛ امام احمد رحمہ اللہ وغیرہ کا مذہب یہ ہے کہ یہ نجس ہے جیسے شراب نجس ہے۔ اور یہی قول صحیح ہے اور قابل اعتبار ہے۔ بعض کہتے ہیں: کیونکہ اس میں جمود ہے اس لیے نجس نہیں ہے۔ اور بعض نے ٹھوس اور پتلا پن میں فرق کیا ہے۔ بہرحال! یہ بھی اس میں داخل ہے جس کو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ نے حرام کہا ہے کیونکہ لفظاً اور معنیٰ یہ خمر شراب اور مسکر یعنی نشہ آور چیز ہے۔

سیدنا ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے بارگاہِ رسالت ﷺ میں عرض کی کہ اے اللہ کے رسول ﷺ ہمیں آپ دو قسم کی شراب کے متعلق فیصلہ دیجئے جسے ہم یمن میں تبع اور دانوں سے بناتے ہیں؛ تبع شہد سے بنتی ہے اور میزر ''جو'' وغیرہ (دانوں) سے بنتی ہے۔ جب اس میں شدت پیدا ہو کر نشہ آ جائے تو اس کا کیا حکم ہے؟ نبی اکرم ﷺ جوامع الکلم تھے آپ نے فرمایا:

كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ (بخاری ومسلم)

ہر نشہ آور چیز حرام ہے۔

اور سیدنا نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں؛ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

ان من الحنطة خمرا و من الشعير خمرا و من الزبيب خمرا ومن التمر خمرا ومن العسل خمرا و انا انهى عن كل مسكر (رواہ ابوداؤد وغیرہ)۔

شراب گیہوں سے بنتی ہے، ''جو'' سے بنتی ہے، کشمش سے بنتی ہے، کھجور سے بنتی ہے، شہد سے بنتی ہے اور میں ہر نشہ آور چیز سے منع کرتا ہوں۔

لیکن یہ روایت صحیحین کے اندر سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ پر موقوف ہے اور منبر نبوی ﷺ پر کھڑے ہو کر آپ نے فرمایا:

الخمر ما خامر العقل

خمر (نشہ آور چیز جیسے شراب، چرس، ہیروئن وغیرہ) وہ ہے جو عقل کو بیکار کر دے۔

اور ایک روایت ہے:

كل مسكر خار و كل خمر حرام

ہر نشہ لانے والی چیز خمر ہے اور ہر خمر حرام ہے۔

یہ دونوں روایتیں امام مسلم رحمہ اللہ نے اپنی کتاب صحیح مسلم میں روایت کی ہیں۔

اور اُمّ المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

كل مسكر حرام وما اسكر الفرق منه فملء الكف منه حرام

(قال الترمذی حدیث حسن)

ہر نشہ آور چیز حرام ہے اور جس سے مٹکا بھر پینے سے نشہ آئے اس کا ایک چلو بھی حرام ہے۔

اور ارباب سنن (نسائی اور ابن ماجہ رحمہما اللہ) نے مختلف طریقوں سے روایت کی ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ما اسكر كثير فقليله حرام

جس کا کثیر (کثیر مقدار میں) پینے سے نشہ آئے اس کا تھوڑا بھی حرام ہے۔

حفاظ حدیث نے اس روایت کو صحیح تسلیم کیا ہے۔

اور سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے؛ کسی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا ہماری سرزمین میں ذرہ (دانوں) سے جس کو میزر کہتے ہیں شراب بناتے ہیں اس کے متعلق کیا حکم فرماتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا:

امسكر هو کیا وہ نشہ کرتی ہے؟

اس نے کہا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

كل مسكر حرام ان على الله عِدا لمن شرب المسكر ان يسقيه من طينة الخبال

ہر مسکر نشہ آور حرام ہے اور جو شخص نشہ آور چیز پیئے اللہ تعالیٰ کا عہد ہے کہ اسے طینۃ الخبال پلائے گا۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا۔

یا رسول اللہ وما طینۃ الخبال

اے اللہ کے رسول (ﷺ) یہ طینۃ الخبال کیا چیز ہے؟

آپ ﷺ نے فرمایا:

عرق اھل النار (رواہ مسلم فی صحیحہ)

یہ جہنمیوں کا گندہ خون (پسینہ، پیپ، رطوبت وغیرہ) ہے۔

اور سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے؛ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

کل مسکر خمر و کل مسکر حرام (رواہ ابوداؤد)

ہر نشہ آور چیز شراب میں شمار ہے اور ہر نشہ آور چیز حرام ہے۔

اور اس باب میں بے شمار احادیث مستفیضہ (مشہور) مروی ہیں۔ نبی اکرم ﷺ کا کلام جوامع الکلم ہوتا تھا، تمام کو جمع کر دیا کہ ہر وہ چیز جو عقل میں فرق پیدا کر دے اور نشہ لائے حرام ہے خواہ وہ کھانے والی ہو یا پینے والی۔

علاوہ ازیں خمر و شراب تو کبھی کبھی پکائی جاتی ہے اور گھاس، جڑی بوٹیاں تو پانی میں بھگو دی جاتی ہیں اور پی لی جاتی ہیں۔

پس خمر و شراب پی بھی جاتی ہے اور کھائی بھی جاتی ہے اور جب یہ نشہ آور ہے تو حرام ہے متقدمین نے اس کی خصوصیات کے متعلق بحث نہیں کی کیونکہ اس کی پیداوار 600ھ میں یا اس کے قریب قریب ہوئی ہے جس طرح کہ شراب کی بہت سی قسمیں نبی اکرم ﷺ کے بعد پیدا ہوئی ہیں اور یہ سب کی سب ان جوامع الکلم کے اندر آ گئیں جو کتاب و سنت کے اندر مذکور ہے۔

# باب 16 (Chapter) کے مضامین

حدقذف ﴿زنا کی تہمت کی سزا﴾، محصن ﴿پاک دامن شادی شدہ مرد وعورت﴾ پر زنا کی تہمت لگانا۔ اور تہمت لگانے والے کو کوڑوں کی سزا۔

حدقذف ﴿زنا کی تہمت کی سزا﴾۔ جن حدود ﴿سزاؤں﴾ کے متعلق کتاب وسنت میں وارد ہے اور جس پر مسلمانوں کا اجماع ہو چکا ہے حدقذف بھی ﴿انہی میں سے﴾ ہے جب کوئی شخص کسی محصن ﴿پاک دامن شادی شدہ مرد یا عورت﴾ پر زنا کی ﴿تہمت﴾ یا لواطت کی تہمت لگائے تو تہمت لگانے والے پر اَسّی (80) کوڑوں کی حد ﴿یعنی سزا﴾ واجب ہوگئی۔

اور یہاں محصن کے معنی حر، آزاد، عفیف اور پاک دامن ﴿مرد وعورت﴾ کے ہیں۔ اور زنا کی حد کے موقع پر محصن کے معنی یہ ہیں کہ نکاحِ صحیح وتام سے اپنی بیوی سے وطی و جماع کیا ہو۔

# باب 17 (Chapter) کے مضامین

جن معاصی اور گناہوں کی حد ﴿یعنی سزا﴾ مقدار اور مقرر نہیں ہوئی ہے، نہ اس کے لیے کفارہ ہے، ان میں عقوبت وسزا آزادی اور تعزیر اور عبرت اور تادیب والی ﴿یعنی قاضی و جج﴾ اور حاکم ﴿حکمران﴾ کی رائے پر ہے، حسب حال وہ سزا تجویز کرے۔

وہ معاصی اور گناہ جن میں کوئی مقدار اور مقرر حد نہیں اور نہ کفارہ ہے مثلاً کسی لڑکے کا بوسہ لینا یا اجنبی عورت کا بوسہ لینا، یا مباشرت بلا جماع وطی کے کرنا، یا ایسی چیز کھانا جو حلال نہیں ہے مثلاً خون مسفوح (ذبح کے وقت جانور کا جو خون نکلتا ہے) یا مردار گوشت کھانا یا کسی پر زنا کے علاوہ کوئی جھوٹی تہمت لگانا۔ یا غیر محفوظ چیز کی چوری کرنا یا نصاب سے کم چیز چرا لینی یا امانت میں خیانت کرنی جیسے بیت المال کے والی ﴿وزیر مال﴾ اور متولی ﴿خزانچی﴾ کیا کرتے ہیں یا وقف کے متولی ﴿نگہبان﴾ یا یتیم کے مال کے متولی ﴿ونگہبان﴾ کیا کرتے ہیں اور مثلاً تجارت کے وکلاء ﴿یعنی ایجنٹ اور .Rep﴾ اور شریک فی التجارت ﴿Partner﴾ خیانت کیا کرتے ہیں یا معاملہ میں دھوکہ کرنا یا مثلاً کھانے پینے کی چیزوں میں یا کپڑوں میں دھوکہ کرنا یا مثلاً ناپ وتول میں کم زیادہ کرنا یا جھوٹی گواہی دینا یا جھوٹی گواہی کی تلقین کرنا یا رشوت لینا یا اللہ تعالی کے حکم کے خلاف حکم دینا یا رعایا پر ظلم وزیادتی کرنا یا جاہلیت کا نعرہ بلند کرنا یا جاہلیت کے دعوے کو بلند کرنا وغیرہ یا محرمات شرعیہ کا ارتکاب کرنا، ایسے لوگوں کی سزا بطور تعزیر یا عبرت یا ادب کے والی وحاکم ﴿یعنی قاضی وجج یا حکمران خود﴾ تجویز کرے گا۔ حاکم ووالی گناہوں کی قلت وکثرت دیکھتے ہوئے عقوبت وسزا تجویز کرے، جب معاصی اور گناہ زیادہ ہوں تو عقوبت وسزا بھی زیادہ ہونی چاہیے۔ جب گناہ کم ہوں تو حسب حال گناہ کرنے والے کے سزا ہوگی۔

اور جب لوگ فسق وفجور میں مبتلا ہو جائیں اور گناہ کے عادی ہو جائیں تو عقوبت وسزا زیادہ کر دینی چاہیے۔ جب فسق وفجور کم ہو تو عقوبت وسزا بھی کم ہونی چاہیے۔

غرض! چھوٹے بڑے گناہ کے اعتبار سے عقوبت وسزا دینی چاہیے۔ جو کسی ایک عورت یا ایک

لڑکے سے چھیڑ چھاڑ کرے اُسے اس کے مقابلہ میں جو عام طور پر عورتوں اور لڑکوں سے چھیڑ چھاڑ کرتا ہے، کم سزا ہونی چاہیے اور کم سے کم تعزیر کی کوئی حد مقرر نہیں کہ اتنی ہونی چاہیئے کیونکہ تعزیر کا مقصد تکلیف پہنچانا ہے۔ اب خواہ وہ ﴿تعزیر وسزا﴾ قول سے ہو یا فعل سے، اس سے بات چیت ترک کر دینے سے ہو یا پہلے کوئی سلوک کر رہا تھا اور کسی قسم کی رواداری کا برتاؤ کر رہا تھا ﴿اور اب﴾ اُسے ترک کرنے سے ہو۔ یا نصیحت و وعظ کے ذریعہ یا توبیخ و تنبیہ (ڈانٹ ڈپٹ) اور سختی سے ہو۔ مقصد یہ ہے کہ اُسے تکلیف پہنچے اور تعزیر ہو جائے۔ کبھی یہ مقصد قطع تعلق اور علیک سلیک بند کر دینے سے بھی حاصل ہو جاتا ہے۔

غرض یہ کہ جب تک وہ توبہ نہ کرے اُسے تکلیف و تعزیر ہونی چاہیے جیسا کہ نبی اکرم ﷺ نے تین مخلص صحابہ رضی اللہ عنہم سے جو جنگ میں شریک نہیں ہوئے تھے علیک سلیک اور بات چیت بند کر دی تھی۔

اور والی و حاکم ﴿حکمران، وزیر و مشیر، قاضی و جج، گورنر و سپہ سالار اور دیگر افسران﴾ سے کوئی جرم ایسا ہو جائے کہ اس میں حد مقرر نہیں ہے تو اُسے حکومت و ولایت ﴿یعنی عہدے﴾ سے معزول کیا جائے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم نے کیا تھا۔ کبھی تو فوجی و عسکری خدمات سے سبکدوش کرنے کی تعزیر ﴿وسزا﴾ کی جائے کہ وہ مسلمانوں کی فوجی و عسکری خدمات انجام دیتا تھا اس سے اس کو علیحدہ کر دیا مثلاً وہ فوج اور لشکر کہ کفار سے لڑ رہا تھا تلواریں آمنے سامنے چل رہی ہیں اور کوئی مسلمان فوج میں سے بھاگ نکلا کہ فرار من الزحف یعنی جنگ سے بھاگنا کبیرہ گناہ ہے اس کی روٹی اس کا کھانا پینا بند کر دینا ایک قسم کی تعزیر ہے۔

اسی طرح اگر امیر و حاکم سے کوئی ایسی حرکت ہو جائے جو بہت بڑی اور بہت بری سمجھی جاتی ہو اور لوگ اس سے نفرت کرتے ہوں تو اُسے امارت و حکومت سے معزول کر دینا چاہیے۔ یہ اس کی تعزیر ہے اسی طرح کبھی حبس و قید کی تعزیر کی جائے اور کبھی اس کا منہ کالا کیا جائے اور اسے الٹے منہ گدھے پر سوار کیا جائے جیسا کہ امیر المؤمنین سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جھوٹی گواہی دینے والے کی تعزیر آپ رضی اللہ عنہ نے ایسی کی تھی۔ اس لیے کہ جھوٹ بولنے والے نے جھوٹ سے اپنا منہ کالا کیا تو اس کا منہ کالا کیا گیا۔ اور بات کو مقلوب (الٹا) کر دیا تو اسے مقلوب الٹے منہ گدھے پر سوار کیا گیا اور اس کی

تعزیر کی گئی۔

اور تعزیر ﴿یعنی سزا﴾ میں زیادہ سے زیادہ سزا یہ ہے کہ دس کوڑے مارے جائیں اس سے زیادہ نہ مارے جائیں۔ بہت سے علماء اس کے قائل ہیں کہ تعزیر اتنی نہیں ہونی چاہیے کہ حد کے درجہ کو پہنچ جائے۔ پھر اس تعزیر کے متعلق بھی ان علماء کے دو قول ہیں: بعض کہتے ہیں کہ تعزیر ادنیٰ حدود تک نہیں پہنچنی چاہیے۔ حر ﴿یعنی﴾ آزاد آدمی کی حد ادنیٰ سے ادنیٰ چالیس کوڑے یا اسی کوڑے ہیں۔ تعزیر میں اتنے کوڑے نہیں لگانے چاہئیں۔ غلام کی تعزیر غلام کی ادنیٰ حد کے برابر نہیں ہونی چاہیے۔ غلام کی حد بیس کوڑے یا چالیس کوڑے ہیں تعزیر اس حد تک نہیں پہنچنی چاہیے۔

اور بعض کہتے ہیں آزاد شخص ہو یا غلام تعزیر غلام کی حد تک نہیں پہنچنی چاہیے۔ اور بعض کہتے ہیں نہیں بلکہ حر اور آزاد کی تعزیر حر اور آزاد کی حد تک نہیں پہنچنی چاہیے اور غلام کی تعزیر غلام کی حد تک نہیں پہنچنی چاہیے۔ جس قسم اور جس نوعیت کی تعزیر کی جائے اسی قسم اور اسی نوعیت کی عقوبت و سزا حد سے زیادہ نہیں ہونی چاہیے۔ مثلاً کوئی چور ایسی چیز چرائے جو حرز و حفاظت میں نہ ہو تو ہاتھ نہ کاٹا جائے بلکہ دوسری تعزیر ﴿وسزا﴾ کی جائے اگرچہ یہ تعزیر حد قذف تک پہنچ جائے۔ اسے مار ماری جائے اگرچہ حد قذف سے زیادہ ہی کیوں نہ ہو مثلاً کسی نے زنا سے کم فعل کیا بوسہ لیا یا ساتھ لے کر سو رہا یا اس قسم کی کوئی دوسری حرکت کی تو اس کی تعزیر زنا کی حد کو نہیں پہنچ سکتی اگرچہ قاذف سے زیادہ ہو گی جیسا کہ امیر المؤمنین سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک شخص نے منقش انگوٹھی بنوائی تھی اور بیت المال سے کچھ لے لیا تھا اور انگوٹھی میں لگایا تھا تو امیر المؤمنین سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے اس کو ایک دن سو کوڑے لگوائے، دوسرے دن سو کوڑے لگوائے اور تیسرے دن سو کوڑے لگوائے اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم سے یہ بھی مروی ہے کہ ایک دن ایک مرد ایک اجنبی عورت کو ایک لحاف کے اندر لے کر سویا ہوا تھا تو دونوں کو سو سو کوڑے لگوائے تھے۔

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ ایک آدمی نے اپنی بیوی کی لونڈی سے خلوت (ہم بستری) کی، تو اگر اس کی بیوی نے اُسے خلوت (ہم بستری) کی اجازت دے دی تو اُسے سو کوڑے لگوائے جائیں گے اور خلوت (ہم بستری) کی اجازت نہیں دی ہے تو رجم کیا جائے گا۔ یہ تمام اقوال امام احمد

بن حنبل ﷫ کے مذہب کی رو سے ہیں۔اور پہلے دو قول امام شافعی ﷫ وغیرہ کے مذہب کی رو سے۔
امام مالک ﷫ وغیرہ سے منقول ہے کہ بعض جرائم ایسے ہیں کہ ان میں حد نہیں ہے مگر تعزیر و سزا قتل کی بھی ہے۔امام احمد ﷫ کے بعض شاگرد اس میں ان کے ہمنوا ہیں مثلاً مسلم جاسوس دشمنوں اور کفار سے ایسی جاسوسی کرے کہ مسلمانوں کو اس سے نقصان پہنچ رہا ہے تو امام احمد بن حنبل ﷫ نے اس کی تعزیر میں توقف کیا ہے لیکن امام مالک ﷫ اور بعض حنابلہ مثلاً ابن عقیلی ﷫ وغیرہ کہتے ہیں اس کو قتل کر دینا چاہیے۔اور امام ابوحنیفہ ﷫ اور امام شافعی ﷫ اور بعض حنابلہ مثلاً ابویعلی وغیرہ کہتے ہیں نہیں اُسے قتل نہیں کرنا چاہیے۔

اور امام شافعی ﷫ اور امام احمد ﷫ کے بعض شاگردوں کا قول ہے کہ اگر کوئی ایسی بدعت رائج کرے یا بدعت کی طرف دعوت دے جو کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ کے حکم کے خلاف ہے تو اُسے قتل کر دیا جائے۔امام مالک ﷫ کے بہت سے شاگردوں کا بھی یہی قول ہے۔لیکن امام مالک ﷫ وغیرہ نے قدریہ کو قتل کرنے کا حکم دیا ہے اور اس لیے یہ حکم دیا ہے کہ اس سے فساد فی الارض مقصود ہے نہ یہ کہ یہ لوگ مرتد ہو گئے ہیں اس لئے۔

اور اسی طرح بعض نے جادوگر کو قتل کرنے کا حکم دیا ہے اور اکثر علماء نے بھی اُسے قتل کرنے کا حکم دیا ہے اور سیدنا جندب ﷛ سے موقوف اور مرفوع روایت ہے کہ

حد الساحر ضربه بالسيف (رواہ الترمذی)

جادوگر کی حد اس کی گردن تلوار سے اُڑا دینا ہے۔

امیر المؤمنین سیدنا عمر، سیدنا عثمان، اُم المؤمنین سیدہ حفصہ، سیدنا عبداللہ بن عمر ﷢ اور دیگر صحابہ کرام ﷢ کہتے ہیں ساحر ﴿یعنی جادوگر﴾ کی گردن اڑا دی جائے۔لیکن ﴿یہ﴾ قتل کی وجہ اور علت مختلف بیان کرتے ہیں: بعض علماء اس لیے اُسے قتل کرنے کی تجویز کرتے ہیں کہ وہ کافر ہو جاتا ہے اور بعض علماء کہتے ہیں نہیں بلکہ فساد فی الارض کی وجہ سے قتل کیا جائے۔لیکن جمہور علماء کہتے ہیں بر بنائے حد جادوگر کو قتل کیا جائے۔

اسی طرح امام ابوحنیفہ ﷫ ان جرائم میں جن میں قتل واجب ہے ان جرائم کی تکرار پر تعزیر بالقتل

کا حکم دیتے ہیں مثلاً کوئی شخص لواطت پر اصرار کرے یا یہ کہ لوگوں کو تحصیل مال کے لیے دھوکہ اور فریب دیتا ہے تو اُسے قتل کرنا واجب ہے۔

اگر کسی مفسدہ کے متعلق یہ ثابت ہو جائے کہ اس کے شر سے اس وقت تک نجات نہیں مل سکتی جب تک کہ اُسے قتل نہ کیا جائے تو اُسے قتل کر دیا جائے جیسا کہ امام مسلم رحمہ اللہ نے اپنی کتاب صحیح مسلم میں سیدنا عرفجہ الاشجعی رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے؛ وہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ﴿اس طرح﴾ سنا ہے۔

من اتاكم وامركم على رجل واحد يريد ان يشق عصاكم او يفرق في جماعتكم فاقتلوه

جو شخص تمہارے پاس آئے اور تم سب ایک آدمی پر مجتمع (یعنی تم ایک امیر کے تحت) ہو، اس کا ارادہ تمہاری جماعت میں پھوٹ ڈالنے کا ہو یا تمہاری جماعت کو پراگندہ کرنے کا ہو تو اُسے قتل کر دو۔

اور دوسری روایت میں ہے:

سيكون هنات و هنات فمن اراد ان يفرق امر هذه الامة و هي جميع فاضربوه بالسيف كائنا من كان

پے در پے فتنے کھڑے ہوں گے؛ اس وقت کوئی آدمی اس اُمت میں پھوٹ ڈالنے کا ارادہ کرے اور تمہاری جمعیت کو توڑنا چاہے تو تم اُسے تلوار سے قتل کر ڈالو ﴿چاہے وہ﴾ جو کوئی بھی ہو۔

یہی شراب نوشی کے متعلق کہا گیا ہے کہ جب بار بار کی تعزیر سے وہ باز نہیں آتا تو چوتھی مرتبہ میں اُسے قتل کر دو اور اس پر وہ یہ دلیل پیش کرتے ہیں جو امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے اپنی مسند میں سیدنا دیلم الحمیری رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ سیدنا دیلم رضی اللہ عنہ پوچھتے ہیں: اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! میں ایسی سرزمین سے آیا ہوں جہاں شراب سے بڑا کام نکلتا ہے اور اس سے علاج معالجہ کیا جاتا ہے، ہم قمح سے شراب بناتے ہیں جس سے ہم کو بڑی قوت ملتی ہے اور بڑی حد تک اپنے پیشہ میں کامیاب ہوتے ہیں، علاوہ

ازیں ہمارے یہاں سردی بھی بہت ہوتی ہے اور اسی سے سہارا ملتا ہے آپ ﷺ نے فرمایا:

هل يسكر

کیا وہ نشہ کرتی ہے؟

میں نے کہا: جی ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

فاجتنبوه

اس سے باز آ جاؤ۔

میں نے کہا کہ لوگ تو اسے ہرگز نہیں چھوڑیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

فان لم يتر كوه فاقتلوه

اگر وہ نہ چھوڑیں تو اُنہیں قتل کر دو۔

اور یہ حکم اس لیے ہے کہ وہ مفسد ہے اور مفسد صائل (مائع) حملہ آور کے مشابہ ہوا کرتا ہے۔ لہٰذا جس طرح صائل حملہ آور کی مدافعت بغیر قتل کے ناممکن ہو تو قتل کیا جائے اسی طرح اس کا بھی یہی حکم ہے۔

اور سب کا اجماع اس پر ہے کہ عقوبت وسزا دو قسم کی ہے؛ ایک ماضی کے گناہ کی عقوبت وسزا کہ اسے اپنے کیے کی سزا مل جائے اور اللہ تعالیٰ کی خفگی و ناراضگی کا تدارک ہو جائے مثلاً شراب خور اور قاذف ﴿جھوٹی تہمت لگانے والے﴾ کو کوڑے لگانا محارب ﴿ڈاکو﴾ اور چور کے ہاتھ کاٹ دینا وغیرہ۔

دوسری ﴿سزا﴾ واجب حق ادا نہ کرنے کا اور جو جرم وہ کر رہا ہے مستقبل میں ترک نہیں کرتا اس کی سزا جس سے مقصود یہ ہے کہ حق واجب وہ ادا کرے اور مستقبل میں جرم کو ترک کر دے جیسے مرتد کہ اس کو توبہ کے لیے کہنا کہ وہ توبہ کرے اور مسلمان ہو جائے یہاں تک کہ وہ اسلام لے آئے۔ اگر وہ دوبارہ اسلام قبول کر لے تو بہت بہتر ورنہ اُسے قتل کر دیا جائے۔

اور جیسے تارکِ نماز، تارکِ زکوۃ اور بندوں کے حقوق نہ دینا، ان کے حقوق کو پامال کرنا وغیرہ یہاں تک کہ وہ حقوقِ واجبہ ادا کرنے لگ جائے۔

تو اس دوسری قسم کے جرائم میں پہلی قسم کے جرائم سے زیادہ تعزیر کی جائے گی۔ اور اس لیے ایک

کے بعد دوسری مرتبہ تارکِ نماز، تارکِ زکوۃ کو مارا اور پیٹا جائے گا یہاں تک کہ اس پر جو حقوق ہیں ادا کرنے لگ جائے۔

اور صحیحین کی وہ حدیث کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لا یجلد فوق عشرۃ اسواط الا فی حد من حدود اللہ

حدود الٰہی کے سوا دس کوڑوں سے زیادہ تعزیر نہ کی جائے۔

اس کی تفسیر علماء کی ایک جماعت یہ کر رہی ہے کہ اس سے مراد حدود الٰہیہ ہیں جو اللہ کے حق کے لیے حرام کی گئی ہیں کیونکہ قرآن وسنت میں جہاں حدود کا لفظ آیا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ یہ حلال و حرام میں حد فاصل ہے۔ یعنی حلال کی آخری حد اور حرام کی پہلی حد کے درمیان ایک حد فاصل ہے۔

حلال کی آخری حد کے متعلق اللہ جل شانہ کا ارشاد ہے:

تِلْكَ حُدُوْدُ اللهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا (البقرۃ:229)

یہ اللہ تعالیٰ کی متعین کردہ حدود ہیں انہیں مت پھلانگو۔

اور حرام کی پہلی حد کے متعلق اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

تِلْكَ حُدُوْدُ اللهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا (بقرۃ:188)

یہ حدودِ الٰہی ہیں ان کے قریب بھی نہ جاؤ۔

اب رہی یہ بات کہ اس عقوبت وسزا کو حد کیوں کہا گیا تو جواب یہ ہے یہ عرف عام ہے اور حقیقت وہی ہے جو ہم نے پہلے بیان کی۔

اور حدیث سے مراد یہ ہے کہ جو شخص اپنے حق کے لیے اگر مارے مثلاً مرد اپنی بیوی کو مارے کہ کسی وجہ سے باہم ناچاقی اور کھچاؤ پیدا ہوگیا ہے تو اس کا فرض یہ ہے کہ دس کوڑوں سے زیادہ نہ مارے۔

# باب 18 (Chapter) کے مضامین

جن کوڑوں سے مارا جائے وہ درمیانی ہونے چاہئیں لکڑی یا کانٹے دار چیز سے نہ مارا جائے؛ تمام کپڑے نہ اُتارے جائیں؛ منہ پر نہ مارا جائے؛ پیٹھ اور کندھوں اور رانوں پر مارا جائے اور اس کے ہاتھ نہ باندھے جائیں۔

شریعت میں جن کوڑوں کے لگانے کا حکم ہے وہ ایسے ہونے چاہئیں کہ معتدل و درمیانی ہوں کیونکہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

خیر الامور اوسطها

بہترین اُمور وہ ہیں جو درمیانی ہوں۔

امیر المؤمنین سیدنا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نہ سخت ضرب لگائی جائے نہ نرم۔ کوڑا نہ بہت بڑا ہو نہ بہت چھوٹا۔

لکڑی سے نہ مارا جائے؛ کانٹے دار چیز سے نہ مارا جائے۔ اس میں درّہ (چابک) کافی نہیں ہے بلکہ درّہ تعزیرات میں مستعمل ہے حدود میں تو کوڑوں ہی کی مار ماری جائے۔

امیر المؤمنین سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ جب کسی کو ادب دیتے؛ ادب سکھاتے تو درّہ کے ذریعہ سکھاتے، لیکن جب حدود کا معاملہ ہوتا تو کوڑا منگوا لیتے۔ کوڑے لگواتے وقت مجرم کے سارے کپڑے نہ اتارے جائیں بلکہ اتنے اُتارے جائیں جو ضرب اور مار اور چوٹ سے روکتے ہوں۔ اندر آنتوں اور رگوں پر مار کا اثر نہ پہنچے اور جب تک سخت ضرورت پیش نہ آئے محدود ﴿یعنی جس پر حد جاری کی جارہی ہے اُس﴾ کو باندھا بھی نہ جائے اور منہ پر بھی نہ مارا جائے۔ مقصود یہ ہے کہ اس کی تادیب کی جائے، اس کو قتل کرنا مقصود نہیں ہے۔ اور ایسی مار ماری جائے کہ ہر عضو کو اس کا حصہ مل جائے مثلاً پیٹھ اور کندھوں اور رانوں پر مار ماری جائے۔

# باب 19 (Chapter) کے مضامین

عقوبت وسزا دو قسم کی ہیں؛ ایک تو یہ کہ ایک یا چند آدمی اللہ اور رسول ﷺ کی نافرمانی کریں اور دوسری یہ کہ ایک مضبوط جماعت ہو جو اِسلام کی راہ میں حائل ہو اور لڑنے، مارنے مرنے پر تُل جائیں۔ پہلی قسم میں حد ہے اور دوسری قسم میں جہاد۔

اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ کی نافرمانی سے جو سزا اور عقوبت لازم آتی ہے، دو قسم کی ہے۔ ایک وہ عقوبت وسزا ہے جو مقدر اور مقرر ہے جو ایک آدمی کے لیے یا چند آدمیوں کے لیے ہوا کرتی ہے جیسا کہ پہلے اس کا بیان گزر چکا ہے۔ دوسری عقوبت وسزا وہ ہے جو ایک زبردست گروہ کے مقابلہ میں ہو جس پر قتل کے بغیر قابو حاصل نہیں ہوتا اور یہ جہاد فی سبیل للہ ہے؛ اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ کے دشمنوں کے خلاف لڑائی ہے۔

پس جبکہ رسول اللہ ﷺ کی دعوت ان تک پہنچ جائے، دین کی تبلیغ ہو جائے اور وہ اِسلام قبول نہ کریں تو اس کے مقابلہ میں جہاد اور حرب وقتال فرض ہے یہاں تک کہ کوئی فتنہ دین کے بارے میں باقی نہ رہے اور دین الٰہی پھیلے اور مضبوط ہو۔

بعثت کے آغاز میں آپ ﷺ کو صرف دعوت الی الاسلام کی اجازت تھی، قتل کرنے اور مارنے کی اجازت نہیں تھی۔ جب مجبور ہو کر آپ ﷺ نے مدینہ طیبہ کی طرف ہجرت فرمائی تو وہاں آپ ﷺ کی قوت وطاقت بڑھ گئی چنانچہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اور مسلمانوں کو جہاد وقتال اور جنگ کا حکم دیا۔

اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقَاتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا وَ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی نَصْرِهِمْ لَقَدِیْرُ ۨ o الَّذِیْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِهِمْ بِغَیْرِ حَقٍّ اِلَّآ اَنْ یَّقُوْلُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَ بِیَعٌ وَّ صَلَوٰتٌ وَّ مَسٰجِدُ یُذْكَرُ فِیْهَا اسْمُ اللّٰهِ كَثِیْرًا وَ لَیَنْصُرَنَّ اللّٰهُ مَنْ یَّنْصُرُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِیٌّ عَزِیْزٌ o اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِی

الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَ اٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَ اَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَ نَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ وَ لِلّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ (حج:39 تا 41)

جن مسلمانوں سے کافر لڑتے ہیں اب ان کو بھی ان کافروں سے لڑنے کی اجازت ہے اس لیے کہ ان پر ظلم ہو رہا ہے اور کچھ شک نہیں کہ اللہ ان کی مدد کرنے پر قادر ہے۔ یہ وہ مظلوم ہیں جو بیچارے صرف اتنی بات کہنے پر کہ ''ہمارا رب صرف اللہ ہے'' ناحق اپنے گھروں سے نکال دیئے گئے اور اگر اللہ لوگوں کو ایک دوسرے سے نہ ہٹواتا (دفع کرواتا) تو نصاریٰ کے صومعے (خانقاہیں) اور گرجے اور یہودیوں کے عبادت خانے اور مسلمانوں کی مسجدیں جن میں کثرت سے اللہ کا نام لیا جاتا ہے کبھی کے ڈھائے جا چکے ہوتے اور جو اللہ (کے دین) کی مدد کرے گا تو اللہ بھی ضرور اس کی مدد کرے گا کچھ شک وشبہ نہیں کہ اللہ زبردست غالب ہے۔ ان مومن لوگوں کو اگر حاکمِ وقت بنا کر ہم زمین میں ان کے پاؤں جمادیں تو اچھے ہی اچھے کام کریں گے، نماز کی پابندی کریں اور کروائیں گے، زکوٰۃ دیں گے، اچھے کام کے لیے کہیں گے اور برے کام سے منع کریں گے؛ اور سب چیزوں کا انجامِ کار تو اللہ ہی کے اختیار میں ہے۔

اس کے بعد مسلمانوں پر جہاد و قتال فرض کیا گیا اور یہ آیت اتری:

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ وَعَسٰى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئًا وَّهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ وَ عَسٰى اَنْ تُحِبُّوْا شَيْئًا وَّهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَ اَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (بقرہ:216)

مسلمانو! تم پر جہاد فرض کیا گیا ہے اور وہ تم کو ناگوار بھی گزرے گا اور عجب نہیں کہ ایک چیز تم کو بُری لگے اور وہ تمہارے حق میں بہتر ہو اور عجب نہیں کہ ایک چیز تم کو بھلی لگے اور وہ تمہارے حق میں بُری ہو اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔

اس کے بعد مدنی سورتوں میں جہاد کی عظمت واہمیت بیان کی اور جہاد فرض کیا گیا اور جہاد ترک کرنے والوں کی مذمت اور برائی پیش کی۔ جہاد و قتال ترک کرنے والوں کو مریض قلوب ﴿یعنی منافق کے نام﴾ سے یاد کیا گیا چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُ نِ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَ تِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَ مَسَاكِنُ تَرْضَوْنَهَا اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَ جِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِيْنَ (توبہ:24)

اے پیغمبر ﷺ! مسلمانوں سے کہو کہ اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیویاں اور تمہارے خاندان و قبیلے والے اور وہ مال جو تم نے کمائے ہیں اور وہ تجارت جس کے مندا پڑ جانے کا تم کو اندیشہ ہے اور وہ مکانات جن میں رہنے کو تمہارا جی چاہتا ہے اگر یہ سب چیزیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے راستے میں جہاد کرنے سے تم کو زیادہ پسند ہوں تو ذرا انتظار کرو یہاں تک کہ اللہ اپنا عذاب بھیج دے اور اللہ ان لوگوں کو جو اس کے حکم سے روگردانی و سرتابی کریں ہدایت نہیں دیا کرتا۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا وَ جَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ (الحجرات:15)

یقیناً مومن تو وہ ہیں جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لائے پھر کسی طرح کا شک وشبہ نہیں کیا اور اللہ کی راہ میں اپنے جان و مال سے جہاد کرتے رہے، حقیقت میں یہی سچے (ایمان والے) ہیں۔

اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

فَاِذَا اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ مُّحْكَمَةٌ وَّذُكِرَ فِيْهَا الْقِتَالُ رَاَيْتَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ يَّنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ نَظَرَ الْمَغْشِيِّ عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ فَاَوْلٰى لَهُمْ ○ طَاعَةٌ وَّ قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ فَاِذَا عَزَمَ الْاَمْرُ فَلَوْ صَدَقُوا اللّٰهَ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ○ فَهَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ اَنْ تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ وَتُقَطِّعُوْٓا اَرْحَامَكُمْ (محمد:20تا22)

پھر جب کوئی سورت نازل ہو اور اس میں صاف طور پر جہاد کا حکم اور لڑائی کا تذکرہ ہو تو اے پیغمبر (ﷺ) جن لوگوں کے دلوں میں نفاق کا روگ ہے تم اُن کو دیکھو گے کہ وہ تمہاری

طرف ایسے دیکھ رہے ہیں جیسے کسی پر موت کی بیہوشی طاری ہو رہی ہو، سو ان کے لیے خرابی ہے۔ رسول (ﷺ) کی فرمانبرداری کرنی چاہیے اور سیدھی طرح پر جواب دینا چاہیے، جب لڑائی ٹھن جائے اور یہ لوگ اللہ سے سچے رہیں تو یہ بات ان کے حق میں بہتر ہے۔ (اے منافقو!) تم سے عجب نہیں کہ اگر تم حکمران بن جاؤ تو ملک میں خرابی کرنے لگو اور اپنے رشتوں ناطوں کو توڑ ڈالو۔

اور اس قسم کی آیتیں قرآن مجید میں بکثرت ہیں اور اسی طرح جہاد و قتال اور جہاد کرنے والے مجاہدوں کی عظمت و اہمیت سورہ الصف کے اندر وارد ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى تِجَارَةٍ تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ٥ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ تُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَ اَنْفُسِكُمْ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ٥ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَ يُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ وَ مَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ٥ وَ اُخْرٰى تُحِبُّوْنَهَا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِيْبٌ وَ بَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ (صف: 10-13)

اے پیغمبر (ﷺ)! مسلمانوں سے کہو: مسلمانو! کیا میں تم کو ایسی تجارت اور سوداگری بتاؤں جو تم کو آخرت کے دردناک عذاب سے بچائے؟ وہ یہ ہے کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لاؤ اور اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جانیں لڑا دو، یہ تمہارے حق میں بہتر ہے بشرطیکہ تم کو سمجھ ہو۔ اللہ تمہارے گناہ معاف کر دے گا اور تم کو جنت کے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے سے نہریں بہہ رہی ہیں اور نیز عمدہ عمدہ مکانات میں کہ وہ مکانات ہمیشہ رہنے والے باغوں میں ہوں گے، یہ بہت بڑی کامیابی ہے ایک اور نعمت بھی ہے جسے تم دل سے پسند کرتے ہو کہ اللہ کی طرف سے تم کو مدد ملے گی اور فتح اور اے پیغمبر (ﷺ)! مسلمانوں کو اس کی خوشخبری سنا دو۔

اور ارشاد ہے:

اَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ الْحَآجِّ وَ عِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَ

